مین کتا بنگیا اُسنے مجھے گھر سے نکال دیا مین نے پھرتے پھرتے پریشان ہوکر ایک قصائی کی دوکان کا
رستہ لیا اور ہڈیان اُس دوکان سے اُٹھا اُٹھا کر کھانے لگا ایکدن مین اُس قصائی کے گھر جا نکلا تو اُسکی
بیٹی مجھے دیکھتے ہی پردے مین جا بیٹھی اور دیر تک نہ نکلی قصائی نے متعجب ہوکر پوچھا کہ تو کیون باہر نہین
آتی ہی اُسنے کہا مین بیگانے مرد کے آگے کیا آؤن قصائی بولا یہان کوئی مرد نہین بیٹی نے کہا یہ
کتا جو گھر مین آیا ہی مرد ہے اسکی جورو نے جادو سے اسکو کتا بنایا ہی قصائی نے کہا خدا کے واسطے
بیٹی اسکو اس بلا سے رہائی دے بیٹی نے تھوڑا پانی لیا اور اسپر افسون پڑھکر مجھپر چھڑکا اور کہا یہ قالب چھوڑ
کر اپنے پہلے قالب مین آ یہ کہتے ہی مین آدمی ہوگیا وہ عورت بدستور پردے مین گئی مین نے بعد
شکر گزاری کے کہا اے نیک بخت تجھکو دو جہان کی خوشی نصیب ہو مین چاہتا ہون کہ کچھ میری جورو
کے واسطے بھی عنایت ہو کہ وہ نالائق جامہ انسانیت سے باہر ہو جائے اُسنے پردے مین تھوڑا
پانی پڑھکر ایک برتن مین اپنے باپ کے ہاتھ مجھکو بھیجدیا اور کہا اسکو اُسپر چھڑک کر جسطرح پر صورت
اُسکی منظور ہو نام اُسکا زبان پر لانا کہ تو اپنا جامہ چھوڑ کر اُس جامے مین آ انشاء اللہ تعالی اسکی صورت
ویسی ہی ہو جایگی مین اُس پانی کو لیکر گھر آیا اور بی بی کو سوتا پا کر اس پانی کے کئی چھینٹے اُس پر
مارے اور خچر کے قالب مین اُسکو لے آیا اے بادشاہ جب تیسرے بڈھے نے یہ قصہ اپنا سنایا جن نے
متعجب ہوکر خچر سے پوچھا یہ بات بڈھے کی صحیح ہی اُسنے سر ہلا کر بتایا کہ ہان صحیح ہی القصہ جن نے
تیسرا حصہ باقی گناہ سوداگر کا معاف کر دیا اور بعد رہائی کے سوداگر سے کہا تجھکو ضرور ہی کہ ان
تینون بڈھون کا شکر کر اگر یہ سب تیری مدد نہ کرتے تو بیشک تو جان سے مارا جاتا یہ کہکر وہ جن
پھر غائب ہوگیا اور وہ چارون شخص نہایت مسرور ہوے سوداگر نے اُن تینون بڈھون کا حد سے
زیادہ شکر ادا کیا وہ تاجر کی جان بخشی سے کمال خوش ہوکر اپنی اپنی راہ لگے اور وہ سوداگر وہان سے
اپنے گھر مین آکر بی بی اور بچون سے ملا ایک دوسرے کو دیکھکر نہایت خوش ہوے اور تمام عمر
اُس سوداگر نے اپنے اہل و عیال مین بسر کی شہرزاد نے یہ قصہ سوداگر اور جن کا کہکر شہریار
سے عرض کیا کہ جو داستان مین آپ کی حضور مین عرض کر چکی ماہی گیر کے قصے سے عجیب تر نہین
دنیازاد نے بادشاہ کو خاموش پا کر کہا بہن ابھی کچھ رات تو ہی ماہی گیر کا قصہ شروع کرو شہریار بھی
اُسکے سننے کو راضی ہوا شہرزاد نے اس طرح سے قصہ ماہی گیر کا بیان کرنا شروع کیا

## قصہ ماہی گیر کا

خداوندا گلے زمانے مین ایک مسلمان ماہی گیر تھا نہایت بڈھا بسبب عسرت کے بڑی محنت سے
قوت اپنا اور اپنی بی بی اور بچون کا پیدا کرتا ہر روز معمول تھا کہ فجر کو اُٹھکر دریا پر جاتا اور چار بار جال کو
ڈالتا ایکدن بہت سویرے وہ کنارے دریاے شور کے گیا اور جال کو دریا مین پھینکا اور وقت نکالنے
کے اُسکو بھاری پاکر تصور کیا کہ اُسمین بہت بڑی مچھلی آئی ہی مگر جب اُسکو باہر کھینچا بجاے مچھلی کے جال
مین گدھے کی لاش پائی پھر اُسنے جال کو درست کرکے دوسری بار دریا مین پھینکا اس دفعہ اس مین
کیچڑ اور مٹی آئی بہت دلگیر ہوکر اپنی قسمت کی شکایت کی اور بعد شکایت جال کو تیسری بار دریا مین
پھینکا اس دفعہ جال مین کنکر ٹھیکریان اور نجاست آئی اُسے دیکھ کے وہ نہایت رنجیدہ ہوا اس
عرصہ مین وقت طلوع آفتاب کا قریب پہونچا ماہی گیر نے نماز فجر کی پڑھ کے جناب الٰہی مین مناجات
کی خداوندا مین ہر روز اپنے جال کو فقط چار بار دریا مین پھینکا کرتا ہون تین دفعہ پھینک چکا ہون
کچھ نہ آیا اب یکبار پھینکنا اور باقی ہی تو میرے حال پر رحم فرما یہ کہکر چوتھی بار جال کو دریا مین پھینکا اُسے
بھاری پاکے سمجھا کہ ابکی بار بہت مچھلیان آئی ہین آخر بڑی دشواری سے کھینچا اس دفعہ بھی
سواے ایک لوٹے پیتل کے اور کچھ نہ آیا لوٹے کو وزنی دیکھکر سمجھا کہ کوئی چیز اسمین ہی منھ اسکا سیسے
سے مستحکم بند اور اُسپر مہر لگی تھی ماہی گیر نے خوش ہو کے کہا اگر اسمین کچھ نہ نکلا تو اسی کو بیچ کر تھوڑا
بہت اناج مول لے کے فاقہ شکنی کرونگا پھر اسکا چھری سے منھ کھولا تو اس مین سے کچھ نہ نکلا بڑا
تعجب کیا اور اس لوٹے کو ہاتھ سے ڈال دیا تو کیا دیکھتا ہی کہ اُس لوٹے کے اندر سے دھوان نکل رہا
ہی یہ دیکھ کے ڈر گیا اور کئی قدم پیچھے ہٹ کھڑا ہوا پھر وہ دھوان بتدریج آسمان کی طرف بلند ہو کے
چارون طرف کنارے دریا کے پھیل گیا ماہی گیر زیادہ تر متحیر ہوا جب وہ دھوان سمٹ کر مانند ایک
بڑے دیو قوی ہیکل کے دکھائی دینے لگا تو ماہی گیر نے وہ مہیب شکل دیکھکر چاہا کہ بھاگے مگر
بسبب خوف کے بھاگ نہ سکا سُنا کہ وہ جن کہتا ہی اے سلیمان علیہ السلام بڑے پیغمبر خدا کے لیے میرا
قصور معاف کر پھر کبھی مین نافرمانی نہ کرونگا ماہی گیر نے اپنے دل کو قوی کرکے کہا اے دیو تو کیا لغو
بکتا ہی سلیمان علیہ السلام کو اٹھارہ سو برس سے زیادہ گزرے کہ وفات پائی اب تو اپنا حال بیان کر
کہ کون ہی اور کسواسطے تجھکو اس لوٹے مین قید کیا تھا جن نے حقارت سے ماہی گیر کی طرف دیکھکر کہا

تو ادب سے گفتگو نہین کرتا مجھکو دیو بھوت کہکر پکارتا ہی ماہی گیر نے کہا اگر تجکو مین لوگ دعا کرکے تعبیر کرتا تو بہت مناسب ہوتا جن نے کہا خبردار قبل اسکے کہ مین تجھے قتل کرون مجھ سے باادب بات چیت کر ماہی گیر نے کہا تو کیون مجھے قتل کریگا مین نے تجھکو قید سے چھڑایا جن نے جواب دیا یہ امر تیرے قتل کرنے کا مانع نہین ہوسکتا مگر ایک احسان تیرے ساتھ کرسکتا ہون ماہی گیر نے کہا وہ کیا ہی جن نے کہا مین تجھے اجازت دیتا ہون جس طرح کے قتل پر تو راضی ہو اسیطرح سے تجھکو مارون ماہی گیر بولا اے ناحق شناس مین نے کونسا گناہ تیرا کیا ہی جسکے سبب سے تو قصد میرے قتل کا رکھتا ہی جن نے کہا سن مین اُن جنون اور دیوؤن سے ہون جو منکر خدا کی خدائی کے ہین آگے سب عالم جنات کے مقر اور معترف تھے کہ سلیمان علیہ السلام پیغمبر خدا کا ہی اور سب اُسکی اطاعت اور فرمانبرداری مین رہا کرتے تھے مگر مین نے اور ساکر جن نے اسکی اطاعت نہین کی اُس سے باغی رہے اُس بادشاہ جلیل القدر نے خفا ہوکے اپنے وزیر اعظم آصف بن برخیا کو حکم کیا کہ مجکو گرفتار کرکے حاضر کرے آصف فوراً مجھے قید کرا کے آقا کے حضور مین لے گیا سلیمان علیہ السلام نے مجھ سے ایمان اور اتباع شریعت چاہی مین نے بوجہ غرور کے انکار کیا انھون نے اس پیتل کے لوٹے مین مجھکو قید کیا اور اسکا منہ سیسے سے خوب بند کر ڈھکنے پر اسم اعظم خدا کی مہر کی پھر ایک جن سے فرمایا کہ اس لوٹے کو سمندر مین جا کر ڈال دے چنانچہ اُسنے مجھکو لوٹے سمیت سمندر مین ڈالدیا مین نے اسی قید مین قسم کھائی کہ جو کوئی مجھے سو برس کے اندر پہلے قید سے نکالے گا مین اُسے ایسا تونگر کردونگا کہ زندگی بھر وہ مزہ اُٹھائے اور مرنے کے بعد بھی بہت کچھ دولت چھوڑ جائے مگر دو سو برس گذر گئے کسی نے مجھکو قید سے نہ نکالا پھر مین نے قسم کھائی کہ اب جو کوئی اس دوسری صدی مین نکالے اُسکو سارے خزانے روے زمین کے دکھلادونگا تب بھی مجھے کسی نے نہ نکالا پھر مین نے عہد کیا کہ اس تیسرے سو برس مین چھڑانے والے کو بہت بڑا بادشاہ کردونگا اور اُسکے پاس حاضر رہ کے ہر روز تین خواہشین اُسکی بجالایا کرونگا اُس مدت مین بھی کسی نے مجھکو رہائی نہ دی آخر مین نے اس قید سخت سے نہایت جھنجھلا کر عہد کرلیا کہ اب جو کوئی مجھکو اس قید سے چھڑائے گا اُسکو مین نہایت بیرحمی سے قتل کرون گا مگر اسقدر اسکے ساتھ رعایت کرونگا کہ جسطرح سے وہ اپنی موت چاہے گا اُسیطرح مارونگا اتنی مدت کے بعد آج تو نے مجھکو نکالا اب بتا کسطرح تجھے قتل کرون ماہی گیر متحیر ہوکر دل مین سوچنے لگا مین عجب بدقسمت ہون کہ باوجود ایسے سلوک اور احسان کے

قتل کا سزاوار ہوا پھر جن سے بمنت کہا تو اپنی قسم کو توڑ اور میرے اہل و عیال پر رحم کر اور میرے قصور سے
درگذر خدا تیرے گناہوں سے درگذر کریگا جن نے کہا یہ غیر ہو کسیطرح میں تجھے زندہ نہ چھوڑونگا ماہی گیر بہت
گھبرایا اور بکمال عاجزی سے زبان پر لایا کہ ای بادشاہ جنات کے لِلّٰہ میرے حال پر رحم کر اور میرے
قتل سے درگذر جن نے کہا ان باتوں کو چھوڑ اور حیلوں سے منہ موڑ میں ہرگز تیرے قتل سے
باز نہ آؤنگا آخر ماہی گیر نے ایک حیلہ اپنے دل میں سوچکر جن سے کہا کہ اب میں کسیطرح تیرے ہاتھ سے
بچ نہیں سکتا اگر خدا کی مرضی یہی ہی تو راضی ہوں مگر میں جب تک اپنے قتل ہونے کا طریق تجویز کروں
تجھکو قسم اُسی اسم اعظم کی ہی کہ جسکو حضرت سلیمانؑ نے اپنی مُہر میں کندہ کیا تھا میرے اس سوال کا جواب
دے اور وہ یہ کہ مجھکو بڑا تعجب ہی کہ تو باوجود اتنی بڑی جسامت اور قد و قامت کے کیونکر اتنے چھوٹے
سے لوٹے میں تھا جن بولا مجھکو قسم اُسی اسم اعظم کی ہی کہ میں اسی لوٹے میں تھا ماہی گیر نے کہا اس لوٹے
میں تیرا ایک قدم بھی نہیں سما سکتا کیونکر اپنے سارے جسم سے اسکے اندر سمایا ہوگا جن نے کہا
اس قسم پر بھی تجھکو یقین نہیں آتا ماہی گیر نے کہا میں ہرگز نہ مانونگا جبتک اپنی آنکھوں سے نہ دیکھونگا
اس بات کے سنتے ہی سارا جسم جن کا دھواں ہوگیا اور سارے دریا اور کنارے پر پھیل گیا پھر ایک
جا پر مجتمع ہو کے اس لوٹے کے اندر آہستہ آہستہ سارا دھواں بھر گیا پھر اُس میں سے آواز آئی
کہ اب تجھکو ای ماہی گیر یقین ہوا کہ میں بالکل اس لوٹے کے اندر ہوں اُسنے بجاے جواب دینے کے
ڈھکنا اس لوٹے کے منہ پر رکھدیا اور خوب بند کر کے بولا ای جن اب میری باری ہی تو مجھسے عفو مانگ
اور تجویز کر کہ تجھکو میں کسطرح ماروں اب ضرور ہی کہ میں تجھکو پھر اس دریا میں ڈال دوں اور ایک گھر
کنارے دریا کے بنا کر رہوں تا کہ جو ماہی گیر آوے اُسکو خبردار کر دوں کہ یہاں پر ایک خبیث جن ہی اُسکو
نہ نکالیو جن اس بات کو سُنکر بہت گھبرایا اور چاہا کہ کسیطرح لوٹے سے پھر نکل آئے مگر وہ مُہر سلیمانؑ بن
داؤد کی اُسکو نکلنے سے باز رکھتی تھی آخر بہت ملائمت اور غریبی سے بولا ای ماہی گیر لِلّٰہ مجھے پھر دریا
میں نہ ڈالیو میں تجھسے ہنستا تھا وہ باتیں صرف دل لگی کی راہ سے کرتا تھا افسوس کہ تو نے سچ
سمجھیں ماہی گیر نے کہا ای جن اگر تو باہر اس لوٹے کے بہت بڑا سردار جنوں کا معلوم ہوتا تھا اور اب
تو اُسکے اندر نہایت ناچیز اپنے کو ظاہر کرتا ہی اب تو ضرور پھر اس دریا میں پھینکا جائے گا اور قیامت
تک تیری رہائی اس قید سے نہ ہوگی جن نے کہا براے خدا میری جان پر رحم کر عنقریب

جن نے بہت منت کی لیکن ماہی گیر نے ایک نہ سُنی آخر کہا کہ تو اگر مجھے اس قید سے چھوڑ دیگا تو مین تیرے
ساتھ بہت بڑا سلوک کرونگا ماہی گیر نے کہا تو بڑا مکار ہی تیری بات کا کیا اعتبار ہی اگر تجھ ناسپاس کو
چھوڑ دون تو دوسری دفعہ تجکو اپنے قتل کرنے پر پھر آمادہ کر دون اور تو میرے ساتھ وہی سلوک
کرے جیسا کہ بادشاہ گریک نے حکیم دوبان کے حق مین کیا تھا اب تو اس حکایت کو سُن

## قصہ بادشاہ گریک اور طبیب دوبان کا

شہر رومان ملک پارس مین ایک بادشاہ گریک نام مرض جذام مین سخت مبتلا تھا وہان کے حکیمون
نے سب طرح کی تدبیرین کین مگر کوئی علاج مفید نہ پڑا اتفاقاً ایک بڑا حکیم حاذق دوبان نامے اس
شہر مین وارد ہوا اُسنے بہت علم اور فن ہر ایک قسم کے اُستادون سے سیکھے تھے اور ہر ایک زبان سے
خوب واقف تھا اور خواص ہر ایک دوا اور جڑی بوٹی کو خوب جانتا تھا بعد پہونچنے اس شہر کے اسکو
معلوم ہوا کہ سب حکیم بادشاہ کا علاج کر چکے کسی کے معالجے سے اُسکو صحت نہوئی اُسنے اپنے حال کی بادشاہ
کو خبر کی اور بادشاہ کے حضور مین حاضر ہو کر عرض کیا کہ اگر ارشاد ہو تو مین بے کھلائے اور مالش دوا
کے خدا کی عنایت سے آپکو اچھا کرونگا بادشاہ نے کہا اگر تو اسطرح مجھے اچھا کر دیگا مین بڑا سلوک
تیرے ساتھ کرونگا دوبان نے عرض کیا کہ انشاء اللہ کل سے وہ تدبیر شروع ہوگی غرض حکیم بادشاہ سے
رخصت ہو کر اپنے مکان مین آیا اور اُسیوقت ایک گیند اور تھپکی لکڑی کی مجوف منوا سفوف باریک دوائی اُور
بھر ا دوسرے دن بادشاہ کے حضور مین حاضر ہو کر آداب بجالایا اور عرض کیا کہ آپ موافق اپنے معمول
کے گھوڑے پر سوار ہو کر گیند کھیلنے کو گیند گھر مین تشریف لے چلین جب بادشاہ گیند گھر مین گیا
حکیم نے وہ گیند تھپکی دے کر کہا آپ اس گیند اور تھپکی سے خوب کھیلین یہانتک کہ بدن مین
آپکے کو قریب آجائے اُسوقت ہاتھ کی گرمی سے وہ دوائین کہ اُن دونون مین بھری ہوئی ہین آپکے سارے
بدن مین سرایت کرینگی اور جب بدن مین خوب پسینا آوے فوراً گرم حمام مین [illegible] مالش
بھی بدیر خوب ہو پھر سو رہیئے دوسرے دن انشاء اللہ آپ بالکل اچھے ہو جاینگے بادشاہ مصاحبون
سمیت گیند کھیلنے مین مشغول ہوا یہانتک کہ سب بدن سے پسینا ٹپکنے لگا اور حرارت ادویہ نے جسم
مین اثر کیا پھر بادشاہ حمام مین خوب مَل دَل کر نہایا اور جو جو حکیم نے کہا تھا عمل مین لایا دوسرے دن
بالکل جذام سے اچھا ہو گیا بادشاہ اس علاج سے نہایت متعجب ہوا کمال خوشی سے پوشاک پہنکر دیوان عام مین آکے

اجلاس فرمایا ارکان دولت مبارک باد کے لیے حاضر ہوئے حکیم دوبان بھی حضور شاہ مین حاضر ہوا اور پایۂ تخت بادشاہ کو بوسہ دیا بادشاہ نے اُسے اپنے پاس تخت پر بٹھاکر اُس مجمع مین کہ سب اعیان سلطنت حاضر تھے بہت تعریف اُسکی فرمائی اور وقت خاصے کے اپنے ساتھ سرفراز فرمایا اور شام کو ایک بہت بڑی لبنی سنہری قبا اور دو ہزار ریال نقد اسکو مرحمت فرمائے اور ہر روز اُسکی عزت زیادہ کرتا تھا اور باوجود اس قدر دانی کے بادشاہ کو خیال آتا کہ عوض ایسی خدمت کے حکیم کو مین نے کچھ نہین دیا اور نہ عزت و توقیر لائق اُسکے کمال کے ہوسکی غرض ہر روز بادشاہ خلعت و انعام شاہانہ سے افزایش اُسکے رتبے کی فرمایا کرتا وزیر اعظم بادشاہ کا نہایت بد اور حسد پیشہ تھا اسقدر عنایت بادشاہی نسبت حکیم کے دیکھکر بہت جلا اور حسد سے چاہا کہ کسیطرح حکیم کو بادشاہ کی نظر سے گرادے اور بادشاہ کا دل اُس سے بیزار کرے ایک دن وزیر نے خلوت مین بادشاہ سے عرض کیا کہ بادشاہ کو ایسے شخص اجنبی پر جسکا حال معلوم نہو اعتماد کرنا خالی خوف و خطر سے نہین اسقدر عنایات شاہی حکیم دوبان کے حال پر ہرگز قرین صلاح نہ تھی آپکو معلوم نہین وہ بڑا مکار ہی چاہتا ہو کہ دشمنون کو آپ کے قتل کرے بادشاہ نے جواب دیا کہ وزیر تجھکو خبر ہی جو ایسی بات اُسکے حق مین کہتا ہو اور اُسکو ایسے بڑے امر مین متہم کرتا ہو وزیر نے عرض کیا خداوند مین نے اس امر کو خوب تحقیق کر کے حضور مین عرض کیا آپ ہر طرح ہوشیاری کو کام فرمایئن مکرر غلام عرض کرتا ہو کہ حکیم دوبان اپنی ولایت یونان سے یہان اسی ارادے پر آیا ہو جو مین نے حضور مین عرض کیا بادشاہ نے کہا دوبان ایسا شخص نہین جیسا کہ تو کہتا ہو مین نے اُسکو بہت عقیل و صاحب کمال پایا مثل اُسکے دوسرا شخص نہین اگر اُسکا ارادہ میرے مارنے کا ہوتا تو وہ مجھکو ایسی بیماری سخت سے کیون اچھا کرتا اُسکے حق مین ایسی بدگمانی نہ کیا چاہیئے اب مین ایکہزار ریال مہینا اور اُسکا مقرر کرتا ہون اگر مین اپنی سب دولت اور ملک مین اُسکو شریک کرون توبھی ادائے شکر اُسکا نہ ہوسکے گا تو اُسکے اتنے اعزاز و اکرام پر کیون حسد کرتا ہو یہ خیال نہ کر کہ تیری بدگوئی سے مین کچھ اُسکے ساتھ بدسلوکی کرون مجھکو وہ بات خوب یاد ہو جو بادشاہ سندباد کو اُسکے وزیر نے قتل کرنے فرزند سے باز رکھا وزیر نے مشتاق ہوکر پوچھا وہ کیا بات تھی غلام اُمیدوار ہو کہ سُنے بادشاہ گریک نے فرمایا کہ خوشدامن بادشاہ سندباد کی شہزادے پر کچھ تہمت رکھ کے باعث ہوئی کہ بادشاہ اپنے بیٹے کو مروا ڈالے اور بادشاہ

بے سمجھے بوجھے اپنی ساس کے فریب مین آکے چاہتا تھا کہ شہزادہ بیگناہ مارا جائے بلکہ قتل کا بھی حکم دیدیا تھا اُسکے وزیر نے عرض کیا کہ اس حکم کے دینے مین جلدی نہ فرمایئے ایسا نہو کہ بسبب جلدی اور ناعاقبت اندیشی کے آپکو افسوس ہو جو اُس نیکمرد کو ہوا تھا بادشاہ سندباد نے پوچھا کہ کیونکر

وزیر نے قصہ اُس نیک مرد کا اسطرح بیان کیا

## قصہ نیک مرد اور طوطے کا

اگلے زمانے مین ایک بڑا نیکمرد اپنے قبیلے کو کہ نہایت حسین تھی بہت پیار کرتا تھا اور ایک گھڑی اُسکو اپنے پاس سے جدا نہ کرتا ایکبار کسی کام کے لیے ایک شہر کو گیا وہان طرح طرح کی چڑیان بکتی تھین اُسنے ایک طوطا بولتا ہوا مول لیا کہ ہر ایک سوال کا جواب دیتا اور اُس مین ایک وصف اور بھی تھا کہ پیچھے اُس شخص کے جو واردات اُسکے گھر مین گذرتی اس سب کو اپنے آقا سے کہہ دیا کرتا تھوڑے دنون کے بعد پھر اُسکو سفر درپیش ہوا اُس مرد نے پنجرا اُسکا اپنی بی بی کے حجرے مین رکھکر تاکید کی کہ جبتک مین سفر سے نہ آؤن تو اُسکی خبرگیری کیجیو یہ کہکے وہ روانہ ہوا اور جب سفر سے گھر مین آیا تنہائی مین طوطے سے پوچھا کہ بعد میرے جانے کے گھر مین کیا احوال گذرا طوطے نے سب احوال جو اُسکے پیچھے گذرا تھا ظاہر کردیا مرد نے بسبب بعض مردون کے بی بی کو چشم نمائی کی بی بی اس خیال سے کہ شاید میرے اس راز کو کسی لونڈی نے میان سے کہا اُنکو تنبیہ کرنے لگی اُنھون نے قسم کھائی آخر بی بی نے قرینے سے معلوم کیا کہ اس طوطے نے میری غمازی کی پھر وہ بی بی درپے اس امر کے ہوئی کہ کسیطرح طوطے کو جھوٹا کیا چاہیے تا میرا شوہر آیندہ اُسپر اعتماد نہ کرے اور وہ شک بھی کہ اُسکے دل مین میری طرف سے پڑا ہی رفع ہو منتظر وقت کی تھی یہانتک کہ اُسکا شوہر پھر ایک روز کیواسطے باہر گیا اُس نے اپنی لونڈی کو حکم کیا کہ ایک تم مین سے اس طوطے کے پنجرے کے تلے تمام رات چکی پیسے اور ایک اُسکے اوپر پانی ڈالے جیسے مینھ برستا ہے اور تیسری لونڈی آئینہ کو ہاتھ مین لیکر شمع کی روشنی مین اس طوطے کے منھ کے آگے گھمائے وہ لونڈیان بی بی کے ان سب کامون کو بجالائین دوسرے دن جب اُسکا شوہر اپنے گھر آیا طوطے سے تنہائی مین پوچھا آج کی رات کیا معاملہ گذرا طوطے نے کہا رات بھر مین بڑی مصیبت مین رہا تمام رات مجھپر مینھ برستا رہا بجلی چمکا کی بادل گرجا شوہر نے خیال کیا کہ رات کو نہ ابر تھا نہ بارش جھوٹ کہتا ہے اور اسی طرح

ہمیشہ جھوٹی باتیں مجھ سے کہا کرتا ہی اور جو میری بی بی کے حق مین کہا وہ بھی سب جھوٹ تھا آخر غصے سے طوطے کو زمین پر دے پٹکا بعد کتنے دنون کے اپنے ہمسائے کے لوگون سے اپنی بی بی کی خیانت سُنی اور اُسکا کلام مطابق کلام طوطے کے پاکر اُسکے مار ڈالنے سے نہایت نادم ہوا اور ماہی گیر نے جن سے کہا بادشاہ گریک نے اس حکایت کو تمام کرکے اپنے وزیر سے کہا تو حسد سے چاہتا ہی کہ حکیم دوبان میرے ہاتھ سے بیقصور قتل ہو سو مین مثل اُس مرد کے نادان ورجلدباز نہین کہ طوطے کو ناحق مارکے پچھتایا وزیر نے کہا خداوند اگر حضور کی سلامتی کیواسطے ایک بیگناہ مارا جائے تو کچھ افسوس نہین اور سب بالاتفاق کہتے ہین کہ وہ حکیم جاسوس ہی حضور کے قتل کرنے کے واسطے آیا ہی مجھے کچھ حسد اور عداوت نہین مین نے محض خیر خواہی اور نمک حلالی سے عرض کیا اگر یہ امر جھوٹ ہو تو غلام وہی سزا پاوے جیسے اس وزیر نے سزا پائی اور جان سے مارا گیا بادشاہ گریک نے پوچھا کیونکر وزیر نے عرض کیا حضور متوجہ ہوکر سُنین

## قصہ وزیر کا کہ بسبب غفلت کے مارا گیا

اگلے زمانے مین ایک بادشاہ کے بیٹے کو کمال شوق شکار کھیلنے سے تھا اور بادشاہ اُس شہزادے کی کمال خاطرداری اور ناز برداری کیا کرتا اور وزیر اعظم کو تاکید کی کہ شکار کھیلنے کے وقت کبھی اُس سے جُدا نہو جیو ایک دن شہزادہ شکار کھیلنے گیا شکار کھلانے والون نے ایک بارہ سنگھا جنگل سے نکالا اُس شہزادے نے پیچھا اُسکے گھوڑا دوڑایا کئی کوس تک اُسکا پیچھا کیا آخر تھک کر ارادہ کیا کہ وہان سے شکارگاہ پھر آئے اور وزیر سے کہ اُسنے تنہا چھوڑ دیا تھا آکر ملے لیکن بسبب بھول جانے راہ کے پھر نہ سکا ناگاہ ایک خوبصورت بی بی کو دیکھا کہ رو رہی ہی اُس نے گھوڑے کو روک کر اُس سے پوچھا کہ تو کون ہی اور کیون روتی ہی عورت نے کہا مین بیٹی بادشاہ ہند کی ہون مین سوار جاتی تھی دفعتہ گھوڑے کی پیٹھ پر غافل سو گئی اور اس جا پر گر پڑی گھوڑا میرا بھاگ گیا مجھے معلوم نہین کہ کدھر چلا گیا شہزادے نے اُسکے حال پر ترس کھا کے اُسکو اپنے آگے گھوڑے پر سوار کر لیا اور وہان سے روانہ ہوکر قریب ایک ویرانے کے پہونچا اُس عورت نے قصد اترنے کا کیا شہزادے نے اُسکو اتار دیا اور آپ بھی اُس ویرانے کی طرف چلا مگر اُس عورت کے اس کلام کو سُنکر نہایت متعجب ہوا کہ اندر جاکر دیوار کی اس مکان کے پہونچکر پکاری کہ ای بچو خوش ہو مین تمھارے لیے ایک نہایت

فربہ جوان شکار کرکے لائی ہون درجواب اسکے ایک آواز اندر سے آئی کہ امان وہ جوان ہمین ہے ہمین دے ہم بہت بھوکے ہین شہزادہ ڈر گیا اور سمجھا کہ عورت غول بیابانی ہے کہ ویرانے مین مسافرون کو مکر و فریب سے ہلاک کرکے کھا جایا کرتی ہے جلد اپنے گھوڑے پر سوار ہوا پھر مکار عورت نے باہر نکلکر جو دیکھا کہ شکار ہاتھ سے جاتا ہے تو شہزادے سے کہا تو ڈر نہین مجھے بتا تو کون ہے اور کسکو ڈھونڈھتا ہے شہزادے نے کہا مین اپنی راہ ڈھونڈھتا ہون عورت نے کہا تو توکل خدا پر کر وہ تیری مشکل آسان کریگا شہزادے کو یقین ہوا کہ شاید اسمین بھی کچھ فریب ہو پھر اُسنے اپنے دونون ہاتھ اُٹھا کر مناجات کی کہ خدا وندا میرے حال پر رحم کر اور مجھکو اس دشمن سے نجات دے اس دعا کے کرتے ہی وہ دیولنی آدم خوار ویرانے کی طرف پھر گئی اور شہزادہ خوش نصیب کو راہ نظر پڑی جس سے وہ جلد اپنے گھر کو صحیح و سالم پہونچا اور اپنے باپ سے سب حال اس خوف و خطرہ کا بیان کیا بادشاہ سنکر وزیر سے نہایت ناخوش ہوا اور اسکو جان سے ہلاک کیا شہزادے نے کہا خداوند وزیر اس حکایت کو تمام کرکے پھر حکیم دوبان کے حال کی طرف متوجہ ہوا اور بادشاہ گریک سے کہا مین نے بتحقیق سنا ہے کہ وہ جاسوس ہے کسی آپ کے دشمن نے بھیجا ہے اگرچہ اُسنے بالفعل آپ کو اچھا کیا ہے مگر آخر کو تاثیر سے اُن دواؤن کی آپ کو ایسا ضرر پہونچیگا کہ آپ کی جان پر آ بنے گی بادشاہ گریک کہ کم عقل تھا بتعبیر تا اندیشی وزیر کے بہکلنے سے حکیم دوبان کی طرف سے پھر گیا اور کہنے لگا وزیر تو سچ کہتا ہے یہ حکیم میرے مارنے کے لیے آیا ہے کسی وقت کوئی دوا ایسی مجھے سونگھا دے گا کہ جسکی تاثیر سے مر جاؤنگا وزیر نے جب دیکھا کہ میرے افسون نے تاثیر کی بادشاہ سے کہا آپ جلد حکیم دوبان کو بُلوا کر حکم قتل کا دیجیے بادشاہ نے کہا اچھا مین ابھی قتل کرتا ہون یہ کہکے ایک ہرکارہ کو بلوا بھیجا اُسنے جلدی سے بلوا بھیجا جب دوبان حاضر ہوا بادشاہ نے کہا تو جانتا ہے کہ مین نے تجھکو کیون بلوایا اُسنے عرض کیا غلام کو کچھ معلوم نہین حضور ارشاد کرین بادشاہ نے کہا مین نے اسلیے بلوایا ہے کہ تجھکو قتل کرون دوبان نے نہایت متحیر ہوکر عرض کیا حضور سبب میرے قتل کا کیا ہے بادشاہ نے کہا تو جاسوس ہے میرے مارنے کے واسطے آیا ہے یہ کہکر بادشاہ نے اُسی افسر کو فرمایا کہ اسکی ابھی گردن مارو دوبان سوچا کہ لوگون نے حسد سے بادشاہ کو بہکا کر میرا دشمن کیا دل مین پچھتانے لگا کہ افسوس مین نے کیون بادشاہ کو بیماری سے اچھا کیا اور دیر تک اپنی بے قصوری کا حال حضور مین بادشاہ کے

بیان کرتا رہا بادشاہ نے اُسکے کہنے پر کچھ توجہ نہ فرمائی اور حکم اُسکے قتل کرنیکے لیے فرمایا ماہی گیر نے
جن سے کہا جو معاملہ کہ درمیان مین بادشاہ گریک اور حکیم دوبان کے گذرا وہی معاملہ بعینہٖ میرے اور تیرے
درمیان مین ہے غرض جسوقت کہ جلاد نے حکیم کی گردن مارنے کا قصد کیا اہل دربار نے اُسکو بے قصور
سمجھکر شفاعت کی بادشاہ نے اُن سب کو جھڑک دیا دوبان نے جب دیکھا کہ مین بے قصور مارا ہی جاتا ہون
بادشاہ سے عرض کیا خداوند اُمیدوار ہون کہ غلام کو اتنی فرصت ملے کہ اپنے مکان پر جاکر وصیت
کر آؤن اور کتابین ایسے شخص کو جو لائق اُنکا ہو حوالے کرون منجملہ اُن کتابون کے ایک کتاب عجیب
وغریب ہے وہ حضور کے کتب خانے مین رہے بادشاہ نے فرمایا وہ کیسی کتاب ہے حکیم نے
کہا اس مین بہت راز کی باتین ہین از انجملہ ایک یہ ہے کہ جب میرا سر کاٹا جائے اور حضور اُس
کتاب کو کھولکر چھٹے ورق کے بائین صفحے کی تیسری سطر کو پڑھکر جو سوال کرینگے فی الفور سر میرا
جواب اُسکا دیگا بادشاہ نے نہایت متعجب ہوکر دل مین کہا کہ ایسا عجیب وغریب امر کو دیکھنا ضرور
ہے اُس روز قتل کرنا حکیم کا موقوف کرکے حکم کیا کہ آج اسکو اسکے گھر لیجاؤ جب حکیم کو اُسکے گھر لے گئے
اُسنے ایک ہی روز مین سب کامون کو انجام دیا اور ایک بہت بڑی کتاب لیکر حضور شاہ مین
حاضر ہوا اور اُس کتاب کو جزدان سمیت بادشاہ کو دے کر عرض کیا کہ جب میرا سر کاٹا جاوے اُسکو
طشت مین رکھکر اس کتاب کے جزدان پر رکھنا بمجرد اس عمل کے خون بند ہو جائیگا بعد اسکے جو کچھ
سر سے پوچھو گے جواب ٹھیک پاؤ گے حکیم نے پھر اُسوقت بادشاہ سے کہا خداوند مین محض بے قصور
مارا جاتا ہون میرا قصور معاف کیجئے بادشاہ نے کہا اب مین تیری بات نہین سُنتا بلکہ تیرے مارے
جانے کے تیرے سر سے سُنونگا یہ کہکر بادشاہ نے کتاب لے لی اور جلاد نے اُسکی گردن ماری اور اسکا
سر کاٹکر طشت مین رکھا اور جب سر کو اس کتاب کے غلاف پر دھرا خون بہنا سر سے بند ہو گیا
بادشاہ اور سب حاضرین نے دیکھکر نہایت تعجب کیا پھر اُس سر نے آنکھین کھولکر بادشاہ سے کہا اب
اس کتاب کو کھولو بادشاہ نے کتاب کھولکر چاہا کہ چھٹے ورق کو گن کے اُلٹے اور دوسرے صفحہ کی تیسری
سطر کو پڑھے مگر وہ ورق ایک دوسرے سے اسقدر چسپان تھے کہ اُلٹ نہ سکا تب اُنگلی مین لعاب
دہن لگاکر ورق اُلٹنے لگا جب نوبت چھٹے ورق کی پہونچی بادشاہ نے کچھ لکھا نہ پایا تب حکیم کے
سر سے کہا وہان تو کچھ لکھا نہین سر نے جواب دیا کہ اور ورقون کو اُلٹو بادشاہ ہر دفعہ اُنگلی کو زبان سے

تم دیکھنے لگا ورق گردانی کرنے پایا تنک کہ زہر ہلاہل نے کہ جو ہر ایک ورق مین کتاب کے لگا ہوا
تھا لب مین سرایت کی غرض لمحہ بلمحہ حال اُسکا متغیر ہونے لگا بصارت بھی اُسکی جاتی رہی آخرہ کو
بیقرار ہوتے تخت کے نیچے گرا تب حکیم کے سر نے پکار کر کہا اے ظالم نتیجہ بے گناہون کے قتل کرنیکا
تو نے دیکھا خون ناحق رائگان نہین جاتا سُنتے ہی اس کلام کے بادشاہ تمام ہوگیا اور اپنی سزا کو
پہونچا ملکہ شہرزاد نے شہریار سے عرض کیا کہ خداوند یہ قصہ بادشاہ گریک اور حکیم دوبان کا تمام
اب مین رجوع کرتی ہون طرف حال اُس ماہی گیر اور جن کے جب ماہی گیر نے اس قصہ کو تمام
کیا جن سے جو لوٹے مین بند تھا کہا اے جن بادشاہ گریک نے حکیم دوبان کی بیکسی ور گریہ وزاری
پر نظر نہ کی حق تعالیٰ نے اُسکو ویسی ہی سزا دی اے جن تو بھی اگر ارادہ میرے قتل کا نہ کرتا تو پھر اس قید
مین نہ پڑتا اب ضرور ہے کہ تو قیامت تک اسی قید مین پڑا رہے یہ انتقام مین نے تجھ سے سیکھا جن نے
کہا اے میرے دوست پھر مجھسے ایسا قصور نہوگا تجھکو عوض بدی کے نیکی کرنا اچھی بات ہے
تو ایسا میرے ساتھ سلوک اور احسان کر جیسا اِمانے اتیکا کے ساتھ کیا ماہی گیر نے پوچھا اسکا قصہ
کیونکر ہے جن نے کہا اگر تم مجھکو چھوڑ دو میں اس زندان تنگ مین کلام نہین کر سکتا تو اس ایک قصے پر
کیا موقوف ہے مین بہت اچھی اچھی داستانین تمکو سناؤنگا جنکو تم سنکر بہت خوش ہوگے ماہی گیر نے کہا
مجھے تیرا اعتبار نہین جن نے کہا تو مجھے چھوڑ دے مین تجھے ایک ایسی بات بتاؤنگا کہ تو بہت مالدار
ہوجائیگا ماہی گیر نے کہا اگر تو قسم اسم اعظم کی کھائے کہ میرے ساتھ کچھ دغا نہ کرے تو البتہ چھوڑ دون
جن نے قسم اسم اعظم کی کھائی ماہی گیر نے اُسکو چھوڑ دیا وہ لوٹے سے نکلا اور لوٹے کو دریا مین پھینکدیا اور
ماہی گیر سے کہا اب تو اپنا جال لیکر پیچھے میرے چلا آ پھر وہ دونون چلکر ایک پہاڑ کی چوٹی پر چڑھ گئے
اور وہان سے اُترکر ایک بڑے میدان مین گئے جس مین اُنکو ایک تالاب درمیان چار ٹیکرون کے
جو چارکونون پر اُس کے تھے نظر پڑا جب کنارے تالاب کے پہونچے جن نے ماہی گیر سے کہا
اس تالاب مین اپنے جال کو ڈالکر مچھلیان پکڑ وہ تالاب مین بہت مچھلیان دیکھکر خوش ہوا اور اُن
مچھلیون کو رنگ برنگ کی دیکھکر نہایت متحیر ہوا اور جال اُسمین ڈال کے کھینچا تو چار مچھلیان چار
رنگ کی اُسمین آئین سفید سُرخ زرد سیاہ جن نے کہا انکو لیجا کر بادشاہ کی نذر کر وہ تجھے اتنا کچھ دیگا
کہ کبھی تجکو اسقدر نہ ملا ہوگا اور اس تالاب مین یکبار جال ڈالا کیجیو دوبارہ مین خطا پائیگا یہ

کہہ کے جن نے ایک ٹھوکر ماری زمین پھٹ گئی وہ اُسمین سما گیا پھر وہ زمین برابر ہو گئی ماہی گیر نے
اُنھین چار مچھلیون پر کفایت کی دوسری بار جال تالاب مین نہ ڈالا اور اُنکو بادشاہ کے حضور مین
لے گیا بادشاہ اُن مچھلیون کو دیکھکر نہایت خوش ہوا اور وزیر سے کہا ان مچھلیون کو لیجا کر اُس باورچن
کو جسے بادشاہ گریک نے میرے واسطے بطور ہدیے کے بھیجا ہی دے غالبًا وہ اُنکو اچھی طرح سے
پکائیگی وزیر نے چارون مچھلیان لے جا کر اُس پرستار کو دین اور کہا کہ ان کو اچھی طرح بادشاہ
کے واسطے تیار کر جب وزیر بادشاہ کے حضور مین واپس آیا چار سو اشرفیان ماہی گیر کو انعام
دلوائین ماہی گیر اشرفیون کو پاکر از حد خوش ہوا اور امیرانہ بسر کرنے لگا پھر شہرزاد کہتی ہی ای شہریار
اُس باورچن نے جب اُن مچھلیون کو تیار و غن مین واسطے بھُننے کے چھوڑا اور ایک طرف سے وہ خوب
بھُن کر سُرخ ہو گئین تب اُسنے چاہا کہ اُن کو دوسری طرف سے اُلٹے بمجرد اس عمل کے فوراً
باورچیخانے کی دیوار شق ہو گئی اور اُس مین سے ایک بی بی نہایت حسین با تمکین نکل آئی
لباس فاخرہ اور زیور قیمتی سے آراستہ اور ایک چھڑی اُسکے ہاتھ مین ماہی توے کے پاس
آکر کھڑی ہوئی اور ایک مچھلی کو چھڑی سے مار کے بولی مچھلی مچھلی تو اپنے قول اور پیمان پر ہی

تصویر زن حسینہ کا دیوار شق ہو کر برآمد ہونا اور مچھلیان پکانے والی کی حیرت



وہ کچھ نہ بولی اُس بی بی نے پھر اُسی کلام کو مکرر کہا تب چارون مچھلیان اُٹھکر بالاتفاق بولین ہم ہم ہین
اگر تم ہمین مانوگی تو ہم تمھین مانینگے اگر تم اپنا قرض دو تو ہم اپنا دینگے یہ سُنتے ہی وہ بی بی ماہی توے
کو اُلٹ کر اُسی دیوار کے شگاف مین چلی گئی اور وہ شگاف بند ہوگیا اور دیوار جیسی تھی ویسی ہی ہوگئی
باورچن اس حال عجیب کو دیکھکر بیہوش ہوگئی جب ہوش مین آئی تو اُن مچھلیون کے اُٹھانے کو گئی اُنکو
جلے کوئلے کی طرح سیاہ پایا وہ لگی رونے اور یہ خیال کیا کہ اگر اس واردات کو بادشاہ کے حضور
مین عرض کرون تو وہ کاہے کو باور کریگا ناگاہ وزیر نے آکر پوچھا مچھلیان تیار ہین باورچن نے
سب حال مفصل ظاہر کیا وزیر سُنکر نہایت متعجب ہوا اور اس حال کو بادشاہ سے ظاہر نہ کیا اور جلدی
اُس ماہی گیر کو بلوا کر اُس سے کہا جلدی اُسیطرح کی چار مچھلیان حاضر کر ماہی گیر نے کچھ حیلہ کرکے کہا آج نہین
کل ضرور لاؤنگا دوسرے روز ماہی گیر اُس تالاب پر گیا اور جال ڈال کے چار مچھلیان انھین چار رنگ کی پکڑین
اور جلد وزیر اعظم کے روبرو لیگیا وزیر نے وہ مچھلیان دروازہ کو بند کرکے باورچن کو دے کر
فرمایا میرے سامنے ان کو تیار کر اُسنے اُن کو صاف کرکے مانند پہلے دن کے روغن مین ڈالا وقت
اُلٹنے کے دیوار باورچیخانہ کی شق ہوگئی اور وہی بی بی چھڑی ہاتھ مین لیے ظاہر ہوئی اور اُس
ماہی توے کے نزدیک آکر ایک مچھلی کو اس چھڑی سے چھوکے وہی بات کہی جسکو آگے کہا تھا اُن
مچھلیون نے بھی اُسیطرح وہی جواب دیا پھر وہ عورت بدستور شگاف مین جاکر غائب ہوگئی وزیر نے یہ حال
بچشم خود دیکھکر دل مین کہا یہ عجیب امر بادشاہ سے ظاہر کرنا ضرور ہے چنانچہ حاضر ہوکے اُس حال کو
بادشاہ سے عرض کیا بادشاہ نے متعجب ہوکر کمال اشتیاق سے چاہا خود بھی معائنہ کرے ماہی گیر
کو بلوا کر چار مچھلیان چار رنگ کی اور اُس سے طلب فرمائین اُسنے تین دن کی مہلت مانگی بادشاہ
نے عطا کی پھر وہ تیسرے دن اُس تالاب پر گیا اور چار مچھلیان چار رنگ کی پکڑ کر بادشاہ کے حضور
مین لیگیا بادشاہ نے خوش ہوکر چار سو اشرفیان پھر اُسکو دلوادین اور اپنے خلوتخانۂ خاص مین
سب اسباب پکانے کا منگوا کر وزیر سے فرمایا تو ان مچھلیون کو اپنے ہاتھ سے بھون وزیر نے دروازہ اُس
مکان کا بند کرکے خود اُن مچھلیون کو پکانا شروع کیا جب اُنکو بنا کر ماہی توے مین ڈالا اور وہ ایک
جانب سے سُرخ ہوگیئن اُسے دوسری طرف اُلٹا ناگاہ دیوار خلوتخانہ شاہی کی شق ہوگئی اور اُسمین
سے بجاے خوبصورت بی بی کے ایک حبشی غلامون کی وضع بھاری چھڑی ہاتھ مین لیے

دیوار سے نکلا اور ماہی توے کے پاس آکر اُس چھڑی سے ایک مچھلی کو چھوکر بڑی ہیبت ناک آواز سے کہا اے مچھلیو تم اپنی بات پر قائم ہو مچھلیون نے کہا ہان ہین پھر اس کلام کے حبشی نے توے کو الٹ کر مچھلیون کو خراب کر دیا اور اسی شگاف مین جاکر غائب ہوگیا بادشاہ نے وزیر سے فرمایا کہ یہ حال عجیب بھید سے خالی نہین مین چاہتا ہون کہ اس راز سے واقف ہون پھر اس ماہی گیر کو بلوا کر پوچھا کہ اُن مچھلیون کو تو کہان سے پکڑ لایا تھا اُسنے اس تالاب کا پتا بتایا بادشاہ نے وزیر سے پوچھا تونے اس تالاب کو دیکھا ہو وزیر نے عرض کیا مین نے سُنا بھی نہین دیکھنے کا کیا ذکر ہو مین اُس پہاڑ کے چارون طرف جسکا پتا ماہی گیر بتاتا ہو ساٹھ برس سے شکار کھیلنے کو جایا کرتا ہون لیکن مین نے وہان کوئی تالاب نہین دیکھا پھر بادشاہ نے ماہی گیر سے پوچھا وہ تالاب یہان سے کتنی دُور ہے اُسنے کہا تین گھڑی کی راہ پر ہو بادشاہ نے اُسیوقت اپنے لشکر کو فرمایا جلد تیار ہو پھر وہ سوار ہوکر ماہی گیر کی رہبری سے اُس پہاڑ پر چڑھ گیا اور جب دوسری طرف اس پہاڑ کے اُترا تو ایک بہت بڑا میدان نظر پڑا کہ کبھی کسی نے نہ دیکھا تھا آخر بادشاہ نے فوج سمیت دوسری طرف اُس میدان کے جاکر ایک تالاب درمیان چار پہاڑیون کے جیسا ماہی گیر نے بیان کیا تھا دیکھا نہایت شفاف اور اسمین چار رنگ کی مچھلیان بہت سی دیکھین بادشاہ کنارے اسی تالاب کے اُترا اور متعجب ہوکر اپنے اہل دربار سے پوچھا تمنے کبھی اس تالاب کو کہ اسقدر نزدیک شہر کے ہے دیکھا تھا اُنھون نے عرض کیا ہمنے کبھی نہین دیکھا آخر بادشاہ نے فرمایا سب لوگ گرد اس تالاب کے اُترین اور اُسکا خیمہ کنارے تالاب کے استادہ ہوا جب شام ہوئی بادشاہ اپنے خیمہ مین آیا اور وزیر کو بلاکر فرمایا مین نہایت متحیر ہون کہ دفعتہً تالاب کیونکر اس جا پر نمود ہوا اور اُس حبشی کا میرے خلوتخانہ مین آنا اور مچھلیون کا بولنا کسواسطے تھا دل میرا واسطے دریافت کرنے ان سب امرون کے نہایت بے قرار ہو اسلیئے مین نے یہ سوچا ہو کہ مین تنہا جاؤن اور تو خیمہ میں اکیلا رہ کے میرے جانے کا حال کسی سے ظاہر نہ کرنا کل جب اہل دربار میرے مجرے کو حاضر ہون تو اُن سے میری حالت بیان کرکے سب کو رخصت کر دیجیو اور جبتک مین پھر نہ آؤن خبردار تنہا یہان رہ کے میرے کہنے پر عمل کیجیو وزیر نے ہرچند بادشاہ کو بہت کچھ منع کیا مگر بادشاہ نے ایک نہ سُنی اور شکار کے کپڑے پہنکر شمشیر ہاتھ مین لے سب کو تنہا خیمے سے نکل کر طرف ایک پہاڑی کے روانہ ہوا اور اُسپر

چڑھ کے دوسری طرف اُتر گیا اور جدھر ایک بڑا میدان کف دست تھا اُدھر روانہ ہوا اتنے مین آفتاب نکلا بادشاہ نے دور سے ایک عمارت عالیشان دیکھی بہت خوش ہوا کہ وہان سے البتہ کچھ سراغ میرے مطلب کا لگے گا جب نزدیک اُس عمارت کے پہونچا تو ایک بڑا عالیشان محل و قلعہ سنگ سیاہ کا بنا ہوا پایا اور نیچے سے اوپر تک اُسکے تیہر فولادی بہت شفاف جڑے ہوے مانند آئینے کے چمکتے تھے اُسکو دیکھکر بادشاہ کو تسلی ہوئی کہ یہان مطلب مقرر حاصل ہوگا پھر اُسکو دیر تک دیکھکر اُسکے دروازے کے پاس جا کر کھڑا ہوا اور اگرچہ دروازہ کھلا ہوا تھا لیکن احتیاطاً اُسنے دستک دی اور منتظر رہا کہ شاید کوئی باہر آوے جب کوئی باہر نہ نکلا تب اُسنے دروازے کو زور سے کھٹکھٹایا تو بھی کسی نے جواب نہ دیا تب متحیر ہوا کہ ایسا اچھا قلعہ ویران رہے اور کوئی اُسمین نہین

تصویر قلعے اور اُسکے مکان عالیشان اور وہان کے عجائبات کی



پھر وہ اندر اُس قلعے کے گیا اور ڈیوڑھی مین کھڑا ہو کے باواز بلند کہا اندر کوئی ہے کسی نے جواب نہ دیا اور بھی متعجب ہوا اور اندر جا کر دیکھا کہ بہت بڑا مکان ہے لیکن ویران کوئی آدم نہ آدم زاد پھر وہ ایک بڑے دالان مین گیا جسمین قالین ریشمی بچھا ہوا تھا اور چارون طرف سے سب مکان پارچۂ سیاہ کی سے منڈھے ہوے تھے اور آگے دروازون کے پردے

زردوزی مخملی جنمین سنہرے روپہلے بوٹے چکن کے کڑھے ہوے تھے لٹکتے تھے اور اسی بارہ دری مین
ایک حوض تھا چارون کونون مین جسکے چار شیر سونے کے تھے ہر ایک کے منھ سے فوارے جاری
جب اُنکا پانی فرش سنگ مرمر پر گرتا تو ہزارون ٹکڑے ہیرے اور موتیون کے دکھائی دیتے اور بیچ
مین اُس حوض کے ایک فوارہ اتنا بلند اُٹھتا تھا کہ قبے تک اُس بارہ دری کے پہونچتا تھا اور اندر
سے وہ قبہ بحروف عبارت عربی کندہ اور نبت کیا ہوا تھا اور تین طرف اس قلعے کے باغ تھا کہ
جس مین طرح طرح کے پھول شگفتہ اور میوؤن کے درخت اور جابجا فوارے تھے اور طرح طرح کی
عمدہ عمدہ چیزین اپنے اپنے موقع سے اُسمین رکھی ہوئی تھین اور اُن درختون پر چارون طرف سے
جال پڑے ہوے تھے کوئی چڑیا باہر نہین جا سکتی تھی اور نہایت خوش الحانی سے اُس مین بول رہی
تھین اور چہچہے کرتی تھین بادشاہ ایک کمرے سے دوسرے کمرے مین جاتا اور سیر کرتا اور ہر ایک چیز کو
دیکھکر خوش ہوتا اتنا اُن مکانون مین پھرا کہ تھک گیا آخر کو ایک مکان مین بیٹھ کے باغ کی سیر کرنے
لگا ناگہان ایک آواز دردناک اُسکے کان مین پڑی بادشاہ نے پردہ جھپ کا اُٹھا کر دیکھا تو
ایک جوان حسین لباس شاہانہ پہنے ہوے ایک بلند چیز پر کہ مثل تخت کے ہے بیٹھا ہوا نازار رو رہا
ہے اور شکایت اپنے مقسوم کی کر رہا ہے بادشاہ نے نزدیک جا کر صاحب سلامت کی اُسنے عذر کیا
کہ مجھے معاف رکھنا کہ مین نے تمھاری تعظیم نہ کی مین مجبور ہون بادشاہ نے رونے اور تمھارے اس حسن اخلاق
سے مین کمال خوش ہوا فی الواقع کچھ ایسا ہی سبب ہوگا جس مین سو رہا اور صبح اُٹھ کر ملکہ نے تمھارا عذر
بدل قبول کیا لیکن مجھکو تمھاری مصیبت دیکھکر کمال رنج ہوا گیا تھے غرض مین نے اُٹھکر ہون اپنے
درد دکھ سے آگاہ کرو تا مین حتی الامکان اُسمین کوشش کرون پہلے تم حال اس قلعے کے
نزدیک ہے اور اُسمین مچھلیان چار رنگ کی ہین بیان کرو اور بعد اُسکے حال اس قلعے اور محل کا کہو اور تم
تنہا اس حال سے کیون ہو وہ جوان رو کر کہنے لگا صاحب مین اپنا حال کیا کہون دامن اپنی قبا کا اُٹھایا
بادشاہ نے دیکھا کہ سر سے ناف تک آدمی ہے اور کمر سے پانون تک سنگ سیاہ بنا ہوا ہے یہ حال
دیکھکر بادشاہ نے کہا مین تو کل چیزین یہان کی دیکھکر متفکر ہوا تھا لیکن تمھارے حال نے سب
سے زیادہ مجھکو حیران کر دیا خدا کے واسطے جلد اپنی سرگذشت بیان کرو جوان نے کہا کہ مجھکو
اس حکایت غم اندوز کے بیان کرنے کی طاقت نہین لیکن بموجب فرمانے آپکے کہتا ہون سنیئے

## قصہ زبانی اُس جوان کے جو جزیرہ سیاہ کا بادشاہ تھا

جوان نے کہا باپ میرا محمود شاہ بادشاہ جزائر سیاہ کا تھا جو مشہور بچہار کوہ ہین اور دار السلطنت اُس جا تھی جس جگہہ اب وہ تالاب ہوا ہے بادشاہ جب میرے باپ نے قضنا کی مین تخت نشین ہوا اور میری شادی چچا کی بیٹی سے ہوئی وہ مجھے نہایت پیار کرتی تھی اور مین اُسے بہت چاہتا تھا پانچ برس تک میرے اُسکے درمیان کمال محبت رہی پھر مجکو اُسکے پیار اور اُلفت مین بہت فرق معلوم ہونے لگا ایک دن بعد تناول چاشت کے وہ حمام مین غسل کرنے کے لیے گئی مین قیلولةً ایک کمرے مین لیٹ رہا دو خواصین اُس ملکہ کی پنکھا ہلانے کے لیے آکر ایک سرہانے اور دوسری پائینتی مٹیھ گئی اور واسطے میری آسائش کے مگس رانی کرنے لگین اور مجھے سوتا جان کے آپس مین باتین کرنے لگین مین بھی اپنے تیئن سوتا بناکر اُنکی باتین سُننے لگا ایک نے دوسری سے کہا ہماری ملکہ بڑی بیرحم ہے کہ ہمارے ایسے نازنین اور حسین بادشاہ کو پیار نہین کرتی دوسری بولی تو سچ کہتی ہو معلوم نہین کہ ملکہ اُسے اکیلا چھوڑ کر ہمیشہ رات کو کہان جایا کرتی ہے اور اسکو ذرا خبر نہین پہلی خواص نے کہا اس غریب کو کیونکر خبر ہو ملکہ ہر شب اسکو سبزی شربت مین ملا کے پلایا کرتی ہو اُسکے نشے مین اسکو مطلق خبر نہین رہتی اور وہ جہان دل چاہتا ہی جاتی ہے اور فجر کو اسکی ناک مین کوئی خوشبو سونگھا کر بیدار کرتی ہے

اس کلام کے سُننے … سخت رنج ہوا مگر مین نے اُسوقت ضبط کیا اور بہانہ کرکے بیدار ہوا پھر

ملکہ حمام سے آ … کا باہم کھاکے مین نے ارادہ آرام کا کیا وہ ایک پیالہ شربت کا

موافق … نے پیالے کو اُسکے ہاتھ سے لیکر اُسکی نظر بچاکر پھینکدیا پھر

ہم دونون … مجھے سوتا جانکر پلنگ پر سے اُٹھی اور ایسے منتر کو باواز بلند پڑھا اور میری طرف منھ کرکے کہا کہ ایسا غافل سو کہ بے میرے جگائے کبھی نہ جاگیو پھر وہ جلدی سے کپڑے پہنکر کمرے سے باہر آئی مین بھی ساتھ اُسکے اُٹھا اور جلد کپڑے پہن تلوار ہاتھ مین لے پیچھے اُسکے روانہ ہوا اتنا اُس سے الگ جاتا تھا کہ اُسکے پاؤن کی آواز مجھے سُنائی دیتی تھی اور مین اُسکے پیچھے دبے پاؤن جاتا تھا وہ کئی دروازے مقفل طے کرکے نکلی اور وہ دروازے اُسکے جادو سے خودبخود کھلتے جاتے تھے جب وہ اخیر دروازے پر کہ اُدھر باغ تھا پہونچی اور اندر کو چلی مین اُس دروازے مین لگ کے کھڑا ہو رہا اور وہان سے اُسی کو تکتا رہا وہ ایک

چمن سے ہوکر جاتے جاتے ایک چھوٹے سے جنگل مین جسکی راہ چارون طرف گھری اور گنجان جھاڑیون
سے بند تھی درآئی مین بھی وہان پہونچا اور ایک جھاڑی مین چھپ کر کھڑا ہوا اور دیکھا وہان ایک
مرد کے ساتھ ٹہلتی ہوئی باتین کرتی جاتی ہی مین نے بغور سُنا کہتی تھی کہ مین باوجود اسکے کہ جان و
دل سے تمھاری عاشق زار ہون اور تمپر ہزار جان سے مرتی ہون لیکن تم مجھے ملامت کیا کرتے ہو
اسکا سبب کیا ہی اگر تمھین میرا امتحان منظور ہو تو بھی حاضر ہون اور تمھین میرا زور اور طاقت بھی خوب
معلوم ہی کہ مین کیا کیا کام کرسکتی ہون اگر تمھاری مرضی ہو تو مین قبل طلوع آفتاب کے اس بڑے شہر کو
ایسا ویرانہ بنا ڈالون کہ جس مین بھیڑیے اور اُلو رہنے لگین اور پتھرون کو اٹھا اٹھا کر پھینکدون فقط تمھارا
اشارہ درکار ہی یہ کہتی ہوئی اپنے یار کے ہاتھ مین ہاتھ دیے ہوے ٹہلتی اُس جا پر کہ مین جھاڑی مین
چھپا کھڑا تھا آئی اور دونون نے لوٹنا چاہا اور یار اُسکا میرے برابر ہوکر نکلا مین نے تلوار کو میان سے
نکال کر ایک ہاتھ اُسکی گردن پر ایسا مارا کہ وہ زخمی ہوکر گرا مین سمجھا کہ کام اسکا تمام ہوگیا اور ملکہ میرے
چچا کی بیٹی تھی اسلیے مین نے اُسکو چھوڑ دیا اور جلدی وہان سے دبے پاؤن پھرا کہ ملکہ کو ذرا خبر
نہ ہوئی اسکے یار نے اگرچہ بہت بڑا زخم کاری کھایا تھا مگر ملکہ نے جادو کے زور سے سنبھالا
مگر تب بھی حال اُسکا زخم سے ایسا ہوگیا کہ وہ نہ زندون مین رہا اور نہ مردون مین غرض
مراجعت کے وقت مین نے سُنا کہ ملکہ اپنے یار کے زخمی ہونے سے رونے اور پیٹنے لگی مین اُسے
تنہا وہین چھوڑکر اپنے محل مین آیا اور کمرے مین جاکر مین سو رہا اور
مین سوتا ہوا دیکھا لیکن یہ معلوم نہوا کہ وہ سوتی تھی یا جاگتی تھی غرض مین نے اٹھکر
جاکر پوشاک پہنی در دربار مین جاکر اجلاس کیا جب دربار سے پھر محل مین آیا ملکہ کو لباس
پہنے پایا اُس نے بال سر کے نوچ کھسوٹ تھے کہا صاحب مجھکو تین خبرین متواتر گوش زد ہوئی ہین
اس سببسے میرا یہ حال ہے مین نے پوچھا وہ خبرین کیا ہین اُسنے کہا ایک تو یہ کہ میری پیاری مان
نے قضا کی دوسری یہ کہ میرا باپ لڑائی مین مارا گیا تیسری یہ کہ میرا بھائی بلندی پر سے گر کر ہلاک
ہوا مین نے یہ سب خبرین سُنکر کچھ غم نہ کھایا اسواسطے کہ مین سب راز اُسکا جانتا تھا اور یہ بھی مجھے
ثابت ہوا کہ اُسکو خبر نہین کہ مین نے اُسکے یار کو زخمی کیا بہرکیف مین نے اُس سے کہا بی بی اس
غم کے کرنے سے آثار تمھاری سعادتمندی اور رحم دلی کے سمجھے جاتے ہین بہتر ہین

اب خدا کرے کہ تمھارا ماتم ساتھ خوشی کے بدل جائے پھر ملکہ اپنے کمرے مین جاکر رونے پیٹنے لگی اور
ایک برس تک سیطرح اپنے یار کے غم مین روتی بیٹھی رہی بعد اسکے اسنے مجھسے درخواست کی کہ وہ
ایک مقبرہ اس محل کے اندر بنوا کر اُس مین رہا کرے مین نے کچھ مزاحمت نہ کی پھر اُسنے ایک بڑا عالیشان
مکان گنبد دار بنوایا جو یہان سے دکھلائی دیتا ہے اور اسکا نام ماتم سرا رکھا جب وہ مکان تعمیر ہو چکا
تب اُسنے اپنے یار کو اُسمین لاکر رکھا اور کچھ ایسی دوا اپنی تجویز سے اُسکو کھلائی کہ باوجود ایسے زخم
کاری کے مرا نہین اور وہ ایک وقت معین مین دوا کھلانے کے لیے اُس ماتم سرا مین جاتی
یار اُسکا بسبب زخم کے محض بحس و حرکت تھا اور کوئی آثار زندگانی کے نہ تھے اور ملکہ کو اُسکے
دیکھنے سے بہت تسلی ہوتی اور اُس سے پیار کی باتین کر کے تشفی اپنی کیا کرتی دن مین دو بار اُسکے
پاس جاتی اور بہت دیر تک وہان رہتی گو یہ سب مجھکو معلوم تھا مگر مین نے اپنے تئین انجان بنا رکھا
اور ہر ایک امر مین تجاہل کیا کرتا ایک روز مین اس ماتم سرا مین جا کے چھپکر بیٹھا سننے مین آیا کہ ملکہ
اپنے یار سے کہتی تھی بڑا غضب ہے کہ مین تجھکو اس حالت مین دیکھون ہر چند مین روز آ کر
گھڑیون تجھسے باتین کرتی ہون کبھی تو نے میری ایک بات کا جواب نہ دیا اسی حسرت مین مرتی ہون کبھی
تو مجھ سے بولو کہ میری تسلی ہووے میرے پیارے ایکبار دیکھنا تیرا افضل ہے ہفت اقلیم کی بادشاہی
سے مین یہ بے قراری اُسکی دیکھکر زیادہ صبر نہ کرسکا جب وہ وہان سے اپنے قدیمی محل مین آئی مین نے
[illegible] ناموش ہو رہو اُسنے کہا تم اہل امر مین کچھ نہ بولو مجکو اسی
[illegible] م موجود ہوا اور صابر ہو کر انا ملکہ زیادہ غم کیا آخر مین نے اُسکو اُسی حال پر چھوڑ
ہے دو ہر چند مین نے سمجھایا مگر اُسنے نہ
ہ کہ دو برس گذرے پھر مین دوسری دفعہ اُس ماتم سرا مین گیا اور چھپکر سُنا کہ وہ اپنے یار کے
پاس بیٹھی کہہ رہی تھی اب تیسرا برس شروع ہوا کہ تو نے مجھ سے ایک بات [illegible] اگر یہ ذرا
کا تجھکو ذرا خیال نہ آیا اے دوست بڑا افسوس ہے کہ میری محبت نے ذرا تاثیر نہ کی للہ ذرا
آنکھین کھول اور مُنھ سے بول ان باتون کو ملکہ کی سُنکر مین نہایت ناخوش ہوا اور غصہ مین
آکر اس جگہ سے باہر نکل آیا اور پکار کر گنبد کی طرف کہا اے گنبد کس واسطے تو اس
عورت کو مع دیو کے جو آدم زاد کے بھیس مین ہے نگل نہین جاتا بمجرد میرے اس کہنے کے
ملکہ وہان سے غصے مین دیوانون کیطرح جھپٹ کر میری طرف آئی اور کہنے لگی کہ کمبخت کیا تو ہی

باعث میری اس مصیبت کا ہوا اور تیرے ہی ظلم سے میرے پیارے معشوق کا یہ حال ہوا مین نے
کہا ہان مین نے اس دیو کو مارا ہی اور وہ مردود اسی لائق تھا اور تو بھی لائق اسی سزا کے ہے کہ تو نے
میری عزت کو برباد کیا یہ کہکر مین نے تلوار نکال کر چاہا کہ اُسے واصل جہنم کرون مگر اُسکے جادو کی تاثیر سے
میرا ہاتھ نہ چل سکا اُسنے فی الفور کچھ پڑھنا شروع کیا کہ مین اُسکو ذرا نہ سمجھا جب وہ افسون پڑھ چکی تب
اُس نے کہا مین اپنے جادو کی تاثیر سے حکم کرتی ہون کہ تو نیچے کے دھڑ سے پتھر ہو جا اور اوپر کے
دھڑ سے آدمی بنا رہ اُسکے کہتے ہی مین آدھا پتھر کا بنگیا جب سے نہ زندون مین ہون اور نہ مُردون
مین پھر اُس ساحرہ نے مجھے اس ماتم سرا سے اُٹھا کر اس مکان مین رکھا اور میرے شہر کو جھیل
اور تالاب بنا ڈالا اور ویرانہ محض کر دیا جیسا کہ تمنے ملاحظہ فرمایا سب میرے نوکرون اور اہل
شہر کو مچھلیان چار رنگ کی بنا کر اُس تالاب مین قید کر رکھا ہی سفید مچھلیان مسلمان مین سرخ مجوس کالی
نصارا زرد یہود اور چار بڑے جزیرے آباد کہ متعلق میری سلطنت کے تھے اُنکو چار پہاڑیان بنا کر
چار طرف تالاب کے رکھا ہے اور ہنوز اُس ملعونہ کا غصہ کم نہین ہوا روز آکر ایک سو تسمے میرے
شانون در پیٹھ پر مارتی ہی کہ ہر ایک ضرب سے خون جاری ہوتا ہے اور بعد زد و کوب کے ایک
موٹی کملی بکری کے بالون سے بنی ہوئی میرے اوپر ڈال کر اُسکے اوپر ایک بہت بھاری زر کی
قبا پہناتی ہی اور کہتی ہی کہ یہ مظلوم جو بہت بڑا بادشاہ جزائر سیاہ کا ہے اپنے تئین اس ذلت سے بچا نہین
سکتا پھر اُس جوان بادشاہ نے جناب کبریائی مین چلا کر مناجات کی کہ خداوندا مین امیدوار تیرے ہی
انصاف کا ہون اگر تیری رضا اسی مین ہی کہ مجھپر اس طرح کا ظلم ہوا کرے تو مین راضی اور شاکر ہون
سلطان یہ حال عجیب دیکھکر نہایت ملول ہوا اور چاہا کہ اس بادشاہ مظلوم کا انتقام ملکہ سے لے پوچھا کہ
وہ بیحیا جادوگرنی کہان رہتی ہی اور وہ بدبخت اسکا یار کہان ہی بادشاہ نے کہا وہ ماتم سرا کے اندر قبر
مین پڑا رہتا ہی اور مکان ماتم سرا کا اس قلعے سے لگا ہوا ہے اور اس ساحرہ کا مسکن مجھے معلوم
نہین لیکن وہ فجر کیوقت ہر روز بعد سزا دینے میرے کے اپنے یار کے پاس جا کر کوئی عرق پلاتی ہی جس سے
ابتک وہ زندہ رہا سلطان نے کہا کوئی شخص تمسے زیادہ واجب الرحم نہ ہوگا اور یہ قصہ عجیب و
غریب اس قابل ہے کہ مثل وقائع کے لکھا جائے پھر اس سلطان نے بادشاہ ستم رسیدہ کو اپنے
ارادے سے آگاہ کر کے نہایت تشفی کی اور اُس روز وہین سو رہا بادشاہ بیچارہ موافق اپنے معمول کے

بیٹھا جاگا کیا اسواسطے کہ وہ تاثیر جادو سے سو نہ سکتا تھا دوسرے دن صبح کو سلطان چھپکر اُس ماتم سرا مین گیا جہان سیکڑون شمعین روشن تھین اور اُس مکان کو نہایت سجا ہوا دیکھکر متحیر ہوا پھر جہان وہ حبشی پڑا ہوا تھا ایک ہاتھ تلوار کا مار کر اُس نجوان کو قتل کیا اور لاش اُسکی کنوین مین پھینکوا ڈالدی اور آپ اُس قبر مین جہان وہ حبشی پڑا رہتا تھا تلوار بغل مین لیکر لیٹ رہا جب وہ ساحرہ اُس قلعے مین آئی پہلے وہان جہان بادشاہ جزائر سیاہ کا تھا گئی اور اُس بیکس کو مارنا شروع کیا اُسکے چلانے سے سارا مکان لرزنے لگا ہرچند وہ اُسے قسمین دیکر کہتا تھا کہ لللہ مجھکو نہ مار مگر اُس بدبخت نے نہ مانا پھر ماتم سرا مین گئی اور اپنا سوز و گداز بیان کرکے نزدیک قبر کے جسمین اُسکا یار پڑا رہتا تھا جاکر کہنے لگی کیا ستم ہے کہ اے میرے پیارے تونے مجھکو اپنی بے التفاتیون سے قتل کر رکھا ہو ذرا بھی میری طرف متوجہ نہین ہوتا ہے لللہ ایک بات تو مجھسے کر کہ میری تسلی ہو سلطان نے لہجہ حبشیون مین ملکہ کو بڑے ناز سے جواب دیا کہ خدا سب پر غالب ہو ساحرہ نہایت خوش ہوئی اور بولی کہ ای جانی یہ تم نے جواب دیا یا مجھکو دھوکا پڑا سلطان نے کہا نالائق رنڈی تو اس قابل نہین ہو کہ تیری بات کا کوئی جواب دے ملکہ نے کہا جانی مجھسے کیا تقصیر ہوئی جعلی حبشی نے کہا کہ چلانے سے تیرے خصم کے جسکو تو روزمارا کرتی ہے میرا سونا حرام ہوگیا مین تو بہت دنون سے اچھا ہو جاتا اور طاقت بخوبی مجھ مین آجاتی مگر تونے اُسپر جادو کر رکھا ہے اور اُسے روز مارا کرتی ہے تیرے اس ظلم سے میرا جی نہین چاہتا کہ تجھ سے بولون ساحرہ نے کہا اگر تمھاری رضا اسی مین ہے کہ مین اُسے سزا نہ دون اور بصورت اصلی بنا دون تو مین ابھی ایسا کر سکتی ہون سلطان نے کہا ہان مین یہی چاہتا ہون ملکہ نے اُسیوقت ایک پیالے مین پانی بھر کر کچھ پڑھا اُسکی تاثیر سے وہ پانی اُبلنے لگا پھر اُس دالان مین جہان شوہر تھا گئی اور اُسپر اُس پانی کو ڈال کر کہا اگر تیرا اخلقی یہ حال نہین تو میرے جادو کے اثر سے جیسا آگے تھا ویسا ہی ہو جا تو وہ بادشاہ فوراً اپنی شکل اصلی مین آگیا اور نہایت خوشی سے اُٹھکر شکر خدا بجا لایا ساحرہ نے کہا جلد اس قلعے سے نکلجا خبردار پھر کبھی یہان نہ آئیو ورنہ جان سے مارا جائے گا وہ چپکے وہان سے چلدیا اور کسی مکان مین چھپکر بیٹھ رہا اور خدا کو یاد کرنے لگا پھر ساحرہ ماتم سرا مین آئی اور سلطان سے جسکو حبشی سمجھی تھی کہا مین نے بموجب تمھارے فرمانے کے اُسکو اچھا کر دیا اب اُمیدوار ہون کہ میری تسکین فرماؤ

سلطان نے لہجۂ حبشیون مین کہا کہ یہ جو تو نے کیا میرے آرام کو کافی نہین اُسنے کہا اے میرے نازنین تمھاری کیا مراد ہی جعلی حبشی نے کہا تو نے سارے شہر اور رہنے والون کو چار جزیرون سمیت جادو سے ویران کر دیا ہر روز آدھی رات کو سب مچھلیان تالاب مین ہم دونون کو بد دعا کرتی ہین اسی سبب سے مجھے صحت نہین ہوتی جلدی جا اور سب کو اُنکی حالت اصلی پر بنا ملکہ نے اُسی ساعت کنارے تالاب کے آکر تھوڑے پانی پر افسون پڑھکر تالاب پر چھڑکا وہ سب مچھلیان کہ حقیقت مین مسلمان و مجوسی اور نصارا اور یہودی تھے اپنی اپنی شکل اصلی پر آ گئے اور سب حویلیان اور دکانین بھی آدمیون سے بدستور آباد ہو گئین اور سب نے اپنی چیز دنکو جہان چھوڑا تھا بجنسہ وہین پایا لشکر اور سردار سلطان کے کہ قریب اپنے شہر کے اُترے تھے اب وہان سے بہت دور ہو گئے اور ویرانے سے اپنے تئین درمیان آبادی کے دیکھکر نہایت متعجب ہوئے پھر ساحرہ جلد ماتم سرا مین گئی اور بآواز بلند کہنے لگی کہ اے میری جان مین نے تیری صحت کے واسطے سب کو بشکل اصلی کر دیا اب اُٹھو اور اپنا ہاتھ مجھکو دو سلطان نے لہجۂ حبشیون مین کہا آگے آؤ وہ آگے گئی پھر اُسنے کہا اور آگے آ ملکہ اور آگے گئی سلطان نے دفعتہً ایک ہاتھ شمشیر کا اُسکو مارا کہ دو ٹکڑے ہو کر گر پڑی سلطان نے لاش اُسکی اوسی کنوئین مین ڈالدی اور واسطے تلاش کرنے بادشاہ جزائر سیاہ کے گیا اور اُس سے معانقہ کر کے کہا اب کچھ جگہ اندیشہ کی نہین ہے شاہ جزائر نے اُسکی بہت شکر گزاری کی اور ہزارون دعائین دین بادشاہ نے کہا کیا اب تم اپنے شہر کو تشریف لے جاؤ گے سلطان نے کہا ہان تم بھی ہمارے ساتھ چلو کھانا تناول کر کے پھر اپنے شہر مین چلے آنا بادشاہ جزائر نے کہا شاید تم اپنے شہر کو یہان سے بہت نزدیک سمجھے ہو سلطان نے کہا ہان بادشاہ جزائر نے کہا آپ کا ملک یہان سے پورے ایک برس کی راہ پر ہی اُس ساحرہ نے سحر سے تمھاری مملکت کے متصل کر دیا تھا اور دور و نزدیک پر کچھ موقوف نہین مین آپکے ہمراہ رکاب ہون تم میرے بڑے محسن ہو تم نے بڑا سلوک میرے ساتھ کیا ہی سلطان نے کہا اگر دونون ولایتون مین اس قدر فاصلہ ہی تو آپ کو تکلیف کرنا ضرور نہین لیکن مین لاولد ہون اسلیئے تمکو مین نے اپنا فرزند اور وارث مقرر کیا تاکہ بعد میرے تخت نشین ہو پھر دونون نے اس امر پر آپس مین معانقہ کیا پھر بادشاہ جزائر بہ تزک شاہانہ بعد تین ہفتے کے ہمراہ سلطان کے ہوا اور

دونون نے ایک سو اونٹ پر زر اپنے ہمراہ لیے اور پچاس سوار حسین اپنے ساتھ مقرر کیے پھر سلطان نے پہلے سے ہرکارون کو اپنی ولایت مین بھیجکر اپنی روانگی اور اپنے توقف کے حال سے اطلاع دی پھر وہ نزدیک اپنے شہر کے پہونچا سب سردار واسطے استقبال کے حاضر ہوے اور سلطان سے عرض کیا کہ بفضل خدا اور اقبال شاہ سے مملکت مین سب طرح خیریت ہی اور سب رعایا اچھی طرح ہی پھر جب شہر مین پہونچا سب اہل شہر اُسکے سلام اور مجرے کو حاضر ہوئے اور بالا و بلند سب نے مبارکباد کہی سلطان نے دوسرے دن سب اپنے اعیان دولت کو جمع کر کے حال عجیب و غریب بادشاہ جزائر سیاہ کا بتفصیل بیان کیا پھر بادشاہ جزائر سیاہ کو اپنا بیٹا کیا اور چند روز کے بعد اُسکو اپنا ولیعہد مقرر کر کے سب ملک اُسکو سپرد کر دیا اہالی دولت اس سلطنت نے بادشاہ جزائر سیاہ کو نذرین دین اور خدمت مین حاضر رہنے لگے پھر سلطان نے اُس ماہی گیر کو جو سبب بادشاہ جزائر سیاہ کی مخلصی کا ہوا تھا بکمال انعام اور اکرام سے مالا مال کر دیا ۔

## قصہ تین شہزادے قلندر صورت اور پانچ بیبیون کا

ہارون رشید کے عہد خلافت مین ایک مزدور بغداد کا رہنے والا لطیفہ گو اور خوش طبع تھا ایک دن صبح کو بازار مین اس امید پر کھڑا تھا کہ کوئی اُسکو مزدوری کے لیے بلائے ناگہان ایک بی بی نہایت خوبصورت برقع مُنھ پر ڈالے آئی اور اس سے کہا اپنا ٹوکرا اُٹھا اور میرے ساتھ چل وہ مزدور ٹوکرا سر پر رکھکر پیچھے اُسکے ہو لیا اور دل مین یہ کہتا چلا آج کا دن کیا اچھا ہی کہ ایسی اچھی بی بی سے سابقہ پڑا بی بی نے آگے بڑھکر ایک بند دروازے پر دستک دی ایک بڑھا نصرانی باہر آیا اُس بی بی نے کچھ روپے اُسکے ہاتھ مین رکھدیے نصرانی نے ایک بڑی ٹھلیا نفیس شراب کی لاکر حوالے کی بی بی نے مزدور سے کہا اسے لیکر اپنے ٹوکرے مین رکھ اُسنے رکھ لی پھر وہان سے مزدور ساتھ بازار مین آئی اور طرح طرح کے میوے لطیف اور کل اشیا رخوردنی عمدہ عمدہ حسب ضرورت ہر ایک دوکان سے نقد مول لین کہ مزدور کے ٹوکرے مین جگہ باقی نہ رہی مزدور نے کہا اگر مجھکو آگے سے اسقدر اسباب معلوم ہوتا تو مین گھوڑا اونٹ اپنے ساتھ لاتا الغرض مزدور ٹوکرا اُٹھا کر ہمراہ اُسکے ہو جاتے جاتے بہت ایک عالی شان حویلی کے دروازے پر کہ جسکی پیشانی پیلپاؤن سے آراستہ تھی اور کواڑے ہاتھی دانت سے جڑے ہوئے

تھے دونون پہونچے بی بی نے وہان ٹھہر کر دستک دی جبتک دروازہ کھُلے مزدور کے دل مین بہت سے خیال گذرے کہ آیا یہ بی بی سودا سُلف لینے والی کنیز ہے یا گھر کی بی بی مگر اس شان و شوکت سے لونڈی نہین معلوم ہوتی چاہتا تھا کہ کچھ اُسکے حال سے سوال کرے اتنے مین ایک عورت اور جسنے دروازہ کھولا نظر پڑی وہ اُسکے حُسن و جمال کو دیکھکر بیخود ہو گیا قریب تھا کہ بوجھ اُسکے سر سے گر پڑے جو بی بی اُسکو ہمراہ لائی تھی اُسکی بیہوشی کا تماشا دیکھنے لگی دوسری بی بی نے کہا کہ غریب مزدور بوجھ سے دبا جاتا ہے جلد گھر مین لیجا کے اُترو الے غرض پہلی بی بی نے دروازہ اندر سے بند کر لیا پھر وہ دونون عورتین مع مزدور کے بہت بڑے مکان مین گئین جسکے چارون طرف برآمدے پیلپاؤن کے بنے ہوئے تھے اور اندر اُسکے بڑا وسیع دالان اور اُسکے ایک جانب دیوان خاص اسباب اور ظروف نفیس سے سجا ہوا تھا اُسمین ایک تخت صندل یا عود کی لکڑی کا خوبصورت بنا ہوا بچھا تھا اور فرش بڑے تکلف کا جس کے گرد بڑے بڑے موتی ٹکے ہوئے تھے۔

تصویر امینہ کی مع تصویر صافی اور مزدور کے



صحن مین ایک حوض سنگ مرمر کا جسمین فوارے چھُوٹ رہے تھے مزدور اگرچہ بوجھ اُٹھانے سے
تھک گیا تھا لیکن مکان عالیشان اور اُسکے بناؤ سجاؤ کو دیکھکر کمال خوش ہوا خصوصًا تیسری بی بی کو
کہ اُس تخت پر کمال شان و شوکت سے بیٹھی تھی دیکھکر اپنی سب ماندگی بھول گیا پھر اُسکو معلوم ہوا کہ
اس تیسری بی بی کا نام زبیدہ ہی اور مالک گھر کی یہی ہی اور دوسری بی بی کا نام صافی اور اُس
بی بی کا جو سب اسباب خرید کر لائی امینہ نام ہی زبیدہ نے کہا بیبیو جلد اس غریب مزدور کے سر سے
بوجھ اُتار دو کہ وہ دم لے اُسکے کہنے سے صافی اور امینہ نے ٹوکرے کو جلد اُسکے سر سے اُتارا اور
زبیدہ نے ایک درہم کہ اسکی مزدوری سے کہین زائد تھا مزدور کو دیا اُسنے خوش ہوکر قصد جانیکا
کیا مگر اُن خوبصورت بیبیون کے دیکھنے سے اُسکی سیری نہین ہوئی تھی ہنوز وہان سے چلا نہ تھا
کہ امینہ نے اپنے چہرے سے برقع اُتارا مزدور اُسکی خوش قامتی پر بیخود ہوکر وہین کھڑا رہ گیا اور متحیر
تھا کہ اس گھر مین سوا تین بیبیون کے چوتھا نہین لیکن اسباب کھانے پینے کا اتنا خرید کر آیا ہے
کہ تیس آدمی کو کافی ہو زبیدہ سمجھی کہ مزدور شاید تھک گیا ہی جو سستانے کیواسطے ٹھہر گیا جب وہ
دیر تک کھڑا رہا اس سے کہا کیا تو کچھ اور چاہتا ہی پھر امینہ سے کہا بی بی اسکو کچھ اور دے کر رخصت
کرو مزدور نے کہا بیگم صاحب مین نے مزدوری سے زیادہ پایا ہی مگر کچھ عرض کیا چاہتا ہون
اگرچہ کمال گستاخی ہی مگر اُمیدوار ہون کہ معاف فرماؤ مین کسی مرد کو درمیان تمھارے کہ اس
مرتبے حسین اور خوبصورت ہو نہین پاتا اور درمیان عورتون کے مرد کا نہ ہونا موجب حیرت کا
ہی جیسا درمیان مردون کے عورت کا نہ ہونا اور اس ضمن مین مزدور نے بہت لطیفے پسندیدہ
اور نکتے سنجیدہ کہے اور وہ مثل جو شہر بغداد مین مشہور تھی زبان پر لایا یعنی جبتک چار شخص
دسترخوان پر نہون تو وہ دسترخوان بے لطف ہی غرض اسکی یہ تھی کہ وہ بیبیان تین ہین چوتھے
کا ہونا اُنکے دسترخوان پر ضرور ہی زبیدہ مزدور کی باتون پر بہت ہنسی اور کہا اے دوست تو اپنی
بیوقوفی کی باتون کو اپنے پاس رکھ ہم فقط تین بہنین ہین اپنے کاروبار سے دوسرے کو آگاہ نہین
کرتے ہم احتیاط کرتے ہین کہ کسی پر ہمارا راز نہ کھلے دانشمندون نے کہا ہے اپنے راز کو کسی سے
ظاہر نہ کر کسی کو تو راز دار نہ پائیگا مزدور نے کہا بی بی تم بہت دانشمند ہو مجھکو بھی بہت کچھ یاد ہے
مگر اپنے نصیب سے مجبور ہون کہ پیشہ مزدوری کا کرتا ہون گو کہ میرا پیشہ ذلیل ہی لیکن

ہشیار ہون مین نے بہت کتابین تواریخ کی دیکھی ہین اگر اجازت ہو تو اپنے تجربے کی بات عرض کرون
وہ یہ ہی کہ دانشمند اپنے راز کو عاقل سے پوشیدہ نہ کرے اسواسطے کہ وہ خوب طریق راز داری
سے واقف ہی الغرض مجھسے راز کہنا گویا کسی چیز کو حجرے مین بند کر دینا ہی زبیدہ کو معلوم ہوا کہ
مزدور بڑا فہمیدہ تجربہ کار قابل صحبت کے ہی اسکو شریک دسترخوان کے کیا چاہیئے لیکن از راہ
خوش طبعی کے کہا تو جانتا ہی کہ ہم نے اپنے ہاتھون سے اس کھانے کو بہت محنت اور صرف
زر سے طیار کیا ہی بے کچھ خرچ کیے تو شریک نہین ہو سکتا صافی نے بھی مزدور سے کہا کیا تو نے
یہ مثل نہین سنی جھو جھا کن پوچھا مزدور نے مایوس ہو کر قصد چلے جانے کا کیا امینہ نے
اپنی بہنون سے کہا کہ اسکو یہان رہنے دو ہمکو ہنسائیگا کہ خوش طبع آدمی ہی تمام راہ اپنی خوشگوئی
سے مجھے ہنساتا آیا ہی مزدور نے امینہ کی سعی سے بہت خوش ہو کر باادب تینون بیبیون سے
عرض کیا مین ایسا آدمی نہین کہ تمھارے احسان بھول کر کچھ خلاف تمھاری مرضی کے کرون یہ کہکر
وہی درہم جو مزدوری مین پایا تھا اُنکے حوالے کیا زبیدہ نے مسکرا کر درہم پھیر دیا اور فرمایا ایک
شرط سے تو ہمارے ساتھ رہ سکتا ہی کہ ہم جو امر تیرے روبرو کرین اسکو نہ پوچھنا پھر امینہ نے
طرح طرح کے کھانے اور شیشے گلاس شراب کے لاکر قرینے سے دسترخوان پر چُن دیے وہ
بیبیان گرد دسترخوان کے بیٹھین اور حمال کو بھی اشارہ کیا مزدور ادب سے ایک طرف بیٹھ گیا اور
مارے خوشی کے پھولا نہ سماتا تھا کچھ اُنھون نے تھوڑا سا کھایا تھا کہ امینہ نے ایک گلاس شراب کا
موافق دستور عرب کے پہلے آپ پیا پھر اپنی بہنونکو پلایا چوتھا گلاس مزدور کو دیا اُسنے ہاتھ چوم کر ایک
گیت ایسا گایا کہ اُسکو سُنکر وہ سب بیبیان بہت خوش ہوئین اور نشے مین باری باری سے گیت
گائے اتنے مین رات ہو گئی تب صافی نے اپنی بہنون سے کہا اب مزدور سے کہو اپنے گھر جائے مزدور
نے بہزار لجاجت عرض کیا افسوس ایسے وقت مین مجھکو گھر سے نکالتی ہو مین کسی کونے مین پڑا رہنے
دو امینہ نے پھر سعی کر کے کہا یہ سچ کہتا ہی اندھیرے مین کہان ٹھوکرین کھائیگا مناسب ہی کہ اسکو
رہنے دو زبیدہ نے کہا تو ایک شرط سے یہان رہ سکتا ہی کہ ہم جو کچھ تیرے سامنے اچھا برا کرین
تو پوچھیو نہین مزدور نے بدل منظور کیا پھر زبیدہ نے کہا یا مرکچھ نیا نہین دیکھ کیا لکھا ہے دروازے
کے اندر مزدور نے اُسے پڑھا بخط جلی سونے سے لکھا تھا کہ جو شخص دخل کریگا اُس امر مین جس مین اُسکو

و غل نہین سنے گا وہ کلام ایسے کہ رنجیدہ ہو گا مزدور نے کہا مین کبھی کسی امر مین نہ بولونگا پھر امینہ نے
وہان شمعین روشن کین جنسے تمام مکان منور اور معطر ہو گیا پھر وہ بی بی اپنی بہنون اور مزدور سمیت
دسترخوان پر بیٹھی اور سب نے کچھ کھایا پی کر اشعار پڑھنا شروع کیے کہ اتنے مین کسی نے دروازہ
کھلوانے کو آواز دی صافی دروازہ کھول کر آئی اور زبیدہ سے کہا بی بی دروازے پر تین قلندر
ایک وضع اور صورت کے ہین اور تینون داہنی آنکھ سے کانے تم انکو دیکھکر بہت ہنسو گی اور
اسیوقت بغدا دمین وارد ہوے ہین چاہتے ہین کہ ایک رات کیواسطے کسی جگہ پڑ کر سو رہین بی بی
انکو آنے دو وہ ہمکو تمام رات خوش کرینگے اور ہمکو کچھ تکلیف نہین دینگے زبیدہ نے کہا لے آؤ وہ
ہمارے امور مین کچھ دخل نہ دین اور دروازے کے نوشتے کو پڑھ لین صافی دوڑی گئی اور جلد ان
تینون قلندرون کو اپنے ساتھ لے آئی قلندرون نے آتے ہی زبیدہ اور امینہ کو جھک کر سلام
کیا انھون نے جواب دیکر خیر و عافیت پوچھی اور کھانے مین شریک کیا وہ قلندر قبل اس کے کہ
دسترخوان پر بیٹھین مزدور کو دیکھکر کہنے لگے کہ یہ شخص بظاہر عرب معلوم ہوتا ہے لیکن خلاف شرع شراب
نوشی کرتا ہے مزدور ناخوش ہو کر بولا کہ تم خود داڑھی مونچھ مونڈوا کر اورون پر طعن کرتے ہو غرض بیبیون
نے رفع تکرار کرکے قلندرون کو کھانا کھلوایا اور صافی نے شراب پلوائی جب وہ مست ہو گئے
اُنھون نے اشارہ کیا کہ اگر کوئی ساز ہوتا تو ہم بجاتے صافی نے طبلہ اور بانسلی وغیرہ لا کر دیے
قلندر لگے بجانے تینون بیبیون نے گانا شروع کیا قلندر کبھی آپس مین ہنستے اور کبھی واہ واہ کرتے
اسوقت گانے بجانے سے بڑا ہنگامہ اُس مکان مین برپا ہوا ناگاہ دروازے سے دستک
کی آواز آئی صافی دوڑی گئی شہرزاد نے شہریار سے کہا کہ جس شخص نے اُنکے دروازے پر دستک
دی وہ خلیفہ ہارون رشید تھا اُسکا ہمیشہ سے معمول تھا کہ رات کو بھیس بدل کر شہر مین واسطے
دریافت کرنے نیک و بد اہل شہر کے پھرا کرتا چنانچہ اُس شب کو ساتھ اپنے وزیر اعظم جعفر اور سردار
دار و غہ خواجہ سرایون کے شہر مین پھرنے کو نکلا تھا وہ تینون سوداگرون کے بھیس مین اپنے
تئین بنائے ہوے یکایک اُس کوچے کیطرف جہان وہ تینون بیبیان رہتی تھین ہو کر نکلے خلیفہ
نے گانے بجانے کی آواز سنی ٹھٹھک کر غل سنکر جعفر سے کہا کہ اس گھر کا دروازہ کھلوا کہ مین اندر
جا کر سبب اس شور و غل کا دریافت کرون وزیر نے عرض کیا آواز عورتون کے گانے کی

ہر شاید اُنھون نے بعد کھانے کے کچھ شراب پی ہے اُسکے نشے مین گا بجا رہی ہین حضور تعرض
فرمائین مبادا اُن سے کچھ کلام بے ادبی کا نشے مین سرزد ہو خلیفہ نے یہ بات قبول نہ کی وزیرنے
وازے پر دستک دی صافی نے دروازہ کھولا وزیر صافی کی صورت دیکھکر متحیر ہوا اور با آئین
سے ظاہر کیا کہ بی بی ہم تین سوداگر شہر موصل کے ہین تین دن گذرے کہ اسباب قیمتی تجارت کا
لیکر اس شہر مین وارد ہوے اور ایک سرا مین فروکش ہین آج کی رات ایک سوداگر نے اس
شہر کے ہماری دعوت کی تھی چنانچہ ہم شام سے اُسکے گھر گئے تھے اُسنے بڑے تکلف کا کھانا کھلا
کے شراب پلائی جب ہم خوب نشے مین ہوے تب اُسنے جلسۂ رقص و سرود مرتب کیا اُس
شغل مین رات بہت گذر گئی محفل مین آواز ساز اور رقاصون سے شور وغل بڑا ہونے لگا ناگہان
کوتوال روند کے لوگ لے کر وہان موجود ہوا اور دروازہ اُس گھر کا بزور کھلوایا اور اکثر لوگون کو
اُس مجلس کے قید کر لیا ہم خوش نصیبی سے بچ رہے دیوار پر چڑھ کر باہر کو دپڑے اور
چونکہ اجنبی تھے اور اندازے سے زیادہ شراب پی گئے تھے روند والون سے

تصویر زبیدہ وامینہ وصافی اور تین کانے قلندرون اور خلیفہ وجعفر وزیر ومسرور خواجہ سرائی



ڈرے کہ مبادا پھر کہین راہ مین گرفتار ہو جائین ور اُس سرا تک جسمین اُترے ہین پہونچنے نہ پائین
اسواسطے یہی یہان ہم آواز گانے بجانے کی سُنکر آئے اب اُمیدوار ہین کہ کوئی جگہ ہمکو بتلاؤ
وہان پڑ رہین اور اگر قابل اپنی صحبت کے جانو تو اس تماشے مین بھی ہمین شریک کرو اسوقت
کہ تم سب بہت خوب گاتی بجاتی ہو صافی نے بغور دیکھکر تجویز کیا کہ یہ سوداگر خواص لوگ
ہین پھر صافی نے یہ ساری سرگذشت اپنی بہنون سے جاکر کہی اُنھون نے پہلے کچھ تامل کیا پھر
ازراہ غریب نوازی اُن تینون سوداگرون کو بھی بذریعہ صافی بلوالیا خلیفہ وزیر جعفر اور مسرور
اندر آکر بڑے لحاظ وادب سے اُن تینون بیبیون اور قلندرون سے صاحب سلامت کی
اُنھون نے بھی اسیطرح جواب دیا زبیدہ نے اُنکی خیر وعافیت پوچھی اور کہا گستاخی معاف
اگر تم کسی امر کو دیکھنا تو اس مین کچھ دخل نہ دینا ورنہ موجب تمھارے ملال کا ہوگا وزیر نے کہا بیبی
ہمین کیا ضرورت ہو کہ ہم کسی امر مین تمھارے دخل دین اس عہد وپیمان کے بعد ایک شخص نے
کھانا کھایا اور شراب پی خلیفہ اُن بیبیون کے حسن وجمال اور عقل ودانش کو دیکھکر متعجب ہوا
خصوصًا قلندرونکو دیکھ کے کہ تینون داہنی آنکھ سے کانے ہین ہرچند چاہتا تھا کہ اس امر عجیب
کو اُنسے پوچھے مگر اُسکے ہمراہیون نے پوچھنے نہ دیا سوا اسکے مکان کی سجاوٹ اور زیبائش نے
خلیفہ کو دوچند متحیر کر رکھا تھا اتنے مین ایک قلندر نے اپنے ملک کی وضع پر رقص کرنا شروع کیا
بیبیون کو نہایت پسند آیا اور سب قلندرون سے زیادہ راضی اور خوش ہوئین خلیفہ کے گروہ
نے بھی بہت سی تحسین کی جب رقص قلندرون کا تمام ہو چکا زبیدہ اپنی جگہ سے اُٹھی اور امینہ کا
ہاتھ پکڑکر کہا بہن یہ سب اہل محفل ہمارے تابع ہین اب کیون ہم اپنے معمول کو نہ کرین امینہ یہ سُنتے ہی
سمجھ گئی اور جلد بوتلین گلاس شراب ظرف کھانے کے اور ساز گانے بجانے کے اُٹھائے صافی
نے بھی کمرے کو صاف کیا اور ہر ایک چیز کو درست کرکے رکھا اور تینون قلندرون کو
لیجاکر ایک طرف دوسرے دالان کے اور خلیفہ وغیرہ کو انکے مقابل بٹھلایا اور فرد دوسرے کہا
اُٹھو کچھ کام کر فرد وا اُٹھ کھڑا ہوا اور دامن کمر سے لپیٹ کر کہا کیا ارشاد ہوتا ہے صافی نے کہا
آستینین اپنی اوپر چڑھالے پھر امینہ نے ایک چوکی درمیان دالان کے بچھائی اور فرد ور کو اپنے ساتھ
لیجاکر ایک کوٹھری سے دو سیاہ کتیان نکال لائی ہر ایک کے گلے مین پٹے زنجیر سے بندھے ہوئے فرد ور

کے اُن دونون کو دالان کے بیچ مین لیگیا زبیدہ اُٹھکر مزدور کے نزدیک گئی اور ایک
ی سانس بھرکر آستین اوپر کو چڑھائی اور چابک کو صافی کے ہاتھ سے لیکر مزدور کو کہا
کتیا امینہ کو دے اور دوسری میرے پاس لا مزدور موافق اسکے فرمانے کے بجا لایا کتیا
ہی چلانے اور زبیدہ کی طرف دیکھنے اور اُسکے قدمون پر اپنے مُنھ کو رکھکر ملنے لگی زبیدہ نے
بید دی سے چابک مارنا شروع کیا یہانتک کہ مارتے مارتے اُسکا دم چڑھ گیا پھر اس نے زنجیر
مزدور کے ہاتھ سے لیکر اُسکے اگلے پنجے پکڑ کے کھڑا کیا او بنظر تاسف ایک دوسرے کو دیکھکر
رو پھر رومال سے آنسو اُس کتیا کے پونچھکر اُسے پیار کیا اور مُنھ اُسکا چوما اور مزدور سے کہا
اُسا یا اور دوسری کو لا مزدور نے اُسکو حجرے مین لیجا کر باندھا اور دوسری امینہ سے لیکر
زبیدہ کے پاس لایا زبیدہ نے پھر چابک لیکر اُسکو بھی اسیطرح سے مارا پھر اُسکے آنسوؤن کو
پونچھکر اُسکے مُنھ پر بوسہ دیا اور حوالے مزدور کے کیا مزدور اُسکو بھی حجرے مین لیجا کر باندھ آیا
وہ تینون قلندر اور خلیفہ اور اُسکے ساتھی اس حال کو دیکھکر نہایت متحیر ہوئے اور اپنے دلون مین
کہنے لگے زبیدہ کیون سنگدلی سے اُن کتیونکو مارکر شریک ہوکر روئی اور یہ جانور ناپاک ہین اُنکے
آنسو پونچھے اور اُنکے مُنھ کو چوما آہستہ آہستہ وہ سب آپس مین اسکا چرچا کرتے تھے خصوصًا خلیفہ اُس
حال کے دریافت کرنے کو نہایت مشتاق اور بیقرار تھا وزیر سے اشارہ کیا وزیر طرح دیکر اور طرف
دیکھنے لگا بادشاہ نے پھر اشارے سے پوچھا اُسنے اشارے سے عرض کیا کہ یہ وقت پوچھنے کا
نہین پھر زبیدہ دالان مین تھوڑی دیر تک بیٹھی صافی نے کہا ای میری بہن تم اپنی جگہ پر آبیٹھو تو ہم
اپنا شغل کرین زبیدہ نے کہا اچھا پھر وہ اس وضع سے بیٹھی کہ خلیفہ اور اُسکے ہمراہی داہنی طرف
اور تینون قلندر اور مزدور بائین طرف بیٹھے پھر صافی اُس چوکی پر جو بیچ دالان کے بچھی تھی آکر بیٹھی
اور امینہ سے کہا بہن اُٹھو تم ہمارا مطلب خوب جانتی ہو امینہ اُٹھکر ایک دوسرے حجرے مین گئی
اور وہان سے ایک خانہ اُٹھا لائی کہ جو زربفت و ساٹن سے منڈھا ہوا اور غلاف اُسکا سبز کارچوبی تھا
اُسنے اُسے کھولکر ایک نے نکالی اور اپنی بہن کو دی صافی نے فراقیہ گانا شروع کیا جسکو خلیفہ
اور سب اہل محفل سُنکر وجد کرنے لگے پھر اُسنے بالنسلی امینہ کو دیکر کہا بہن میری آواز تھک گئی
ہے اب تم اِسے لیکر بجاؤ اور مجلس کو اپنے گانے سے خوش کرو امینہ نے لے کو لیکر تھوڑی دیر تک

اُسکا سُر ملایا اور پھر خوب مضمون فراقیہ گایا یہانتک کہ وہ خود شوق کی حالت مین آ کر راگ کو
نہ کر سکی زبیدہ نے اُسکے گانے بجانے کی بہت تعریف کی اور کہا اب تمھاری حالت متغیر معلوم
ہوتی ہے امینہ کی بیخودی سے ایسی حالت ہوگئی کہ قریب تھا کہ زمین پر غش کھا کر گر پڑے
اور اُسنے اُسی حالت مین اپنا پیراہن اُتار کر پھینکدیا تو اُسکے شلنے داغون سے سیاہ نظر پڑے سب متعجب ہوے کہ ایسی معشوقہ نازنین کو کس سنگدل نے مارا ہی جب امینہ غش کے قریب گر پڑنے کے ہوئی زبیدہ اور صافی نے دوڑ کر تھا نبا تب ایک قلندر نے کہا اگر ہم میدان مین رات کو بسر کرتے تو بہتر تھا اس سے کہ یہ حال دیکھتے ہین اور سبب پوچھ نہین سکتے
خلیفہ نے پاس آکر پوچھا کہ تم اس بی بی اور ان کیتون کے حال سے آگاہ ہو قلندر بولا ہم مطلق آگاہ ہی نہین اور کبھی اس گھر مین نہین آئے خلیفہ کا تعجب اور بھی زیادہ ہوا اور مزدور کو اشارة بلا کر پوچھا تو کچھ جانتا ہی مزدور نے کہا واللہ مجھکو کچھ نہین خبر ہے مین آج کے سوا کبھی اس گھر مین نہین آیا جب معلوم ہوا کہ مزدور بھی بیگانہ ہے۔

تصویر صافی و امینہ کی بانسلی بجاتے ہوئے اور خلیفہ و قلندرونکا وجد مین آنا



تب خلیفہ نے کہا ہم سات مرد ہین اور یہ تین عورتین سب باصرار اس راز کو پوچھیں اگر اُنھون نے بخوشی بتایا تو بہتر ورنہ بزور استفسار کرین وزیر جعفر نے اس مصلحت کو سُنکر خلیفہ سے عرض کیا حضور آپ عہد شکنی کو کام نہ فرمایئن جعفر نے یہانتک خلیفہ سے کہا کہ رات تھوڑی سی رہی حضور اسوقت صبر فرمایئن فجر کو مین ان تینون بیبیونکو آپ کے حضور مین حاضر کرونگا اُسوقت جو کچھ آپ کو پوچھنا ہو پوچھ لیجیئے گا خلیفہ نے اُسے نہ مانا اور قلندرون سے کہا کہ تم جاکر اُن سے استفسار کرو اُنھون نے انکار کیا پھر سب نے مزدور کو آمادہ کیا وہ راضی ہوا زبیدہ نے اُس جماعت کو بات چیت کرتے سُنکر پوچھا کہ تم سب آپس مین کیا گفتگو کر رہے ہو مزدور نے عرض کیا کہ بی بی یہ سب بھلے آدمی جاننے ہین کہ مہربانی سے آپ اُنکو اس امر سے آگاہ کرین کہ اس بیرحمی سے کتیون کو مارکر کیون رودیئن در شالون پر اُس بی بی کے جسے غش آگیا تھا سیاہ داغ کیسے ہین زبیدہ یہ بات سنکر نہایت برافروختہ ہوئی خلیفہ وغیرہ سے پوچھا کیا یہ بات سچ ہے سب نے کہا ہان ہمین سب نے اس شخص سے کہا تھا کہ تو سب کی طرف سے پوچھ سوا وزیر جعفر کے کہ وہ چپ رہا زبیدہ نے برہم ہوکر کہا کیون جی تم سب نے اپنے قول کو خوب نباہا ہمنے تم سب کو اپنے گھر مین جگہ دی ہر طرح سے تمھاری خاطرداری اور دلجوئی کی تمھارا استقبال کرکے ما حضر جو ہمین میسر تھا تم سے دریغ نہ کیا مگر افسوس تم نے عہد شکنی کی اب تمھاری بزرگی ہماری نظرون مین کچھ نہ رہی اور نہ اب تمھین کوئی جگہ عذر کی رہی یہ کہکر زبیدہ نے اپنے پاؤن کو زمین پر مارا اور تین دفعہ دستک دے کر کہا جلد آؤ پھر داس کہنے کے ایک دروازہ کھل گیا اور اسمین سے سات غلام حبشی نہایت زور آور ننگی تلوارین ہاتھون مین لیئے ہوئے نکلے اور ہر ایک نے ایک کو اُن گروہ سے زمین پر پچھاڑ کر چاہا کہ سر اُسکے کاٹ ڈالین خلیفہ کو از حد بیقراری اور وزیر کی نصیحت نہ سُننے سے سخت پشیمانی ہوئی غرض قبل اسکے کہ وہ حبشی ان سبکو قتل کرین ایک نے زبیدہ اور اسکی بہنون کے حضور مین عرض کیا اے مکرم بیبیو تم حکم دیتی ہو کہ ہم ان سب کو گردن مارین زبیدہ نے کہا ذرا ٹھہر جاؤ ہم پہلے ان سبکے حال کو پوچھ لین پھر ہر ایک سے اُسنے پوچھنا شروع کیا پہلے سبکے خوف زدہ مزدور نے کہا اللہ مجھے نہ مار دین مین بیگناہ ہون افسوس مین کس چین و آرام مین تھا ان کانے قلندرون کے سبب سے مین اس مصیبت مین پڑا انکے قدمون کی شامت اور منحوس صورتون سے بہت شہر ویران اور لوگ برباد ہوئے ہونگے

میرے حال پر رحم کیجئے جس غریب کو عنایت سے سرفراز فرمایا ہو اُسکی گردن مارنا انصاف اور
خاوندی سے بہت بعید ہی زبیدہ مزدور کے زار نالے سُنکر باوجود غصے کے ہنس پڑی وسبے
کہا ہر ایک شخص تم مین سے اپنا حال جو سچ سچ ہو بیان کرے کہ کون کہان کا رہنے والا اور کیا
فضل و کمال رکھتا ہی اور یہان آنے کا اُسکے کیا سبب ہی اگر ذرا جھوٹ بولیگا تو بیشک اُسکی گردن ماری جائیگی

تصویر سات حبشیون کی ننگی تلوار ہاتھ مین لیکر نکلنے کی



خلیفہ نہایت بیقرار ہوا کہ اُس عورت غضبناک کے ہاتھ سے بچنا بہت دشوار ہی اسی تشویش مین تھا
کہ اگر میرے رتبے سے مطلع ہووے تو یقینی وہ مجھے چھوڑ دیگی پھر اُسنے وزیر سے اس امر کو ظاہر کیا مگر
وزیر دانا نے چاہا کہ اپنے آقا کی بزرگی کو ہاتھ سے نہ دیکر کچھ تقریر کرے کہ اتنے مین زبیدہ نے
تینون قلندرون سے پوچھا کیا تم تینون آپسمین بھائی ہو اُنمین سے ایک نے کہا نہین مگر ہم
طریق البتہ ہین اور ایک ہی وضع سے اپنی زندگانی بسر کرتے ہین پھر اُسنے پوچھا کیا تم مان کے پیٹ
سے کانے پیدا ہوے تھے ایک نے کہا نہین بسبب ایک حادثے عجیب کے ہماری آنکھین ضایع ہوگئین
کہ وہ قابل لکھنے کے ہی اور اُس سے ہر شخص عبرت کرے بعد اس مصیبت کے ہم اپنی داڑھی موچھین

بھوین منڈواکے قلندر ربن گئے زبیدہ نے دوسرے قلندر سے استفسار کیا اُسنے بھی یہی جواب دیا اور اسیطرح تیسرے نے بلکہ اُسنے کچھ حال اپنا زیادہ بیان کیا کہ بی بی ہم تینون بادشاہزادے ہین آج ہی شام کو ہمین ایک دوسرے کی ملاقات حاصل ہوئی ورنہ ہم آپس مین اجنبی ہین اور وہ سلاطین جنکے ہم تینون فرزند ہین بہت بڑے نامی بادشاہ اس دنیا کے ہین اور ہرایک ہم مین سے اپنی اپنی سرگذشت مفصل بیان کریگا زبیدہ کا غصہ یہ سنکر کچھ ٹھنڈا ہوا اور اُن حبشی غلامون سے کہا کہ انکے ہاتھ پیر چھوڑ دو تاکہ وہ اپنی اپنی جگہ پر بیٹھکر اپنا حال بیان کرین جو اپنا حال بیان کر چکے اُسکو چھوڑ دو جدھر کو چاہے اُدھر کو چلا جائے اور جو اپنا حال نہ کہے اُسکی گردن مار دو پھر وہ تینون قلندر اور خلیفہ وزیر جعفر مسرور خواجہ سرا اور مزدور دالان کے اندر قالین پر بیٹھے اور ہرایک کے سر پر ایک ایک حبشی ننگی تلوار لیکر کھڑا ہوا پہلے سب کے مزدور نے عرض کیا

## قصہ مزدور کا کہ اُس نے مختصر بیان کیا

ای بی بی میرے آنے کا سبب تمھارے گھر مین یہ ہوا کہ آج صبح کے وقت مین بازار مین اپنا ٹوکرا لیے ہوے اس اُمید پر کھڑا تھا کہ کوئی مزدوری کے لیے بلائے اتنے مین تمھاری بہن نے مجھکو بلایا اور اپنے ساتھ لیے ہوے کلوار کی دکان پر گئی اور وہان سے سبزی فروش اور ترنج فروش کی دکان پر گئی اور ہرایک چیز خرید کر ٹوکرے مین بھری اور میرے سر پر رکھکر اس گھر مین لے آئی اور تمنے براہ غریب نوازی مجھکو ابتک یہان رہنے دیا اس احسان کو تمھارے تئین کبھی فراموش نہ کرونگا میرا حال یہ ہی جسکو مین نے عرض کیا زبیدہ نے اُسکا حال سُنکر کہا اپنے گھر چلا جا اب کبھی نہ آئیو مزدور نے عرض کیا اگر ارشاد ہو تو مین ٹھہر کے ان لوگون کا بھی قصہ سنون جیسا کہ اُنھون نے میرا حال سنا ہی پھر وہ بموجب اشارے زبیدہ کے ایک گوشے مین دالان کے کھڑا ہو رہا پھر زبیدہ نے اُن قلندرون سے کہا اب تم اپنا حال بیان کرو چنانچہ پہلے ایک نے اپنا حال اسطرح کہنا شروع کیا

## قصہ پہلے قلندر کا

بی بی مین بیٹا ایک بڑے بادشاہ جلیل القدر کا تھا اور اُسکا ایک بھائی بھی تھا کہ مثل اُسکے بادشاہ عظیم الشان قرب وجوار مین اُسکی ولایت کے رہتا تھا اور اُسکے دو فرزند تھے ایک بیٹا میرے ہمسن تھا اور دوسری بیٹی مین باپ کی اجازت لیکر سال مین ایک بار واسطے ملاقات چچا کے

جاتا تا ایک مہینے اور کبھی دو مہینے اُسکے حضور مین رہتا اور پھر اپنے ملک مین آتا اس آمد و رفت سے
ور سیان میرے اور چچازاد بھائی کے نہایت محبت ہو گئی تھی ایک روز مین نے اُسے نہایت
خوش پایا اور اُسنے بہ نسبت آگے کے مجھ سے زیادہ محبت کی اور سامان میری دعوت کا کیا اور
عجیب و غریب تماشے دکھلائے پھر مین نے اور اُسنے خاصہ کھایا بعد اُسکے اُسنے مجھ سے کہا
مین نے کیا خوب تمھارے جانے کے بعد ایک مکان بنوایا ہو چنانچہ اب وہ محل لکل تیار ہو چکا اب
میرا ارادہ اس مین شب خوابی کا ہو تم اُسکو دیکھکر بہت خوش ہو گے مگر پہلے قسم کھاؤ کہ اس راز کو کسی سے
ظاہر نہ کرو مین نے بے تامل قسم کھائی بعد اسکے اُسنے مجھ سے کہا ذرا تم ٹھہرو مین ابھی آتا ہون پھر وہ
تھوڑی دیر کے بعد ایک بی بی نہایت حسین اپنے ساتھ لیکر آیا نہ تو اُسنے مجھکو بتایا اور نہ مین نے بی بی کا
حال پوچھنا مناسب جانا پھر ہم دونون بھائی اور وہ بی بی بیٹھکر دیر تک ادھر اُدھر کی باتین کرتے
اور شراب پیتے رہے یہانتک کہ شہزادے سے کہا اب زیادہ توقف یہان نہ کیا چاہیئے یہ کہ کے
اٹھا اور مجھ سے ایک راہ کا نام بتا کر کہا تم اس بی بی کو اپنے ساتھ لیکر فلان قبرستان مین جاؤ اور جہان
کہین نئی قبر گنبد کی طرح بنی ہوئی دیکھنا تو جاننا کہ وہی دروازہ اُس مکان کا ہے جسکا ذکر ابھی مین
نے تم سے کیا تھا تم دونون اندر اس مکان کے جا کر میرے آنے کے منتظر رہنا مین بھی جلد
آؤنگا لیکن بھائی لللہ اس بھید کو کسی سے ظاہر نہ کرنا مین اُس بی بی کو ہمراہ لیکر اُسی پتہ پر روانہ
ہوا اور چاندنی مین بآرام وہان پہونچا دیکھا کہ وہ شہزادہ بھی لوٹا پانی کا بھرا ہوا اور چونے کی
ٹوکری لیے وہان آگے سے پہونچا ہو اور پھاوڑے سے مٹی قبر کی نکالی اور پتھرون کو اُٹھا کر کنارے
لگایا جب سب پتھر نکال چکا ایک سوراخ زمین مین کیا وہان ایک پوشیدہ دروازہ نظر پڑا اُسنے
اسے کھولا اس مین ایک زینہ چوبی لگا ہوا تھا اسوقت میرے چچیرے بھائی نے اس بی بی سے
کہا کہ یہی راہ اس مکان کے جانے کی ہو جسکا مین نے تم سے ذکر کیا تھا وہ بی بی زینے کی راہ سے
نیچے اُتر گئی اور شہزادہ بھی پیچھے اُسکے چلا گیا اور مجھ سے کہا مین تمھارا نہایت ممنون ہوا اب مین
تم سے رخصت ہوتا ہون خدا حافظ ہر چند مین نے پوچھا کہ تم کہان جاتے ہو اور یہ سب امور کیا ہین
اُسنے کچھ نہ بتایا مگر اس قدر کہا کہ دروازے پر مٹی ڈال کر برابر کر دینا اور جس راہ سے تم آئے تھے
اُسی راہ سے چلے جاؤ مین مجبور ہو کر رخصت ہوا اور اس کام کو انجام دے کر اپنے چچا کے محل

مین پھر گیا اور بسبب درد سر کے اپنے مکان پر جا کر سو رہا صبح کو ان سب باتون کو مین نے استعجابًا
تصور کیا کہ خواب مین دیکھا تھا پھر مین نے ایک خدمتگار کو کہا جلد جا کر خبر لا کہ میرا بھائی شہزادہ بیدار
ہوا یا ابھی آرام مین ہی اُسنے پھر آ کر کہا کہ رات کو وہ اپنے مکان مین نہ تھے اور کوئی مطلع نہین کہ وہ
کہان گئے سب اُن کے چاکر او محل کے لوگ رات سے حیران پریشان ہین تب مین نے قیاس
کیا کہ وہ مقرر اسی تہخانے مین ہوگا مجھکو کمال رنج گذرا پھر چھپ کر اُسی گورستان مین گیا اور تمام
دن اس مکان کی تلاش مین گذر گیا مگر کچھ نشان نہ پایا اسیطرح چار روز تک اس کی تلاش
مین سرگردان رہا لیکن کہین ٹھکانا اور پتا اُسکا نہ لگا اے بیبو میرا عمو ان دنون شکار کھیلنے کئی دن
سے باہر گیا ہوا تھا اور مین اُسکے انتظار مین نہایت ملول ہوا آخر مین وزیر سے یہ کہکر رخصت ہوا
کہ مین اپنے معمول سے اکثر یار بہت رہا میرا باپ نہایت متردد ہوگا جب چچا جان شکار سے لوٹ
آئین میری طرف سے بعد آداب و تسلیمات عذر جانے کا بے رخصت کے کرنا مگر مین نے وزیر کو بوجہ
گم ہونے شہزادے کے کمال غمگین پایا اور مین بسبب قسم دینے شہزادے کے اُس سے شہزادے
کا حال کہہ نہ سکتا تھا بہر کیف مین وہان سے اپنے باپ کی دار السلطنۃ مین آیا وہان مین نے
خلاف معمول دیوانخانے کے بڑے دروازے پر بہت سپاہیون کا پہرا دیکھا اُنھون نے دیکھتے
ہی مجھکو قید کر لیا مین نے سبب پوچھا ایک فرنے جواب دیا اے شہزادے یہ فوج وزیر اعظم
سے موافق ہی کہ اُسنے بعد فوت ہونے تمھارے باپ کے اس وزیر کو بادشاہ کیا ہی اب اُسی نے
ہمین حکم کیا کہ جہان کہین پاؤ شہزادے کو پکڑ لاؤ تمکو ڈھونڈھنے چار دن طرف فوج گئی ہی آج
تم ہاتھ لگے پھر ایک رسالدار مجھکو اُس ظالم کے پاس لے گیا اسوقت کے غم کا حال کچھ نہ پوچھو اور وہ
وزیر شقی آگے سے میرا دشمن تھا اور اُسکی دشمنی کا سبب یہ تھا کہ مجھکو اپنے لڑکپن مین کمال شوق غلیل بازی کا
تھا ایکدن غلیل لیئے اپنے محل کی چھت پر کھڑا تھا کہ ایک چڑیا اُڑتی ہوئی آئی مین نے غلہ
چلایا اتفاقًا وہ غلہ اس وزیر کی آنکھ مین جو اپنی حویلی کے کوٹھے پر ٹہلتا تھا لگا اور اُسکی آنکھ
پھوٹ گئی مین نے اُسکے پاس جا کر بہت کچھ معذرت کی مگر اُسکے دل سے کینہ نہ نکلا اور چاہتا تھا
کہ قابو پا کر اُسکا انتقام مجھ سے لے اب کہ اُسنے مجھکو بیکس بے یار و مددگار پایا مجھے دیکھتے ہی دوڑا اور
نہایت غصے سے اپنی انگلی ڈال کر میری داہنی آنکھ نکال ڈالی یہ سبب میری

داہنی آنکھ جانے کا ہوا اور اُس ظالم نے ایک پنجرے مین مجھے قید کر کے جلاد کو حکم کیا کہ اسکو شہر سے
دور لیجا کر قتل کر اور اسکا گوشت شکاری جانورون کو کھلا جلاد نے بہت سے آدمی اپنے

تصویر شہزادے کی غلہ لگانے اور وزیر اعظم کی آنکھ پھوٹ جانے کی



ہمراہ لیکر مجھے شہر کے باہر لے جا کر میرے قتل کا ارادہ کیا مین نے بہت منت و زاری
کی یہانتک کہ اُسکو رحم آیا مجھکو چھوڑ دیا اور کہا اس ملک سے نکل جا اور خبردار پھر کبھی اس طرف
نہ آنا مین نے بہت شکرگذاری کی اور پوشیدہ راہون سے تھوڑی راہ طے کر کے چچا کی ولایت
مین پہونچا اور اُسکے حضور مین سارا حال ظاہر کیا چچا نے آہ کھینچکر کہا افسوس زمانے نے میرے
فرزند کے کھو جانے پر اکتفا نہ کر کے مجھکو بھائی کے مرنے کی خبر سنائی اور تجھکو اس مصیبت مین پایا
ہر چند وہ شہزادے کی بہت تلاش مین رہا مگر کہین اُسکا نشان نہ پایا اکثر بیٹے کو یاد کر کے رویا
کرتا میرا دل اُسکی گریہ و زاری پر بہت جلا زیادہ تاب مجھے قسم کی نہ رہی آخر مین نے وہ سب
حال چچا سے ظاہر کیا اُسنے سُنکر کہا بھتیجے تو نے سچ کہا مجھے بھی معلوم ہی کہ اُسنے ایک مقبرہ بنوایا ہے
مقرر اس مین ہوگا پھر مین او رچچا دونون بھیس بدلکر باغ کے دروازے سے نکلکر تھوڑی دور گئے تھے کہ

قبر ملکئی میں نے اُس جگھ کو پہچان لیا جبکہ ہم اندر اُس گنبد کے گئے تو اُس آہنی دروازے کو جس کے
ساتھ زینہ لگا ہوا تھا بند پایا بڑی شکل سے ہم نے اُس دروازے کو کھولا اسواسطے کہ شہزادے
نے اُسکو اندر کی طرف سے چونہ لگا کر بند کیا تھا غرض جبکہ دروازہ کھلا تو پہلے چچا اس مکان مین اُترے
اُنکے بعد مین گیا دیکھا کہ اُس مکان کی ڈیوڑھی بدبو سے بھری ہے وہان سے شہ نشین مین گئے کہ
پیلپایون پر استادہ اور شمعون کی روشنی سے روشن تھا اور ایک حوض دکھلائی دیا کہ چارون طرف
کھانے پینے کی چیزین بافراط رکھی تھین پھر سامنے اپنے ایک بلند شہ نشین دیکھی جسکے دروازون
مین پردے پڑے ہوئے تھے چچا اُسپر زینے سے چڑھ گئے اور پردہ اُٹھا کر بیٹے اور اُس بی بی کو
ایک پلنگ پر باہم دیکھا مگر دونون خدا کے غضب کی آگ سے جلکر سیاہ ہو گئے تھے مین یہ حال
دیکھکر نہایت ڈرا اور افسوس کیا مگر میرے چچا کو افسوس نہ ہوا بلکہ اُسنے شہزادے جلے ہوئے کے مُنھ
پر تھوک دیا اور غصہ ہو کر کہا دیکھ دنیا ہی مین تو نے کیسی سزا پائی اور عقبیٰ مین اس سے زیادہ پائیگا
اُس تھوکنے اور کہنے سے بھی اُسکی تسلی نہوئی پھر اُسنے کئی جوتیان اُسکے مُنھ پر ماریں مجھکو کمال ملال
اور تحیر ہوا کہ اُسنے مرے ہوئے بیٹے کے ساتھ ایسی حرکت کی مین نے جل بھنکر کہا چچا جان
کیا اس شہزادے سے ایسا بڑا گناہ ہوا کہ جسکے بدلے مین اُسکی لاش مستحق آپ کے ایسے
عتاب کی ہوئی چچا نے کہا یہ سزاوار اس سے زیادہ سزا کا ہے اسواسطے کہ یہ لڑکپن سے اپنی ہمشیرہ
کو پیار کرتا تھا مین نے بوجہ کم سنی دونون کے کچھ خیال نہ کیا جب دونون بڑے ہوئے محبت
بھی بڑھی تب مین نے بہت احتیاط اور تاکید کی کہ دونون بھائی بہن ایک دوسرے کے سامنے
نہوویں مگر وہ کمبخت لڑکی بھی بھائی سے محبت رکھتی تھی یہانتک کہ میرے بیٹے نے مقبرہ بنوانیکے
بہانے ایک تہ خانہ مجھ سے پوشیدہ اسلیئے تعمیر کیا کہ وقت فرصت کے اُسکو اس تھانے مین لیجا کر رہے
چنانچہ جب مین شکار کو گیا وہ اُسکو اس مکان مین لے آیا اور آگے سے اُسنے سب اشیا سے
ضروری یہان لا کر ذخیرہ کیے تھے کہ ایک مدت دراز اُسکے ساتھ یہان رہے مگر خدا نے بہت
جلد دونون کو سزا دی بادشاہ اس حال کو بیان کر کے بہت رویا اور مین بھی اُس کا شریک
ماتم ہوا پھر اُسنے مجھے گلے لگا کر کہا خدا تجھکو سلامت رکھے اب تو ہی بجاے اس کے میرا فرزند
اور وارث ہی بعد اُسکے مین اور وہ شہزادے اور شہزادی کو یاد کر کے خوب روئے اور وہان

سے محل بادشاہی کی طرف متوجہ ہوئے اثنا راہ مین آواز نقارہ اور قرنا وغیرہ ساز و آلات جنگی کی سُنی اور گرد و غبار آسمان کی طرف چڑھا ہوا دیکھا آخر معلوم ہوا کہ وہی وزیر جو میرے باپ کا ملک چھین کے تخت پر بیٹھا تھا اب بارادہ تسخیر ملک چچا کے بڑی فوج لیکر آیا ہی میرا چچا تھوڑی فوج رکھتا تھا مقابلہ اُسکا نہ کرسکا غنیم نے شہر مین عمل کرلیا اور فوج مکانات بادشاہی مین چلی گئی چچا تھوڑی دیر تک نہایت جوانمردی سے لڑا کیا آخر کار مارا گیا پھر ایک دو ساعت مین نے سامنا کیا آخر شکست کھا کر مین بھی وہان سے بھاگا خوش قسمتی سے ایک سردار نے اُس وزیر کے میرے حال پر رحم کھا کر مجھکو اُس شہر سے صحیح و سالم باہر نکال دیا مین حفظ جان کی خاطر چار ابرو کا صفایا کرکے قلندر بنگیا اور بڑی دقت سے پوشیدہ راستون مین ہو کر بہت شہرون مین سرگردان پھرا اب خوش نصیبی سے قلمرو بادشاہ عالیجاہ سلطان السلاطین خلیفہ ہارون رشید مین پہونچکر مطمئن ہوا اور ارادہ کیا کہ بغداد مین جا کر قدمون پر اُس بادشاہ کے جسکی سخاوت شہرۂ آفاق ہی گرون وہ مجھپر مقرر رحم کریگا چنانچہ کئی مہینے مین اس شہر کے دروازے پر پہونچا کہ شام ہو گئی چاہا کہ کسی جگہ شب باش ہون چند قدم چلا تھا کہ یہ دوسرا قلندر جو میرے پاس بیٹھا ہی آیا اور مجھ سے صاحب سلامت کی مین نے جواب سلام دیکر کہا تم بھی میری طرح اجنبی معلوم ہوتے ہو اُسنے کہا سچ ہی ہنوز اس قلندر نے اپنا کلام تمام نہین کیا تھا کہ تیسرا قلندر ہم دونون کے پاس آیا اور سلام علیک کرکے کہا مین بھی اجنبی ہون اسی دم بغداد مین آیا ہون پھر ہم تینون نے بسبب مشابہت وضع اور طریق کے مانند بھائیون کے آپس مین ملکر ارادہ جدا ہونے کا نہ کیا ہم سب حیران تھے کہ شب کو کہان رہین آخر خوش نصیبی سے تمھارے دروازے پر آئے تمنے براہ غریب نوازی ایسا ہمکو آرام دیا کہ اُسکا شکر ادا نہین کرسکتے بی بی یہ میرا حال ہی زبیدہ نے کہا تیرا قصور مین نے معاف کیا جدھر تیرا جی چاہے چلا جا اُس قلندر نے کہا مجھکو اجازت ہو کہ یہان ٹھہر کے حال ان دونون اپنے ہمراہیون اور ان تینون شخصون کا سنون زبیدہ نے اجازت دی وہ آداب بجا لا کر ایک کنارے بیٹھ گیا یہ قصہ پہلے قلندر کا خلیفہ اور سب کو نہایت عجیب و غریب معلوم ہوا پھر دوسرے قلندر کی باری آئی اُسنے بھی پہلے قلندر کی طرح دست بستہ ادب سے کھڑے ہو کر اپنا حال گذشتہ زبیدہ کے حضور مین اس طرح بیان کرنا شروع کیا

## قصہ دوسرے قلندر کا

بی بی لڑکپن سے میرے باپ نے مجھے ذہین اور شائق علم کا پاکر دُور دُور ملکون سے عالم فاضل اور اُستاد ہر فن کے میری تعلیم کے لیے جمع کیے مین نے تھوڑے دنون مین کلام مجید حفظ کیا پھر علم تفسیر اور حدیث وغیرہ کو اُستادون سے حاصل کیا پھر فن تاریخ اور لغز اور نظم و نثر رنگین مین تکمیل بہم پہونچائی بعدہ علم حکمت علم ہیئات ہندسہ و حساب وغیرہ پڑھ کے یکتائے روزگار ہوا پھر آئین ریاست اور فن سپہ گری کے حاصل کیے اور خوشنویسی مین بھی عدیم المثل ہوا لیکن کا تب تقدیر نے میرا خط قسمت ایسا بُرا لکھا تھا کہ کچھ کام نہ آیا اور اس نوبت کو پہونچا یا شہرہ میرے کمال کا والد کی تمام قلمرو مین اور دور دور ملکون مین پہونچا سلطان ہند کہ بڑا بادشاہ تھا مشتاق میرے دیکھنے کا ہوا اور ایک ایلچی کو مع تحائف گرانبہا والد کے پاس بھیجکر درخواست میری کی والد خوش ہوے اور سمجھے کہ شہزادون کو سیاحت ملکون کی اور دیکھنا راہ و رسم دربارون سلاطین عالیمقدار کا بھی ضرور ہے اور یہ امر موجب ازدیاد محبت ہمارے اور بادشاہ ہند کے ہوگا غرض باجازت پدر بزرگوار مین تھوڑے خادمون اور اسباب کے ساتھ ہمراہ ایلچی کے روانہ ہوا راہ مین

### تصویر شہزادے کو قزاقون کے گھیر لینے کی



پچاس قزاق مسلح نے ہم سب کو گھیر لیا میرے پاس دس گھوڑے محمول اسباب ضروری اور تحائف کے تھے کہ اپنے باپ کے نام سے واسطے سلطان ہند کے لے چلا تھا اگرچہ ہمارے لوگون نے مقابلہ اُنکا کیا مگر مغلوب ہوے تب ہمنے اُن ٹھگون سے کہا کہ ہم وکیل بادشاہ ہند کے ہین یا اس غرض سے کہا کہ شاید ہم سے متعرض نہ ہون قزاقون نے بڑی گستاخی سے جواب دیا ہم سلطان ہند کو کیا چیز سمجھتے ہین نہ ہم اُسکے نوکر نہ نمکخوار اور نہ اُسکے ملک مین رہتے ہین یہ کہکر اُنھون نے چارون طرف سے یکبارگی ہمپر حملہ کیا اگرچہ مین نے تا مقدور حفاظت کی آخر زخمی ہوا اور ایلچی اور سب میرے نوکر چاکر مارے گئے تب مین اپنے زخمی گھوڑے پر سوار ہو کر بھاگا اور قزاقون سے دور نکل گیا گھوڑا راہ مین خستگی تن سے گر کر مر گیا اسوقت مین نے بڑا صبر کیا اور اپنے تئین بدحواس نہ ہونے دیا لیکن اُس وقت کی میری تنہائی اور بیکسی پر بی بی آپ خیال فرمائین ایک تو منزلون کا تھکا ہوا اور دوسرے مجروح تیسرے تنہا اور اجنبی آخر مین اپنا زخم باندھکر ایک سمت کو روانہ ہوا اور شام کو پہنچے ایک پہاڑ کے پہونچکر غار مین پڑ کر سو رہا صبح کو بھوک سے نہایت بیقرار تھا جنگلی میوے جو ملے کھائے پھر وہان سے آگے روانہ ہوا اور کئی منزلین طے کین آخر بعد ایک مہینے کے بہت بڑے ایک شہر مین کہ خوب آباد تھا پہونچا کئی دریا گرد اُسکے جاری تھے اس سبب سے وہ ہمیشہ سرسبز رہتا تھا خوش آب و ہوا دیکھکر مین بہت محظوظ ہوا اور سب مصیبتین بھول گیا حال میرا اُسوقت اے بی بی یہ تھا کہ کپڑے پھٹے ننگے پاؤن رنگ مارے دھوپ کے سیاہ غرض شہر کے اندر گیا تا دریافت کرون کہ میرا وطن اس جگہ سے کتنی دور ہے آخر ایک درزی کے پاس گیا اُسنے میری وضع کو دیکھکر اپنے پاس بٹھا لیا اور پوچھا کہ تم کون ہو اور کہان سے آئے ہو مین نے سب حال ابتدا سے انتہا تک ظاہر کیا درزی نے مجھکو بہت ڈرایا اور کہا کہ تمہارا یہ حال کسی یہان کے باشندے سے نہ کہنا بادشاہ اس ملک کا تیرے باپ کا دشمن ہے اگر وہ تیرے آنے کا حال سنیگا بیشک تیرے ساتھ بدسلوکی سے پیش آئیگا مین درزی کا شکر بجا لایا اور کسی وہان کے رہنے والون سے اپنا حال اور نام اپنے باپ کا نہ بتایا پھر وہ درزی کچھ کھانا لایا اور اپنے گھر کے اندر ایک حجرہ میرے رہنے کو بتایا مین اُسمین رہنے لگا درزی نے بعد رفع ماندگی سفر کے مجھسے پوچھا کہ تمھین کوئی پیشہ آتا ہے جس سے تم قوت اپنا پیدا کرو مین نے کہا مین تمامی علوم و فنون مین یکتائے زمانہ ہون درزی بولا کہ علوم

و فنون سے تم قوت اپنا اس شہر مین پیدا نہ کر سکوگے یہان علم و فن کی کچھ قدر نہین اگر میرا کہنا مانو
تو ایک جانگھیا بنوا کر پہنو اور جنگل سے لکڑی جلانے کی لا کر اس شہر کے بازار مین بیچا کرو اس صورت
مین بخوبی اپنی گذران کروگے چندے یون بسر کرو آئندہ شاید خدا کے کرم سے کوئی اور شکل نکل آئے
مین ایک کلہاڑی اور رسی تمھین منگوا دونگا بی بی مین نے مصلحتاً اس مرذیل کو منظور کیا دوسرے
دن درزی نے مجھکو کلہاڑی رسی اور گھٹنا پائجامہ مول لے دیا اور اُن لکڑہارون غریب کے
سپرد کیا جن کی روزی صرف لکڑی بیچنے پر تھی اور اُن سے کہا اس شخص کو تم اپنے ساتھ جنگل
مین لکڑی کاٹنے کے واسطے لیجایا کرو مین اُن کے ساتھ جنگل مین جاتا اور بڑا گٹھا لکڑیون کا
جنگل سے کاٹ لاتا اور اُسکو بازار مین لے جا کر ایک ٹکڑے سونے کو کہ چلن اُس شہر کا تھا
بیچتا چونکہ لکڑی وہان بہت گران بکتی تھی اسواسطے تھوڑی مدت مین مین نے بہت
زر پیدا کیا اور بجملہ اُسکے تھوڑا درزی کو عوض خدمت کے دیا حتیٰ کہ مجھے ایک برس پورا وہان گذر گیا
ایک دن مین کچھ اور آگے اُس جنگل کے بڑھ گیا وہ جگہ مجھے بہت اچھی معلوم ہوئی مین لکڑیان
کاٹنے مین مشغول ہوا جب ایک درخت اوپر سے کاٹ کر جڑ اُسکی کاٹنے لگا ناگاہ جڑ کے نیچے
مجھے ایک کڑا آہنی جو آہنی دروازے مین لگا ہوا تھا نظر پڑا مین نے جلد وہان کی مٹی سرکا کر اُس
دروازے کو کھولا اُس جگہ ایک زینہ چوبی دکھائی دیا اُس زینے سے مع کلہاڑی رسی نیچے اُتر گیا
وہان مجھکو ایک بڑا عالیشان محل نہایت شگفتہ اور روشن نظر پڑا پھر مین آگے گیا وہان ایک
بنا برآمدہ جسکے پائے سنگ موسیٰ کے اور پیلپائے اوپر سے نیچے تک سونے کے تھے ملا مین نے
ایک بی بی نہایت حسین با تمکین نظر پڑی مین نے اُسکے حضور مین جا کر باادب مجرا کیا بی بی نے
پوچھا تو کون ہے مین نے کہا آدم زاد ہون بی بی نے ایک ٹھنڈی سانس بھر کر کہا یہان تو کسطرح آیا
مجھے پچیس برس سے زیادہ ہوئے ہین کہ اس جگہ رہتی ہون مگر سوا تیرے کسی آدم زاد کو یہان نہین
دیکھا اُس بی بی کے حسن و جمال پر مین ایسا فریفتہ ہوا کہ مجھ مین طاقت گویائی کی نہ رہی آخر مین نے
عرض کیا کہ قبل دریافت ہونے حال کے صرف تمھارے دیکھنے ہی سے مین خوش ہوا اور اپنا
سب رنج بھول گیا چاہتا ہون کہ تمھین اس حال سے مخلصی دون پھر مین نے اپنا حال تمام و کمال
ظاہر کیا اور کہا مین تمکو اس قید مین دیکھ نہین سکتا بی بی نے سانس بھر کر کہا اے شہزادے

تو یہ کہتا ہی مجھے بھی اس جادو کی جگہ مین رہنا خوش نہین آتا تمنے سُنا ہوگا کہ ابو تیمرس نامی بڑا بادشاہ
جزیرہ ابونی کا ہی جہان آبنوس کی لکڑی پیدا ہوتی ہی مین اُسی بادشاہ کی بیٹی ہون میرے باپ نے
مجھکو اپنے بھتیجے کے ساتھ کہ وہ بھی شہزادہ تھا کتخدا کیا اور بہت تکلف سے میری شادی کی قبل
اسکے کہ مین شوہر کے گھر جاؤن ایک جن مجھے وہان سے لیکر اڑا مین اُسی ساعت بیہوش ہوگئی
جب ہوش مین آئی مین نے اپنے تئین اس مکان مین پایا جب سے مین مجبوری اس جن کے پاس
رہتی ہون دسوین دن وہ جن یہان آکر صرف ایک رات میرے پاس رہتا ہی کہ اُسکی اور بھی بی بی ہی
جس کے خوف سے ہمیشہ یہان نہین رہ سکتا اور اس دس روز کے عرصے مین اگر مجھکو کبھی اُس
جن کا بلانا منظور ہوتا ہی تو فقط طلسم کو کہ میری خوابگاہ کے پاس بنا ہوا ہی چھو لیتی ہون فوراً
وہ یہان حاضر ہوتا ہی چار روز ہوئے کہ وہ یہان سے گیا ہی چھ دن کے بعد پھر آئیگا
اگر تم کو میری صحبت مین رہنا منظور ہو تو پانچ دن تک یہان رہو مین تمھاری خاطرداری کرونگی
مین نے یہ بات کمال خوش ہوکر منظور کی وہ مجھکو حمام مین لے گئی اور غسل کر کے جب مین حمام سے
باہر آیا تو ایک بہت اچھی پوشاک پُر زر رکھی ہوئی پائی مین نے اُسکو پہنا پھر ہم دونون ایک عالیشان
دالان مین مسند پر کہ تکیئے اسکے غلاف کمخاب پُر زر سے آراستہ تھے بیٹھے اُسنے میرے آگے طرح طرح کے
کھانے لذیذ رکھے اور میرے ساتھ بیٹھ کے اُنکو کھایا رات کو اپنی خوابگاہ مین مجھے لیجاکر سُلایا دوسرے
دن بعد ضیافت وہ بی بی ایک بوتل شراب کی بہت نفیس لائی اور کئی گلاس مجھکو پلائے پیتے
ہی مجھے نشا ہوا مین نے کہا اے پیاری شہزادی ایک مدت سے گویا زندہ گور مین تمھارا
مقام ہی اب تم میرے ساتھ چلو دنیا کی ہوا کھاؤ اور اس جھوٹی روشنی کو چھوڑدو بی بی نے کہا اے
شہزادے ایسی باتین واہی نہ کرو مجھے یہین رہنے دو نو دن تم یہان رہا کرو دسوان دن اُس
جن کے واسطے چھوڑدو مین نے کہا تم جن سے ڈرتی ہو مین اُسکا طلسم توڑکر نیست و نابود کردونگا
اُسکو آنے دو دیکھون تو وہ کیسا زورآور اور مہیب شکل ہی ایک ہاتھ میرا اُسکو کافی ہے بی بی کہ
انجام کار سے خوب واقف تھی مجھکو قسمین دیکر کہنے لگی خبردار اس طلسم کو ہاتھ نہ لگانا ورنہ ہم تم دونون جان
سے مارے جائینگے مین نے شراب کے نشے مین اُسکی بات مطلق نہ سنی اور طلسم کو ایک لات مارکر
توڑ ڈالا بمجرد اس عمل کے وہ محل کمال زور سے ہلنے لگا قریب تھا کہ گر کے چور چور ہو جائے اور

ایک آواز ہولناک آئی اور سب طرف تاریکی چھا گئی بجلی کے سے شعلے نکلنے لگے یہ حال مہیب دیکھکر نشہ میرا جاتا رہا اسوقت مین سوچا کہ تو نے بڑا غضب کیا پھر مین نے اُس بی بی سے پوچھا کہ اب کیا کیا چاہیے وہ میرے لیے بہت کڑھی اور افسوس کر کے کہنے لگی کہ تم اس آفت کو اپنے سر پر آپ لائے اب یہان سے بھاگو اور اپنے تئین بچاؤ مین ایسا گھبرا کر بھاگا کہ کلھاڑی اور رسی میری وہین چھوٹی اور گرتا پڑتا سیڑھی تک پہونچا اور اُسی لمحہ وہ جن بھی غضبناک ہوکر وہان پہونچا اور اُس بی بی سے قہر مین آکر پوچھا تو نے کیون مجھکو بلایا اُس نے ڈر کر کہا مین نے تھوڑی سی شراب اس بوتل کی جسکو تو دیکھتا ہے پی تھی نشے مین میرا پانؤن اس طلسم پر نادانستگی سے پڑا اس سبب سے وہ ٹوٹ گیا اور اُس سے تجھے خبر ہوئی مین نے عمداً تجھکو نہین بلایا یہ سُنکر جن نے آگ بھبولا ہوکر بی بی سے کہا تو بدکار اور مکار ہی اس کلھاڑی اور رسی کو یہان کون لایا بی بی نے کہا مین نے دیکھا شاید اُس جلدی مین کہین سے تمھارے ساتھ لگی ہوئی چلی آئی ہو جن نے بی بی کو خوب مارا جس سے وہ تڑپنے اور واویلا کرنے لگی آواز اُس کی گریہ وزاری کی مجھ سے سُنی نہین جاتی تھی آخر مین نے وہ کپڑے کہ بعد حمام کے پہنے تھے اُتارے اور اگلے کپڑے پہنکر اُس سیڑھی سے اوپر چڑھ آیا اور اپنے تئین بہت لعنت ملامت کرنے لگا کہ افسوس تیری نادانی سے یہ ظلم اس بی بی پر ہورہا ہی پھر مین نے اس آہنی دروازے کو بند کر کے مٹی سے چھپا دیا اور بوجھ لکڑیون کا سر پر رکھکر شہر مین آیا مگر اس اندیشے مین کہ دیکھیے مجھکو کیا صدمہ پہونچتا ہی بدحواس تھا بہرکیف جب مین مکان پر آیا درزی مجھے دیکھکر بہت خوش ہوا اور کہنے لگا تمھارے کل کے نہ آنے سے مجھکو بڑا تردد رہا کہ مبادا کہین حال شہزادگی کا تمھاری سُنکر یہان کے حاکم نے قید نہ کیا ہو شکر خدا کا کہ صحیح و سلامت پھر آئے مین نے اُسکی بہت شکرگزاری کی لیکن وہ حال کہ مجھ سے سرزد ہوا تھا اُس سے مطلق نہ کہا اور اپنے حجرے مین جاکر ہزار ون لعنت ملامت اپنی اس بیہودگی پر کرتا رہا غرض اسی غم مین تھا کہ درزی نے مجھ سے آکر کہا کہ ایک بڈھا جسکو مین پہچانتا نہین کلھاڑی اور رسی تمھاری ہاتھ مین لیے ہوئے آیا ہی اور کہتا ہی کہ مین نے ان دونون چیزون کو راہ مین پایا ہی کوئی تمھارے ہمراہیون سے کہ جنکے ساتھ تم لکڑیان کاٹنے جایا کرتے ہو معلوم ہوتا ہی جل کے اپنی چیز کو پہچان کر لے آؤ وہ بے تمھارے نہ دیگا یہ سنتے ہی مین سر سے پانؤن تک کانپنے لگا درزی نے سبب خوف کا مجھ سے پوچھا ہنوز مین نے اُسکے جواب مین

پہلو نہیں کہا تھا کہ ایکبارگی زمین میرے حجرے کی شق ہوگئی اور وہ بڈھا کلھاڑی اور رسی میری لیے
ہوئے وہین حاضر ہوا اور حقیقت مین وہ بڈھا وہی جن تھا پھر اُسنے کہا مین جن ہون نواسا ابلیس کا
جو بادشاہ سب جنات کا ہی اور اُس کلھاڑی اور رسی کو دکھلا کر کہا یہ تیری ہی یا نہین یہ کہکر وہ مجھکو
حجرے سے باہر کھینچ لایا اور دفعۃً آسمان کی طرف لیکر اس شدت سے اتنی بلندی پر ایک لمحے
مین اُڑا لے گیا جسکے چڑھنے مین مہینون گذر جاتے پھر اُسنے زمین پر اُتر کر ایک ٹھوکر ماری وہ زمین
پھٹ گئی وہ مجھے لیے ہوے اُس مین سما گیا ایک ساعت کے بعد مین نے اپنے تئین اُس جادو
کے محل مین روبرو اُسی شہزادی جزیرۂ ابونی کے پایا مگر افسوس کہ اُسکو برہنہ خون آلودہ زمین
پر بسمل قریب مرنے کے زار زار روتے دیکھا پھر اُس جن نے مجھکو شہزادی کا حال دکھلا کر کہا اے
بے حیا یہی تیرا عاشق ہی اُسنے کہا مین تو اُسکو نہین جانتی جن نے کہا سچ کہتی ہے شہزادی نے
کہا تو چاہتا ہی مین دروغ کہون پھر جن نے اپنی تلوار شہزادی

تصویر جن کی شہزادی جزیرہ ابونی کے ہاتھ کاٹ ڈالنے کی اور ہمیہ فروشکی غشی



کو دیکر کہا اگر تو نے اُسکو کبھی نہین دیکھا ہی تو اس تلوار سے اُس کا سر کاٹ ڈال شہزادی نے کہا مجھ مین اتنی طاقت کہان ہی کہ تلوار کو اُٹھا سکون دوسرا اسکے کیونکر ایک بیگناہ کو قتل کرون جن نے کہا تیرے انکار کرنے سے صاف گناہ اور لگاؤ ثابت ہوتا ہی پھر جن نے پھر کے مجھ سے کہا تو اسکو جانتا ہی اور اسکو آگے دیکھا ہی مین نے بھی انکار صاف کیا اُسنے کہا اگر تو سچ کہتا ہی تو اس شمشیر سے اسکا سر کاٹ ڈال بی بی نے میری طرف دیکھکر اشارے سے کہا مین قریب مرگ ہون اپنی جان بچانے کے واسطے مجھکو مار ڈال مجھکو بڑا قلق ہوا پھر مین نے تلوار کو ہاتھ سے پھینک کر جن سے کہا مین اُسکو جیسے جانون نہ پہچانون کیونکر قتل کرون خصوصاً ایسی بی بی کو کہ گھڑی ساعت ہو رہی ہی اب جو تیرا جی چاہے وہ میرے ساتھ کر مین تیرے قابو مین ہون مگر مجھ سے یہ ہرگز نہوگا جن نے کہا تم دونون باعث میرے غصے کے ہوئے یہ کہکر اُس ظالم نے دونون ہاتھ اُس شہزادی کے کاٹ ڈالے چنانچہ اُسیوقت وہ شہزادی جان بحق تسلیم ہوئی یہ حال دیکھکر مجھے غش آگیا پھر جب ہوش مین آیا تو مین نے اُس جن سے کہا اب جلد مجھے بھی قتل کر اُسنے کہا کہ عالم جنات مین یہ دستور ہے کہ جب کبھی کسی عورت پر بدکاری کا شبہہ ہوتا ہی تو اُسے جان سے مار ڈالتے ہین تجھکو مین بسبب شبہہ کے کہ تو اجنبی ہی مار نہین سکتا تیری سزا یہی بہت ہی کہ تجھکو کوئی جانور بنا کر چھوڑ دون اب جس جانور کا قالب تو پسند کرے اُسی قالب مین تجھکو مسخ کر ڈالون مین نے کہا اے بڑے قوی جن جیسا کہ تو نے میری جان بخشی کی ہی امیدوار ہون کہ مجھکو بصورت انسان کے رہنے دے مجھے کسی جانور کے قالب مین مسخ نہ کر مین ہمیشہ تیرا شکر گزار رہون گا جیسا کہ ایک نیک آدمی نے اپنے ہمسائے کا کہ اُسنے اُسکے ساتھ بہت برائی کی تھی قصور معاف کرکے اُسکے ساتھ بڑا سلوک کیا تھا جن نے پوچھا کہ دونون ہمسایون مین کیا معاملہ گزرا تھا مین نے بیان کرنا شروع کیا

## قصہ حاسد اور محسود کا

ایک بڑے شہر مین دو شخص رہتے تھے اور دروازہ ایک کے گھر کا دوسرے کے دروازے سے متصل تھا ایک ان مین سے دوسرے پر حسد کیا کرتا محسود نے چاہا کہ اس گھر کو چھوڑ کر دور چلا جائے تاکہ حسد دور ہو جائے باوجودیکہ محسود ہمیشہ حاسد سے سلوک ہوتا مگر وہ حسد سے باز نہ آتا یہانتک کہ محسود وہ گھر اور اسباب بیچکر دوسرے شہر مین ایک مکان مول لیکر جا رہا اُس مکان مین ایک

باغ نفیس درانداتھا کنوان تھا وہ نیکمرد درویش ہوگیا کئی حجرے اپنے گھر مین بنوائے ان مین فقیرون کو رکھکر ہمیشہ مجلسین وعرس بزرگون کا کیا کرتا یہ خبر شہر مین مشہور ہوئی پہلے عوام اُسکی صحبت سے فیض یاب ہوئے پھر ہزارہا خلق دُور دُور سے آنے لگی اور اُس سے دعاے خیر واسطے حصول مقصد کے چاہنے لگی حتی کہ خبر اُسکے کرامات کی اُس حاسد کو بھی پہونچی حاسد نے بڑا رنج کیا اور اُسکو اذیت دینے وہان پہونچا اور خانقاہ مین جاکر اُس سے ملاقات کی وہ اپنے ہمسایے قدیم کو پہچان کر تہواضع پیش آیا حاسد نے براہ مکر محسود سے کہا مجھکو ایک بڑی مہم درپیش ہے اُسکو خلوت مین آپسے عرض کیا چاہتا ہون درویش باصفا اُسکے ساتھ تنہا گیا جب حاسد نے اُسکو تنہا پایا تو جھوٹی باتین بناکر اُس سے کہنا شروع کین درباتون مین مشغول کرکے اس کنوئین کے پاس لے گیا اور پہونچتے ہی صوفی کو کنوئین مین ڈھکیل دیا اور وہان سے چھپکر بھاگ گیا اور دل مین نہایت خوش ہوکر کہا اب ہمیشہ کو میری خاطر جمع ہوئی وہ درویش پڑا

تصویر حاسد کی محسود کو کوئین مین گرانے کی اور پریون کے جمع ہونے کی



خوش نصیب تھا پریون نے کہ اُس ندھے کنوئین مین رہتی تھین ہاتھون ہاتھ اُسکو لیکر چاہ کے
اندر بٹھادیا درویش سوچا کہ اس کنوئین کے گرنے مین بھی کچھ مصلحت میرے لیئے ہوگی پھر اُس نے
چارو طرف نظر کی کوئی دکھائی نہ دیا تھوڑی دیر کے بعد اُسنے ایک آواز سُنی کہ کوئی شخص دوسرے
سے کہتا ہی کہ تم اس بزرگ کو جانتے ہو اور دوسری آواز آئی کہ نہین پھر پہلے کہنے والے نے کہا یہ
انسان کمال صاحب مروت اور مخیر ہے اپنا شہر چھوڑ کر یہان سکونت اختیار کی تھی تا اسلیئے کہ
شر و فساد سے نجات پائے اس شہر مین خدا نے اُسے بڑا رشد دیا حاسد نے زیادہ حسد کیا اور اس شہر
مین آیا اور فریب سے اسکو اس کنوئین مین ڈال دیا اگر ہم مدد نکرتے تو یہ بیشک ہلاک ہوتا کل
بادشاہ اس شہر کا اُسکے پاس آ کے اپنی بیٹی کے اچھے ہونے کی درخواست کریگا دوسرے
نے پوچھا شہزادی کیا بیمار ہی پہلے نے کہا شہزادی پر میمون جن بیٹا ڈمڈم کا عاشق ہی اس سبب سے
وہ ہمیشہ بیمار رہا کرتی ہی اور مجھے طریق اچھا کرنے کا معلوم ہی اور وہ عمل بہت آسان ہے اس
درویش کے گھر مین ایک سیاہ بلی ہی جسکی دُم کے سرے پر ایک مقدار درم کے سفید داغ ہی اُس
جگہ سے یہ درویش سات بال اُکھیڑ کر اپنے پاس رکھے اور بروقت اُن بالون کو آگ مین جلاکر اُسکی
دھونی شہزادی کی ناک مین دے فوراً وہ اچھی ہوجائیگی اور وہ جن پھر کبھی نہ آئیگا درویش نے
اُن سب باتون کو خوب یاد کر لیا جب صبح ہوئی درویش کنوئین کے کھندرون مین پاؤن رکھتا ہوا
باسانی تمام اوپر چڑھ آیا سب فقیر کہ ڈھونڈھتے پھرتے تھے اُسکو دیکھکر کمال خوش ہوئے اُسنے
سب سرگذشت بیان کی پھر اپنے حجرے مین گیا تھوڑی دیر مین سیاہ بلی آئی درویش نے اُسکو
پکڑ کر سات بال سفید داغ سے اُکھیڑے اور اپنے پاس رکھ چھوڑے علی الصباح بادشاہ شہر
درویش کے گھر کئی سردارون کے ساتھ آیا درویش اُسکا استقبال کر کے اپنے حجرے مین لیگیا بادشاہ
نے کہا ای شیخ ازروے کشف کے تمکو میرے آنے کا حال معلوم ہوا ہو گا اگر تمھاری دعا سے شہزادی
اچھی ہو تو گویا میری زندگی ہو اُسنے کہا اگر آپ شہزادی کو یہان بلوائین تو مین بفضلہ تعالے اُسکو
اچھا کردون بادشاہ نے شہزادی کو فی الفور بلوا لیا خواصون نے اُسکا منھ اسطرح سے چھپایا تھا کہ
نظر نامحرم کی نہ پڑے درویش نے وہ سات سفید بال آگ پر رکھکر اُسکی دھونی شہزادی کو دی
بمجرد اس عمل کے میمون بن ڈمڈم چلایا اور بڑا شور وغل کر کے شہزادی کو چھوڑ دیا شہزادی بالکل

اچھی ہوکر ہوش مین آئی اور فوراً مُنھ اپنا چھپالیا اور پوچھنے لگی کہ اس جگہ پر مجھے کون لایا سلطان نے نہایت خوش ہوکر شہزادی کو گلے لگالیا اور آنکھین چومین پھر درویش کے ہاتھ پر بوسہ دیا اور اپنے سردارون سے پوچھا کہ اس درویش سے کیا سلوک کرون سردارون نے بالاتفاق کہا اب تو یہ ہی کہ حضور شہزادی کی شادی اس بزرگ کے ساتھ کردین بادشاہ نے شادی اُسکی درویش کے ساتھ کردی بعد تھوڑے عرصے کے وزیر وہان کا مرگیا بادشاہ نے درویش کو وزیر اول اپنا مقرر کیا پھر بادشاہ بھی مرگیا پس وہ درویش بجاے اُسکے بادشاہ ہوا ایک دن مع اپنے ارکان دولت کے سوار جاتا تھا ناگہان اُسنے اپنے دشمن کو درمیان ازدحام کے دیکھا اپنے وزیر سے کان مین کہا کہ فلانے شخص کو بدلجمعی میرے پاس لے آو وزیر نے فوراً اسکو حاضر کیا بادشاہ نے کہا اے دوست مین تجھکو دیکھکر نہایت خوش ہوا پھر اُسنے ایکہزار اشرفی اور بیس گٹھری پوشاک حاسد کو دین اور ایک پہرا سپاہیون کا اُسکے ہمراہ کیا کہ بحفاظت تمام اسکے گھر پہونچا دین اے بی بی جب مین نے اس حکایت کو تمام کیا اپنی مخلصی کے لیے کہا اور اُس جن سے بہت منت اور سماجت کی مگر اُس خبیث نے میرے حال پر ذرا بھی نہ رحم کیا اور مجھکو زور سے پکڑا اور اُس مکان گنبددار سے جو تہخانے کے اندر تھا لیکر اوپر کو بہت بلند اُڑا

## تصویر جن کی شہزادے کو بزور سحر بندر بنانے کی



پھر چوٹی پر ایک پہاڑ کی اُترا اور وہان سے ایک مٹھی خاک لیکر کچھ الفاظ اُسپر پڑھے جنکو مین مطلق نہ سمجھا پھر اُسکو میرے اوپر ڈال کر کہا صورت انسان کی چھوڑ اور شکل بندر کی بن جا یہ سحر ممہیر کر کے وہ بے ایمان غائب ہوگیا اور مین بندر بن گیا اور نہایت مضطر ہوا کہ مین کس جگہ ہون اور میرے باپ کا ملک کس طرف اور کتنی دور ہی اور کہان جاؤن اور کیا کرون بہرکیف پہاڑ سے اُترکر ایک ملک مین آیا اور ایک مہینے تک اُسمین سفر کیا آخر کنارے سمندر کے پہونچا اور ایک جہاز دیکھکر جا ہا کہ کسی طرح اُسپر پہونچون ایک شاخ کو درخت سے توڑکر گھسیٹا ہوا کنارے پر لیے گیا اور اُسکو دریا مین ڈال کر اُسپر چڑھ بیٹھا اور دونون ہاتھ سے دو لکڑیان پکڑکر کھینے لگا جب جہاز کے نزدیک پہونچا اہل جہاز مجھکو اس ہیئت مین دیکھکر نہایت متعجب ہوے مین جہاز کی رسی پکڑکر اوپر چڑھ گیا چونکہ مجھ مین قوت گویائی کی نہ تھی اس سبب سے اپنا حال کسی سے کہہ نہ سکتا تھا اور کمال یاس سے ہر ایک کی طرف دیکھتا تھا سب سوداگر جہاز کے رہنا میرا جہاز مین بد مین سمجھتے کہ مبادا دوستی اس میمون نامیمون کی کوئی صدمہ یا آفت ہمارے جہاز پر لائے بدینوجہ سب متوجہ میرے دفع کرنے کے ہوے ایک نے کہا ابھی ایک لٹھ مارکے مارے ڈالتا ہون دوسرے نے کہا رہ جاؤ مین سے تیر سے مارونگا تیسرا بولا مین دریا مین ڈالے دیتا ہون غرض سب درپے میری ہلاکت کے تھے قریب تھا کہ مجھکو کچھ صدمہ پہونچے مین دوڑکر کپتان جہاز کے پاس گیا اور اُسکے قدمون پر گرکر دامن اُسکی قبا کا پکڑ لیا اور بزبان حال عرض کیا کہ مجھے بچاؤ اور پناہ دو اور بے اختیار میری آنکھون سے آنسو جاری ہوئے کپتان نے ترس کھاکر سب سے تاکیداً کہا کہ خبردار کوئی اس بندر سے نہ بولے پھر اُسنے ایسی محافظت کی کہ مجھکو ذرا تکلیف نہ پہونچی گو کہ مین قادر بات کہنے پر نہ تھا مگر اشارون سے اُسکی شکرگزاری کیا کرتا اور وہ میرے اشارے سمجھکر مجھسے بہت خوش رہتا پچاس روز کے بعد جہاز ایک بہت بڑے بندر تجارت مین پہونچا جو نہایت آباد اور دارالریاست ایک بادشاہ عظیم الشان کا تھا پھر لنگر کرنے جہاز کے بہت لوگ جو دوست تاجرون کے تھے کشتیون پر سوار ہوکر مبارکباد دینے آئے اور چارون طرف سے جہاز کو گھیر لیا ہر ایک اپنے دوست سے حالات سفر اور عجائب اور غرائب دریا اور شہرون کے پوچھتا اسواسطے کہ وہ جہاز بہت دور دور ملکون اور شہرون مین گیا تھا اور منجملہ اُنکے سردار بادشاہی تاجرونکو بادشاہ کی طرف سے کہتے تھے کہ بادشاہ تمھارے آنے سے

بہت خوش ہوا اور فرماتا ہی کہ جو تم مین کوئی شخص لائق و فائق ہو اس کاغذ پر کہ سطر کیا ہوا ہمارے
پاس ہی لکھے تا اُسکی عبارت اور خوشخطی کا امتحان کرے اور یہان کا وزیر اعظم جو بہمہ صفت موصوف
تھا مرگیا ہی بادشاہ قدرشناس ہی اُسکے مرنے سے نہایت مغموم رہتا ہی اور قسم کھائی ہی کہ جو شخص
شلوک زیر سابق کے خوشنویس ہاتھ آئیگا وہی خلعت وزارت پائے گا اور ابتک کوئی شخص نہین ملا
اسواسطے اس کاغذ کو تمھارے پاس بھیجا ہی جب سردار اس بات کو کہہ چکا مین نے آگے بڑھکر
اُس کاغذ کو اُسکے ہاتھ سے لے لیا بمجرد اسکے سب اہل جہاز آپس مین شور و غل کرنے کہنے لگے کہ یہ میمون
اس کاغذ کو یا تو پھاڑ ڈالیگا یا دریا مین پھینکدیگا مگر جب اُنھون نے دیکھا کہ مین نے کاغذ کو اچھی طرح
لیکر اشارہ کیا کہ مین اُسپر لکھونگا سب کا خوف تعجب سے بدلگیا اسواسطے کہ اُنھون نے اپنی عمر مین کبھی
کسی بندر کو لکھتے ہوئے نہ دیکھا تھا اور میری لیاقت سے محض ناواقف تھے چاہا کہ کاغذ میرے ہاتھ
سے چھین لین مگر کپتان نے میری حمایت کرکے کہا ٹھہرو اسکا امتحان کرنے دو اگر اسنے کاغذ کو خراب
کیا تو مین اسکو سزا دونگا اور اگر اُسنے خوب لکھا تو مین اسے بجائے اپنے فرزند کے پرورش کرونگا مجکو
قاعدے سے معلوم ہوتا ہی کہ کاغذ کو خراب نہ کرے گا بعد اس گفتگو کے مین نے قلم لیکر چار قسم کی چار
رباعی اس خوبی سے لکھین کہ کوئی اسطرح نہ لکھ سکتا تھا جب مین لکھ چکا سردار نے کاغذ بادشاہ کے
حضور مین گذرانا بادشاہ نے اُن سب نوشتون سے کہ بہت اس کاغذ مین بطور نمونے کے لکھے
ہوے تھے میرے خط اور اشعار کو نہایت پسند کرکے اپنے سردارون سے کہا ایک بہت بھاری
خلعت لیجاکر اُس شخص کو جسنے یہ لکھا ہی پہناؤ اور گھوڑے پر سوار کرکے لاؤ وہ سردار مُسکرایا بادشاہ بہت
طیش مین آیا اُس نے عرض کیا خداوندا کاتب اس خط کا میمون ہی بادشاہ نہایت متحیر ہوا اور افسرون سے
کہا کہ جلد ایسے عجیب بوزنہ کو میرے حضور مین لاؤ سردار جہاز پر پھر گئے اور حکم بادشاہ سے کپتان کو
آگاہ کیا اُسنے کہا لیجاؤ پھر مجھے ایک قبا کارچوبی کی پہناکر گھوڑے پر سوار کیا اُدھر بادشاہ اہلکارون
سمیت منتظر میرے آنے کا بیٹھا تھا اور میرے اعزاز کیواسطے سب قسم کے آدمی جمع کیے شہر کے
چھوٹے بڑے مرد اور عورت میرے دیکھنے کیلیے کوٹھون اور راہون مین جمع ہوے لوگ مجھے دیکھکر ہنستے
اور شور و غل مچاتے غرض جب مین دیوان خاص مین پہونچا بادشاہ کے حضور مین تین بار تسلیمات و کورنش
بجا لاکر مؤدب استادہ ہوا حاضرین یہ حال دیکھکر متعجب ہوے کہ ہمنے آجتک ایسا بندر نہین دیکھا اور

بادشاہ

بادشاہ بھی نہایت حیران ہوا پھر بادشاہ نے سب اہل دربار کو رخصت کر کے اپنے مکان مین جا کر خاصہ طلب فرمایا اور مجھکو اشارے سے واسطے کھانا کھانے کے بلایا آداب بجا لاکر مین سترخوان پر بڑے ادب سے بیٹھا اور کھانا شروع کیا بعد فراغت مین نے ایک قلمدان اشارے سے منگوایا جب قلمدان آیا مین نے کاغذ لیکر ایک قصیدہ جلد شکرگزاری مین بادشاہ کی لکھا اور گزرانا بادشاہ متحیر آگے سے زیادہ ہوا بعد اسکے دور شراب کا چلا بادشاہ نے ایک گلاس مجھے دیا مین نے اُسے پی کے کچھ اشعار اور تازہ مضمون کے بدیہہ لکھکر گزرانے اور ان اشعار مین مین نے اپنا حال مصائب اور رنج و محن کا جو بدولت اُس بادشاہ قدردان کے مجھے ملا درج کیا بادشاہ نے اُسے پڑھکر کہا مثل اس بوزنہ کے آج کوئی صاحب کمال آدمی دنیا مین نہین پھر بادشاہ نے شطرنج منگوائی اور مجھسے باشارہ پوچھا کھیلنے کو جی چاہتا ہے مین نے کنایۃً عرض کیا مین کھیلنے کو حاضر ہون غرض پہلی بازی بادشاہ جیتا اور دوسری اور تیسری بازی مین نے جیتی بادشاہ کو دو بازی کے ہارنے سے ملال ہوا مین نے اُسکی تسلی کے واسطے شعر اس مضمون کا لکھکر گزرانا دو پہلوان مسلح قوی بازو دن بھر لڑا کیے شام کو باہم صلح کی اور شب کو اُسی جنگگاہ مین آرام کیا) بادشاہ یہ سب ماجرا دیکھکر حیران ہوا اور مصاحبون سے کہا مین نے کسی بندر کو ایسا قابل اور حاضر جواب دیکھا نہ سُنا پھر اپنی بیٹی ملکہ حسن کو بلوایا کہ وہ بھی اس تماشے کو دیکھے شہزادی داروغہ محل کے ساتھ بادشاہ کے حضور مین آئی اور مجھے دیکھتے ہی اپنے منھ پر نقاب ڈال لی اور بادشاہ سے عرض کیا حضرت آپ مجھکو نامحرمون کے سامنے بلاتے ہین بادشاہ نے فرمایا بیٹی اس جگہ سوا تمھارے خواجہ سراکے اور کوئی نہین شہزادی نے عرض کیا یہ بندر حقیقت مین آدمی اور بڑے بادشاہ کا بیٹا ہے جادو کے سبب سے بندر ہو گیا ابلیس کے نواسے نے بعد مارڈالنے شہزادی جزیرۂ ابونی کے کہ بیٹی بادشاہ ابوتیموس کی تھی اس شہزادے کو جادو سے بوزنہ بنا ڈالا ہے بادشاہ نے متعجب ہو کر مجھ سے پوچھا یہ بات سچ ہے مین نے اشارے سے کہا درست ہے پھر بادشاہ شہزادی سے پوچھا بیٹی تو نے کیونکر دریافت کیا شہزادی بولی آپکو یاد ہوگا جب میرا دودھ چھڑایا گیا تھا میری خدمت کے لیے ایک ضعیفہ مقرر کی گئی تھی جادو مین وہ کامل تھی اُسنے مجھکو ستر باب جادو کے تعلیم کیے مجھ مین اتنی طاقت ہے کہ تمھاری دارالامارت کو یہان سے اُٹھا کے سمندر مین ڈالدون مجھکو حال اُن لوگون کا جو سحور ہین خوب معلوم ہے مین نے ایک ہی مرتبہ دیکھنے سے

اُسے پہچان لیا کہ یہ شہزادہ ہی بادشاہ نے کہا ای بیٹی تم مین اتنی قدرت ہی کہ اس شہزادے کو بصورت اصلی بنا دو شہزادی نے کہا البتہ مین بنا سکتی ہون بادشاہ نے کہا تم اسکو صورت اصلی مین لاؤ تو مین اسکو اپنا وزیر اعظم کرکے تیرے ساتھ شادی کردونگا شہزادی اپنے مکان سے ایک چھڑی لے آئی اُسپر حرف عبرانی کندہ تھے اور کہا بادشاہ اور خواجہ سرا اس بوزنے سمیت ایک مکان محفوظ مین پوشیدہ بیٹھین پھر ہم تینون برآمدے مین کہ چارون طرف اُس مکان کے بنا ہوا تھا جاکر بیٹھے اُس نے درمیان اُس صحن کے ایک بڑا دائرہ زمین پر کھینچا اور پڑھنا عبری اور کچھ زبان کلتیا مین شروع کیا جب پڑھ چکی دائرے کے اندر جاکر بعض آیات قرآن پڑھنے لگی پڑھتے ہی چارون طرف اندھیرا ہوگیا اور آثار قیامت دکھائی دینے لگے یہ حال دیکھکر ہم سب ڈر گئے یہان تک کہ ہمنے دیکھا جن نواسہ ابلیس کا بشکل ایک بڑے شیر ہیبت ناک کے ظاہر ہوا شہزادی مقابل ہوکر کہنے لگی اے سگ تجھے چاہیئے تھا کہ میری خوشامد کرتا نہ کہ میرے ڈرانے کے واسطے ایسی شکل مہیب بنکر آیا اور تونے بڑی جرأت کی شیر نے جواب دیا کہ تو نے اس عہد و پیمان کو کہ درمیان آدم زاد اور عالم جنات کے باندھا گیا تھا توڑا اُسپر قسمین شدید دیگئی تھین کہ کوئی ایکدوسرے کو ایذا نہ پہونچائے شہزادی نے کہا ای ملعون عہد شکن تو ہی شیر نے کہا تو نے بڑی جرأت کی کہ مجھے یہان طلب کیا یہ کہکر اُسنے اپنے منھ کو پھیلایا اور چاہا کہ شہزادی کو نگل جائے مگر وہ بڑی ہوشیار تھی پیچھے ہٹ گئی اور ایک بال اپنے سر کا اُکھیڑ کر دو چار لفظین اُسپر پڑھین بال تیز تلوار بنگیا شہزادی نے شیر کے دو ٹکڑے کرکے اُس میدان مین ڈالدیا دو ٹکڑے شیر کے غائب ہوگئے اور اُسکا سر بچھو بنگیا شہزادی سانپ بنکر ڈسنے لگی بچھو عقاب بنکر اُڑا پھر سانپ نے بھی عقاب سیاہ بنکر اُسکا تعاقب کیا یہان تک کہ دونون غائب ہوگئے تھوڑی دیر مین زمین ہمارے سامنے کی شق ہوگئی اور اُس مین سے دو بلیان سیاہ و سفید نکلین اور بال دُم کے کھڑے کرکے آپس مین چلانے لگین پھر سیاہ بلی گرگ سیاہ بنکر دوسری بلی کی طرف دوڑی وہ بلی کیڑا بن گئی اور اُس کیڑے نے ایک انار کے اندر کہ اُسیوقت درخت سے کنارے ایک نہر کے گر پڑا تھا اپنے تئین چھپایا انار بڑھتے بڑھتے مانند بڑے کدو کے ہوگیا اور ہوا پر اُڑا اور برابر بلندی برآمدے کے جاکر چند بار ادھر ادھر گیا آخر زمین پر گرکر پھٹ گیا اور بہت ٹکڑے اُسکے ہوگئے وہ گرگ خروس بنکر انار کے دانے چگنے لگا اور جلد جلد ایک ایک

دانہ نگلنا شروع کیا جب سب دانے کھا چکا تب وہ پر پھیلا کر ہماری طرف آیا اور بڑے شور و غل
سے آواز کی گویا وہ پوچھتا ہے کہ کوئی دانہ انار کا اور تو باقی نہین رہا اور چارون طرف ڈھونڈھتا
پھرتا تھا کہ ناگاہ ایک دانہ کنارے نہر کے پڑا ہوا دیکھا دوڑ کر چاہتا تھا کہ اسکو بھی نگلجائے اتنے مین
وہ دانہ نہر مین جاکر چھوٹی مچھلی بنگیا مرغ بھی نہر مین گیا مچھلی اور مرغ دو گھڑی تک نہر کے اندر رہے
ہمین کچھ حال معلوم نہ ہوا کہ دونون کیا ہوئے پھر تھوڑی دیر کے بعد ایک آواز مہیب آئی پھر جن اور
شہزادی دونون بالکل آگ ہوے اور ہر ایک منھ سے شعلے نکال کر دوسرے کی طرف پھینکتا
اور باہم حملہ کرتا تھا یہانتک کہ آگ نے سب کو گھیر لیا ہم لرزنے لگے کہ اس آگ سے یہ سب محل ابھی
جل جائیگا اسی اثنا مین جن شہزادی کے مقابلے سے پلٹ کر ہمارے برآمدے کی طرف آیا یہان ہم سب
بیٹھے تھے اور شعلے اپنے منھ سے نکالکر ہماری طرف پھینکنے لگا قریب تھا کہ ہم سب جلکر راکھ ہو جائین اتنے
مین شہزادی دوڑ کر آئی اور ہمین اُسکے ہاتھ سے بچاکر دور بھگایا تاہم جن کی شعلہ افشانی سے بادشاہ
کا منھ جھلس گیا اور دار وغہ خواجہ سرا اُنکا جل بھنکر راکھ ہو گیا۔

تصویر شہزادی اور جن کے سحر کی لڑائی کی



اور ایک پارۂ آتش اُڑکر میری آنکھ مین لگا جس سے داہنی آنکھ جاتی رہی ہم دونون نہایت مضطر
تھے کہ آوازہ فتح کی ہم نے سُنی اور ملکۂ حسن اپنی شکل مین نبکر ہمارے پاس آئی اور وہ جن جلکر راکھ
ہوگیا پھر شہزادی نے جلدی سے ایک پیالہ پانی کا منگوایا اور اُسپر کچھ پڑھکر تھوڑا پانی مجھپر چھڑکا
اور کہا اگر تو جادو کے سبب سے میمون ہوگیا ہو تو اپنی شکل اصلی مین جیسا کہ آگے تھا ہو جا مین
فوراً انسان بنگیا سوا داہنی آنکھ کے اور کسی عضو مین میرے نقصان نہ تھا مین نے چاہا کہ شہزادی
کی شکرگزاری کرون مگر اُسنے بادشاہ سے کہا مین اگرچہ جن پر غالب آئی مگر میرا کام تمام ہوچکا اُس
آگ نے کہ لڑائی مین افروختہ ہوئی تھی میرے بدن کو جلادیا کوئی دم مین مجھکو جلا کر خاک کردیگی اگر
وہ ایکدانہ انار کا بھی مجھ سے جسوقت کہ مین مرغ بنی ہوئی تھی نہ چھوٹتا تو پھر کچھ صدمہ نہ مجھکو اور نہ
تمکو پہونچتا شہزادی جب یہ حال کہہ چکی بادشاہ نے بافسردگی کہا اے بیٹی اپنے باپ کا حال بھی دیکھو کو
زندہ ہون مگر منھ میرا جھلس گیا ہی اور تمھارا خواجہ سرا تو بالکل جلکر تمام ہوگیا اور یہ شہزادہ کہ جسکو تم نے آدمی
بنایا داہنی آنکھ سے کانا ہوگیا ہو یہ کہکر بادشاہ اور ہم رونے لگے یکایک شہزادی پکاری کہ جلی جلی
پھر ایک آن مین جلکر تو وہ خاک ہوگئی بلائی مین کچھ اُسوقت کے غم والم کا حال بیان نہین کر سکتا
مین نے ملکۂ حسن کو اس حال مین دیکھکر کہا کاش مین بندر بلکہ سگ تمام عمر بنا رہتا تو بہتر تھا اس
سے کہ شہزادی میری محسنہ اسطرح سے ہلاک ہوئی اور اُدھر بادشاہ رونے پیٹنے لگا یہان تک
کہ اُسکو غش آگیا مجھے خوف ہوا کہ مبادا اپنی بیٹی کے غم مین کہین ہلاک نہ ہوجائے ماتم سے قیامت
برپا ہوئی سب سردار اور خواجہ سرا دوڑے اور بہت تدبیرون سے اُسے ہوش وحواس مین لائے
اور بادشاہ کو اُٹھاکر اُس کے کمرے مین لیگئے اور سب محلون درشہر مین یہ خبر مشہور ہوگئی ہرطرف
سے سوا صداے ماتم کے اور کچھ نہین سُنائی دیتا تھا سات دن تک اُنھون نے شہزادی کا سوگ
اور ماتم کیا پھر جن کی راکھ کا ڈھیر اُنھون نے ہوا پر اُڑادیا اور شہزادی کی راکھ کو ایک قیمتی کپڑے
کی تھیلی مین بھرکر وہین پر دفن کیا اور اُسپر ایک بہت عالیشان مقبرہ بنایا اور بادشاہ شہزادی
کے غم مین ایک مہینے تک بیمار پڑا رہا ہنوز صحت نہ پائی تھی کہ مجھکو بُلاکر کہا اے شہزادے میری بیٹی
تیرے ہی سبب سے فوت ہوئی اور اُسکا داروغہ جلکر مرگیا مین مرتے مرتے بچا یہ سب باعث تیری
نحوست کا ہی اب مین کسی طرح تجھکو دیکھ نہین سکتا اور یہان تیرے رہنے کا روادار نہین اسی وقت تو

یہان سے چلا جا حال تیری نحوست کا خوب معلوم ہوا اگر پھر تو میرے قلمرو مین آئے گا تو مین بری طرح سے پیش آؤنگا غرض مین فی الفور بادشاہ کے حضور سے چلا گیا اور جدھر کو جاتا تھا لوگ قصد میرے مار ڈالنے کا کرتے تھے آخر مین نے مجبور ہو کر چار ابرو کا صفایا کر لباس قلندری پہن وہان سے سفر اختیار کیا اور اپنی زیست پر ہزار دن لعنت ملامت کر کے کہتا تھا کہ افسوس تیرے سبب سے ایسی قبول صورت دو شہزادیان ہلاک ہوئین پھر شہر بہ شہر ایک مدت تک پھرا کیا سوچا کہ شہر بغداد مین جاکر اپنے درد دکھ کو حضور مین امیر المومنین خلیفہ ہارون الرشید کے عرض کردن بادشاہ عالیجاہ مجھپر رحم فرمائے گا اور اس مصیبت سے نجات دے گا آج شام کے وقت مین یہان پہونچا اور پہلے پہل ملاقات اس پہلے قلندر سے ہوئی اور میرے حاضر ہونے کا سبب آپ کے حضور مین پہلے قلندر کی زبانی معلوم ہو چکا ہو اُسکا ذکر کرنا ضرور نہین جب دوسرا قلندر بھی اپنا حال کہہ چکا زبیدہ نے اُس سے فرمایا مین نے تیرا قصور معاف کیا جدھر تیرا جی چاہے چلا جاوے بیگم سے اجازت لیکر پہلے قلندر کے پاس بیٹھ گیا پھر تیسرے قلندر نے اپنا حال اسطرح کہنا شروع کیا

## قصہ تیسرے قلندر کا

اے محترم بی بی میری آنکھ محض اپنی نادانی سے پھوٹی میرا نام عجیب ہو اور بیٹا بادشاہ عالیجاہ کسب نام کا ہون جب باپ نے قضا کی مین تخت پر بیٹھا اور اُسی شہر مین جسے باپ نے دار الریاست کیا تھا رہنا اختیار کیا وہ شہر آباد کنارے دریا کے تھا اور اُسکی محافظت کے لیے ڈیڑھ سو جہاز جنگی ہر وقت تیار رہتے تھے اور پچاس جہاز خاص تجارت کے لیے علاوہ اُنکے اور بہت سلف بحری بیس وغیرہ واسطے سوداگری اور سیر و تماشے دریا کے ہر وقت شہر کے کنارے لنگر کیے کھڑی رہا کرتی تھین اور اُس ولایت کے بہت اچھے اچھے شہر اور جزیرے آباد متعلق تھے پہلے مین نے یہ ارادہ کیا کہ سب شہرون اور جزیرون کو جو میری حکومت سے متعلق ہین جاکر دیکھون اور وہان کے باشندون کی تسلی کرون تا تجارت مین کوئی خلل نہ ہو اور اسی عرصہ مین شوق سیکھنے علم جہاز رانی کا پیدا ہوا لہذا مین ایک جہاز پر سوار ہوا اور دس جہاز اپنے ساتھ لے کر روانہ ہوا اکتالیسوین دن ہوا غیر موافق بشدت چلنے لگی اور سب جہاز ہمارے طوفان مین ایسے پڑے کہ ہم سب مایوس اپنی زندگی سے ہوئے

مگر دوسرے روز ہوا کم ہوئی ہمنے باطمینان تمام ایک جزیرے مین اُترکر دو روز تک واسطے لینے
غلہ وغیرہ کے توقف کیا بعد اسکے جہاز پر سوار ہوئے اور مترصد تھے کہ دس روز کے عرصہ مین
خشکی مین پہونچینگے اور بسبب طوفان کے معلوم نہ تھا کہ جہاز کس طرف جاتے ہین معلم نے ایک
خلاصی کو اوپر مستول کے چڑھایا تا حال سمت کا معلوم کرے وہ داہنے اور بائین اپنے بجز دریا اور آسمان
کے کچھ نہ دیکھتا تھا مگر بعد غور داہنی طرف ایک سیاہی بڑی دیکھی رنگت ناخدا کے چہرے کا متغیر ہوگیا
پگڑی اُتار کر پھینکدی سر پیٹنے لگا اور مجھسے کہا کہ خداوند ہم سب ہلاک ہوئے اب کچھ تدبیر بچنے کی
نہین یہ کہکر وہ زار زار رونے لگا سب اہل جہاز سراسیمہ ہوئے مین نے ناخدا سے سبب پوچھا اُسنے
کہا طوفان ہمارے جہازون کو راہ سے برگشتہ کرکے ایسی جگہ لایا ہے کہ کل کے دن دوپہر کو ہمارا
جہاز اس سیاہی کو پہونچے گا اور وہ سیاہی کالا پہاڑ سنگ مقناطیس کا ہے جہاز جب قریب
اُسکے آجائے گا تو اُسکی کشش سے سب کیلین اور تبر لوہے کے اُس پہاڑ سے جا چمٹین گے
اور جہاز غرق ہوجاینگے اسواسطے کہ سنگ مقناطیس لوہے کو جذب کرتا ہے پھر اُس
ناخدا نے کہا وہ پہاڑ بہت اونچا اور سر شیب ہے اور اُسکی چوٹی پر ایک گنبد

تصویر پیتل کے گنبد کی مع تصویر اُس پیتل کے آدمی کی جو پیتل کے گھوڑے پر سوار ہے



پیتل کے پیلپایون پر استادہ ہو اور اُس گنبد پر ایک گھوڑا تصویر آدمی کی اُسپر سوار ہے وہ دونون بھی پیتل سے بنے ہوئے ہین اور ایک تختی سیسے کی کہ اُسپر کچھ حروف طلسم کندہ ہین اُسکے سینے سے لگی ہوئی ہے لوگ کہتے ہین کہ وہی تصویر اصل سبب تباہ ہونے جہازون اور آدمیون کی ہے ناخدا یہ کہکر پھر از سرنو رونے لگا اُسکے رونے سے سب لوگ رونے لگے اور مجھے بھی یقین ہوا کہ میری عمر اتنی ہی تھی اور اس جگہ قضا لائی ہے اور ہر ایک شخص اپنے بچاؤ کے خیال مین پڑا سب آپس مین کہتے تھے کہ جو کوئی ہم مین سے جانبر ہو وہ سب کا مختار اور وصی ہے غرضکہ دوسرے دن فجر کو جہاز ہمارا اُس کالے پہاڑ کے مقابل پہونچا ہم سب واویلا کرنے لگے دوپہر کو جیسا کہ ناخدا نے کہا تھا ویسا ہی ہوا یعنی پہاڑ نے ایسا زور سے جہاز کو اپنی طرف کھینچا کہ سب کیلین اور اسباب لوہے کا پہاڑ سے چمٹ گیا اور تختون کے جدا ہونے سے بڑی آواز مہیب ہوئی غرضکہ گیارھون جہاز ٹکڑے ٹکڑے ہوکر ایسے گہرے پانی مین غرق ہوئے کہ کسی اسباب اور اہل جہاز کا پتہ نہ لگا مگر خدا کے فضل سے فقط ایک مین زندہ رہا اتفاقًا میرے ہاتھ ایک تختہ جہاز کا لگ گیا اُسکے سہارے سے پہاڑ کے نیچے خشکی مین ایسی جگہ صحیح و سالم پہونچا جہان قدمون کے نشان مانند زینے کے بنے ہوئے تھے وہ راہ پہاڑ پر جانے کی تھی مین نے شکر خدا بجا لاکر پہاڑ پر چڑھنا شروع کیا راستہ نہایت تنگ تھا بہرکیف مین بخیریت اس پہاڑ پر چڑھ گیا اور گنبد کے اندر جاکر خدا کا شکر بجا لایا رات کو اُس گنبد مین سو رہا وہان خواب مین ایک پیر متبرک کو دیکھا کہ کہتا ہے اے عجب جب تو بیدار ہو تو کوشش کرکے زمین اپنے قدمون کے نیچے کی کھودائیو اُس سے تو ایک کمان پیتل کی اور تین تیر سیسے کے کہ فلانی ساعت مین واسطے ضرر پہونچانے آدم زاد کے بنائے گئے ہین پاویگا اُن تین تیرون سے آدمی کی تصویر کو جو گھوڑے پر سوار ہے مار تاکہ وہ تصویر دریا مین اور گھوڑا تیرے قدمون کے پاس گر پڑے پھر تو اُسے جب گذرا پھر وہ سب جدھر سے آ تیر و کمان پاویگا گاڑ دیجیو جب تو یہ کام کر چکیگا تو دریا لہرائیگا اور درخت کے نیچے اترا اور وہان تک پہونچیگا اور جب دریا اس مرتبے بڑھیگا تو ایک چھوٹی سی کشتی کنارے دریا کے نزدیک تیرے آ لگیگی اور اُس کشتی مین ایک ملاح پیتل کا بیٹھا ہوا کشتی کو تیرے پاس لائیگا تو جلد اُس کشتی مین بیٹھ جلیو وہ تجھے دس دن کے عرصے مین اس دریا سے اور دریا مین پہونچا دیگا وہان سے

اپنے ملک کا پہونچنا تجھکو بہت آسان ہو گا مگر خبردار اس سفر مین خدا کا نام نہ لینا جب وہ پیرمرد ان
باتون کو کہہ چکا میری آنکھ کھل گئی اور مین اس خواب کی تعبیر سے نہایت خوش ہوا مین نے
بموجب کہنے اس بزرگ کے زمین کو کھودا وہان سے تین تیر اور کمان پائی اور ان تیرون سے
اس تصویر کو مارا تیسرے تیر کے لگنے سے وہ سوار تصویر کا دریا مین گرا اور گھوڑا میرے
قدمون کے پاس آ پڑا اسکو مین نے اُس جگہ جہان سے کمان و تیر پائے تھا دفن کیا پھر وہ دریا
بڑھتے بڑھتے نیچے اس گنبد کے آلگا اور ایک کشتی زور سے میری طرف آئی اور اُس پر
ایک آدمی پیتل کا بیٹھا تھا مین نے جناب باری کا شکر کیا کہ میرا خواب سچا ہوا جب کشتی

تصویر کشتی عجیب کی مع ملاح مہیب صورت اور سوار ہونے شہزادے کی



کنارے آپہونچی ... لینے کے خدا کا نام نہ لیا پھر وہ پیتل کا آدمی تھوڑے دن
کے عرصہ مین بلا توقف اس کشتی کو بہت دور لے گیا مین بہت جزیرے اپنے دہنے بائین
دیکھکر خوش ہوا اور تصور کیا کہ اب جلد اس مصیبت سے نجات پاؤنگا اس خوشی سے خدا کا شکر
بجا لایا بجرد نام لینے خدا کے وہ کشتی اُس آدمی سمیت غرق ہو گئی اور مین پانی کی سطح پر پیرنے لگا

باقی روز تک ایک جزیرے کی طرف جو بہت نزدیک معلوم ہوتا تھا گیا رات کے اندھیرے مین
معلوم نہ ہوتا تھا کہ کدھر جاتا ہون بہتا پیرتا اسی طرف جاتا تھا آخر تھک گیا طاقت نہ رہی اور اپنی
زندگی سے نا امید ہوا اُسی حالت مین یکایک ایک تیز ہوا چلی اور دریا شدت سے موج مارنے لگا
چنانچہ ایک بڑی موج نے میرے تئین اُٹھا کر پایاب مین ڈال دیا مین جلد نکل آیا دریا سے نکلتے ہی
مین نے کپڑے نچوڑ کر سکھائے پھر اُنکو پہنکر اِدھر اُدھر چلنا شروع کیا بہت درخت میوہ دار وہان
نظر آئے اُس سے معلوم ہوا کہ کوئی جزیرہ ویران ہے پھر ریت اور بالو جب دور تک دیکھی تو مین نے
جانا آگے یہ جزیرہ سمندر تھا اب خشک ہو گیا یہ خیال کرکے مین سب خوشی بھول گیا اور اپنے تئین
خدا کی رضا مین چھوڑا تھوڑی دیر مین ایک چھوٹا جہاز دیکھا کہ سب بادبانون کو اُڑائے ہوئے اسی جزیرے
کی طرف چلا آتا ہے مجھے یقین ہوا کہ وہ لنگر اسی جزیرے مین کریگا مگر معلوم نہین کہ اس مین لوگ دوست
ہین یا دشمن سوچا کہ اپنے تئین اُنکو دکھانا مناسب نہین سوا اسکے ایک درخت پر کہ بہت بڑا اور
گنجان تھا چڑھ گیا اور ارادہ کیا کہ وہان سے چھپکر اُن آدمیون کو جو اس جہاز مین سوار ہین دیکھون اسی
خیال مین تھا کہ اُس جہاز نے ایک کول مین آکر لنگر کیا اور دس غلام پھاوڑے وغیرہ آلات ہاتھون
مین لیکر جہاز سے اُترے اور وسط مین اس جزیرے کے جا کر ٹھہرے اور ایک جا پر زمین کھودنے لگے
یہانتک کہ اُنھون نے ایک دروازہ پایا وہ جہاز مین سے جا کر طرح طرح کا اسباب کھانے پینے
اور فرش فروش وغیرہ کا بوجھ باندھ باندھ سر پر اُٹھا لائے اور وہان سے جہان کھودا تھا نیچے
لے گئے مین نے قیاس سے جانا کہ نیچے اُسکے بڑا تہخانہ بنا ہوا ہے پھر اُس جہاز مین سب غلام
جا کر ایک مرد پیر اور ایک امرد لڑکے کو کہ خوبصورت اور چودہ پندرہ برس کی عمر کا معلوم ہوتا
تھا اپنے ساتھ لے آئے اور اس تہخانے مین وہ سب کے سب اُتر گئے اور وہان سے پھر کر
دروازہ بند کیا اور اُسپر مٹی ڈال کر زمین کو برابر کر دیا اور وہ سب وہان سے اپنے جہاز پر پھر گئے
مگر وہ جوان لڑکا تہخانے سے نہ پھرا مجھکو بڑا تعجب گذرا پھر وہ سب جدھر سے آئے تھے اُدھر ہی چلے
گئے جب وہ جہاز بہت دور نکل گیا مین جلد اُس درخت کے نیچے اُترا اور وہان گیا جہان اُنھون
نے زمین کھودی تھی اور مٹی اُس جگہ کی سرکائی اُسکے منھ پر ایک پتھر دو ہاتھ کے مربع مین
رکھا ہوا تھا جب مین نے اُسکو اُٹھایا وہان ایک سیڑھی چھپی ہوئی دکھائی دی مین اُس زینہ سے نیچے

اُتر گیا وہان جا کر دیکھا کہ ایک بہت بڑا مکان ہے اسمین فرش قالین کا بچھا ہوا اور دالان مین اُسکے تکیے نفیس زردوزی غلاف کے چڑھے ہوے رکھے ہین اور اُسمین وہ لڑکا بیٹھا ہوا پنکھا اپنے تئین جھل رہا ہے اور وہ شمعین موم کی وہان روشن اور کھانے پینے کی چیزین سب طرح کی موجود اور گلدستے پھولون کے رکھے ہوئے وہ جوان مجھے دیکھ کر ڈر گیا مین نے اُسکی تسلی کے واسطے کہا کہ صاحب تم خوف ایسے شخص سے کہ جو بادشاہ اور بادشاہ کا بیٹا ہو نہ کرو مین کچھ اذیت اور ضرر تمکو نہ پہونچاؤنگا اور تم بڑے صاحب نصیب ہو کہ تمھاری مخلصی کے واسطے اس قبر سے کہ تمکو زندہ دفن کر گئے ہین آیا ہون مگر پہلے تم مجھسے سبب اپنے دفن ہونے کا اس زمین مین ظاہر کرو اس جوان نے مجھکو بیٹھنے کو کہا مین جب اُسکے پاس بیٹھ گیا اُسنے کہنا شروع کیا اے سلطان میرا حال نہایت عجیب و غریب ہے میرا باپ جوہری ہے اُسنے اپنی محنت اور ہنرمندی سے بہت دولت پیدا کی اُسکے سیکڑون غلام اور کوٹھیان ہین اُسنے خاص جہازون مین سوار ہو کر دُور دُور کی سیر کی اور ملکون ملکون پھرا ہے اور جا بجا اُسکے گماشتے ہین لیکن اولاد نہین رکھتا تھا ایک رات اس نے خواب مین دیکھا کہ اسکے گھر بیٹا پیدا ہوگا لیکن عمر اُسکی بہت کم ہوگی اس خواب سے بیدار ہو کر نہایت غمگین ہوا پھر کئی دن کے بعد میری ماں نے اسے خبر دی کہ مین حمل سے ہون خواب تمھارا سچا ہوا غرض نو مہینے کے بعد مین پیدا ہوا سب قربا اور عزیزون نے بڑی خوشی کی سوا والد کے کہ بسبب اُس خواب کے نہایت رنج مین تھا آخر اُسنے نجومیون سے میرا حال پوچھا اُنھون نے کہا اس لڑکے کو چودھوین برس خطرہ جان کا ہے اگر اس برس مین وہ خطرے سے بچگیا تو پھر بہت برس تک جیے گا پھر اُنھون نے کہا کہ ہمکو گردش کواکب سے ایسا معلوم ہوتا ہے کہ بسبب عجب بادشاہ کے کہ بیٹا کسب بادشاہ کا ہے ایک پیتل کا سوار جو مقناطیس کے پہاڑ پر رکھا ہے دریا مین گریگا اور بعد پچاس دن کے یہ لڑکا عجب بادشاہ کے ہاتھ سے مارا جائیگا میرے باپ کا نجومیون کی اس بات سے سو حصہ رنج زیادہ ہوا میری حفاظت کے لیے دن رات مصروف رہا کرتا جب چودھوان برس مجھکو شروع ہوا اُسکے دوسرے دن نجومیون نے آکر عرض کیا دس دن گذرے ہین کہ سلطان عجب نے اُس پیتل کے سوار کو جسکا ذکر ہمنے کیا تھا اُس پہاڑ کی چوٹی سے دریا مین ڈال دیا باپ میرا نہایت غمگین ہوا چاہتا تھا کہ کسی طرح مجھے اس خطرے سے بچائے اور اُسنے پہلے سے میری حفاظت کے

لیے اس خالی جزیرے مین زمین کے نیچے اس گھر کو بنوا رکھا تھا کہ بعد گرانے اس تصویر کے پچاس دن تک مجھے اس مکان مین چھپا کر رکھے جب سُنا کہ دس روز گذر گئے چالیس دن کے لیے یہان لاکر مجھکو رکھا بعد چالیس دن کے وہ آکر مجھکو یہان سے لے جائے گا میرے آنے کا سبب اس تہخانے مین یہ ہو جب جوہری بچہ اپنا حال بیان کر چکا مین دل مین نجومیون کے غیب کی خبر دینے پر ہنسا اور کہا مین اس بچے بے قصور کو کیون مارنے لگا پھر مین نے اس سے کہا تم کچھ خوف نہ کرو اور خدا پر خیال رکھو تمھین کوئی صدمہ نہ پہونچے گا خدا مجھے تمھاری خدمت اور حفاظت کے لیے یہان لایا ہو اب مین تمکو اس چلے تک اکیلا نہ چھوڑونگا اور ہر طرح نگہبانی اور خدمت تمھاری کرونگا اور جب بعد گذرنے چالیس دن کے تمھارا باپ تمکو لینے آئیگا مین بھی اُسکے ساتھ تمھارے شہر مین جاکر اپنے ملک کو روانہ ہونگا مین یہ احسان تمھارا کبھی نہ بھولونگا ایسی ایسی باتین کرکے اُسکی وحشت کو دور کیا اور اُسے اپنا اور اپنے باپ کا نام نہ بتایا کہ مبادا اُسے خوف پیدا ہو کہ مین ہی اُسکا قاتل ہون اور ہر ایک طرح کی باتین کر چکا تھا کہ اُسکا جی بہلاتا رہا اور مجھے وہ لڑکا بہت ذی شعور اور فہمیدہ معلوم ہوا غرض انتالیس دن تک نہایت چین اور خوشی سے ہم دونون اُس تہخانے مین رہے چالیسوین دن وہ لڑکا فجر کو بیدار ہوتے ہی کہنے لگا کہ ای سلطان آج چالیسوان دن ہو خدا کی عنایت اور تمھاری شفقت سے مین زندہ ہون میرا باپ تمھارے سلوک کا حال سُنکر نہایت ممنون ہوگا اور تمکو تمھارے وطن مین بخیر و خوبی پہونچا دیگا تم تھوڑا پانی گرم کرو تو مین نہاؤن اور کپڑے بدل کر تیار ہو رہون آج میرا باپ مجھکو لینے آئے گا مین نے پانی گرم کیا اور اُسکو خوب مل دلکر نہلایا بعد نہانے کے وہ بچھونے پر جا لیٹا مین نے لحاف اُڑھا دیا بعد قیلولہ مجھسے کہا اے سلطان میرا جی اسوقت خربزہ کھانے کو چاہتا ہی تم ایک خربزہ اور قند لے آؤ تو مین کھاؤن مین نے ایک خربزہ بہت سے خربزون سے کہ وہان رکھے ہوئے تھے چُنا اور چینی کی رکابی مین رکھکر اُسکے پاس لے گیا اور خربزہ تراشنے کے لیے چھُری کو پوچھا کہ کہان ہے اُسنے کہا میرے سرھانے والے طاق پر ہے مین اُسکے لینے کو اُٹھا اور چاہتا تھا کہ لیکے آؤن مگر قضا را میرا پاؤن قالین پر پھسلا اور مین اُس جوہری بچے پر بے اختیار اس طرح گرا کہ چھُری اُسکے سینے پر لگی اور فی الفور وہ مر گیا مین نے واویلا کرنا اور سر اور چھاتی پیٹنا اور کپڑے

پچھاڑین کھا زمین پر اپنے تئین دیدے مارنا شروع کیا اور کہا افسوس کئی گھڑی باقی رہی تھین کہ یہ دن
اُسپر سے ٹل جاتا فقط اتنے ہی واسطے اس بیچارے نے یہان آکر پناہ لی تھی اور درحقیقت مین ہی
کمبخت اُسکا قاتل ہوا نجومیون نے سچ کہا تھا پھر مین نے دونون ہاتھ اُٹھا کر کہا خداوندا تو دانا
بینا ہے مین نے اسے قصداً نہین مارا غرض دیر تک اُسکی لاش پر روتا رہا جب دن تھوڑا باقی رہا
مین سمجھا کہ اب اسکا باپ لینے کو آتا ہوگا آج چالیس دن پورے گذر گئے مین کس منہ سے اس
سے ملاقات کرون افسوس سب میری محنت اور خدمت رائگان گئی بلکہ نیکی برباد گنہ لازم
ہوا اب یہان رہنا مناسب نہین اُسکی لاش کو یونہین چھوڑ کر مین تہخانے مین سے نکل آیا اور
دروازہ بند کر دیا اور دریا کی طرف نظر کی دیکھتا کیا ہون کہ وہی جہاز جوہری بچے کے لینے کو آتا
ہے تہخانے کے اوپر ایک بہت بڑا درخت گنجان تھا اُسکے اوپر چڑھکر مین نے اپنے تئین چھپایا جہاز
نے اُسی کول مین آکر لنگر کیا اور وہ مرد پیر غلامون سمیت جہاز سے اُترکر اس تہخانے کے
نزدیک نہایت خوشی آیا اور لڑکے کو پکارا کچھ جواب نہ پایا پھر تہخانے مین جا کر پلنگ پر اُسے

تصویر عجیب کے ہاتھ سے چھُری گرنے اور جوہری بچے کے سینے مین گھسکر مرنیکی



مقتول پایا اسطرح سے کہ چھری اُسکے جگر مین گھسی ہوئی ہی آخرش سب رونے پیٹنے لگے مین بھی رونے
لگا آخر اُس مرد پیر کو کہ فرزند کی لاش دیکھنے سے غش آگیا تھا بازو پکڑکر ہوا کھانے کے واسطے اُس
تہخانے سے باہر نکالا اور اُسی درخت کے نیچے جسپر مین چھپا ہوا بیٹھا تھا بٹھایا وہ بدقسمت باپ
پھر بھی ماتم مین اپنے بیٹے کے مبتلا ہوا جب ہوش مین آیا غلامون نے اُس مقتول کی لاش کو تہخانے
سے نکال کر غسل دیا اور کپڑون مین کفنا کر مدفون کیا پھر اُسکے باپ کو کہ زار زار روتا تھا قبر پر
لائے اُسنے پہلے سب کے تین بار قبر مین مٹی دی بعد اُسکے غلامون نے قبر کو مٹی سے توپ کر
برابر کر دیا پھر تہخانے سے اسباب و طعام باقی ماندہ نکالکر جہاز پر لے گئے اور اُسپر سوار ہو کر اپنے
شہر کو روانہ ہوئے جب جہاز میری نظر سے غائب ہوا مین درخت سے نیچے اُترا اور
بسبب تنہائی کے رات کو اُسی تہخانے مین سو رہتا اور فجر کو جزیرے مین واسطے ڈھونڈھنے
راہ کے اِدھر اُدھر پھرا کرتا اور پھل پھلاری کھا کے جیتا غرض ایک مہینے تک مین اُسیطرح
اُس جزیرے مین رہا یہانتک کہ دریا پایاب ہو گیا پانی میری پنڈلیون تک رہ گیا مین بڑی
دشواری سے اُس پار پہونچا اور بہت دور تک چلا گیا یہانتک کہ دور سے ایک شے مثل آگ
جلتی ہوئی کے نظر پڑی مین خوش ہو کر نزدیک گیا معلوم ہوا کہ سُرخ تانبے کا قلعہ ہی آفتاب کی شعاع
پڑنے سے آگ کی طرح دور سے نظر آتا ہی مین اس قلعہ کے نزدیک جاکر بیٹھ گیا اور چاہا کہ حال اُس قلعہ
عالیشان کا دریافت کرون اتنے مین دس جوان حسین اُس قلعے سے نکلے مین اُنھین دیکھکر نہایت
متعجب ہوا اسواسطے کہ دسون جوان داہنی آنکھ سے کانے تھے اور ایک بڈھا دراز قامت جسکی
صورت نہایت متبرک تھی ہمراہ اُن جوانون کے تھا مین ہنوز اسی تعجب مین تھا کہ یہ سب ایک
آنکھ سے کانے کیونکر ہوئے اور ایک جگہ کس لیے ہین کہ وہ ناگہان میری طرف آئے اور مجھ سے
سلام علیک کر کے پوچھا تمھارا آنا یہان کیونکر ہوا مین نے اول سے آخر تک سب حال بنا بیان کیا
وہ سب سُنکر نہایت متحیر ہوئے پھر وہ سب جوان مجھے اپنے ساتھ اُس قلعے کے اندر لے گئے اُسکے
اندر مین نے دالان در دالان بہت بڑے لنبے چوڑے دیکھے اور سوا دالانونکے بارہ دری خلوتخانے
وغیرہ اسباب اور سامان سے سجے ہوئے تھے ایکطرف قلعے کے ایک مکان بہت بڑا عالیشان
مُدور دیکھا جسکے دور مین دس مکان نیلگون بطور حجرون کے الگ الگ چھوٹے چھوٹے

واسطے شب باشی اور اُنکی نشست کے ایسے بنے ہوئے تھے کہ ایک آدمی اُس مین بخوبی رہے
بیچ مین اُس دائرے کے ایک دالان سیاہ کہ بہ نسبت ان دس حجرون کے قدرے بلند تھا
اُس مین وہ مرد پیر جسکا ذکر مین نے آگے کیا جا کر بیٹھا اور اُن دس حجرون مین کہ گرد اُس کے
بنے تھے وہ دسون جوان علیحدہ علیحدہ بیٹھے ایک جوان نے مجھ سے کہا ای دوست تو بھی قالین پر کہ
بیچ مین اُس مکان کے بچھا ہوا ہے جا کر بیٹھ مگر کسی امر کو جو ہم کرین پوچھیو نہین اور نہ اس امر کو
پوچھیو کہ کیونکر ہماری داہنی آنکھ گئی ہر ایک امر کو دیکھکر چپ ہو رہیو پھر وہ بڈھا اُٹھا اور اُن

تصویر بڈھے متبرک اور اُن جوانوان کی جو داہنی آنکھون سے کانے تھے



دسون جوان کے لیئے کھانا لایا اور ہر ایک کو حصہ جُدا جُدا دیا اور ایک حصہ مجھے بھی دیا مین نے
لیا اور کھایا جب ہم سب کھا چکے اُس بڈھے نے ایک ایک گلاس شراب کا ہم سبکو دیا پھر اُن
سب نے میرے قصے کو دوہرانے کے واسطے کہا مین نے دوبارہ اُنکو سُنایا پھر دیر تک اِدھر اُدھر کی
باتین آپس مین کرتے رہے جب رات بہت گذری ایک جوان نے بڈھے سے کہا اب وقت ہمارے
آرام کرنے کا پہونچا تم اب تک وہ چیز نہین لائے اس بات کو سُنکر وہ اُٹھا اور ایک حجرے سے

دس طشت نیلے خوان پوشون سے ڈھکے ہوئے لایا اور ایک ایک طشت مع ایک ایک شمع کے ہرایک جوان کے آگے رکھا اُنھون نے اُن تھالیون کو کھولا ہرایک تھالی مین راکھ اور کوئلے کی سیاہی اور سیاہ چراغ تھا اُنھون نے اُس راکھ اور سیاہی کو ملا کر اپنے چہرون پر ملا اُن کی شکلین عجب طرح کی بھیانک معلوم ہونے لگین پھر وہ سب چلا کر رونے اور منھ چھاتی اپنی پیٹ کر کہنے لگے دیکھو نتیجہ ہماری بیوقوفی اور بوالفضولی کا اور اسی طرح بڑی رات تک روتے اور پیٹتے رہے جب خاموش ہوے وہی بڈھا ہرایک کے پاس سیلابچی آفتابہ لایا ہرایک نے اپنا منھ اور ہاتھ دھویا اور کپڑے بدلکر اپنے اپنے مکانون مین جا کر سو رہے یہ حال دیکھکر مجھکو عجب طرح کا اضطراب ہوا چنانچہ کئی بار چاہا کہ اپنے عہد کو توڑکر احوال پوچھون مگر ضبط کیا اور فجر تک اسی اندیشے مین مجھے نیند نہ آئی دوسرے دن صبح کے وقت جب ہم سب اُس قلعہ سے ہوا کھانے کو نکلے مین نے اُنسے کہا صاحبو تم سب مجھکو ذی شعور اور عقلمند دکھائی دیتے ہو مگر رات کو جو مین نے تمھارا حال دیکھا تو بہت تعجب کیا اور مین سخت تردد مین پڑا ہون اگر تم سے سبب پوچھتا ہون تو خلاف اپنے قول کے ہوتا ہے اور اگر نہین پوچھتا تو مجھ سے رہا نہین جاتا اب تاب ضبط کی نہین اسواسطے پوچھتا ہون کہ تم نے کیون اپنے چہرون کو کالا کیا اور داہنی آنکھ سے تم سب کسواسطے کانے ہوئے انھون نے کہا ہم اسکا سبب کہ نہین سکتے اگر تجھکو ہمارے ساتھ رہنا منظور ہے تو ان باتون کے خیال مین نہ پڑ پھر جب رات ہوئی ہم سب نے کھانا جُدا جُدا کھایا اور اُس بڈھے نے اسی طرح سے تھالیون کو اُنکے آگے رکھا اور وہ منھ اپنا سیاہ کر بدستور شب گذشتہ سب امرون کو عمل مین لائے مین اس حال کو مکرر دیکھکر نہایت بے قرار ہوا اور اُن سے کہا صاحبو یا تو تم مجھے اس امر سے آگاہ کر دو یا مجھے میری ولایت کو پہونچاؤ مجھے اتنا صبر نہین کہ مین ساتھ رہ کر تمھین اس حالت مین دیکھا کرون ایک جوان نے مجھے جواب دیا کہ تو ہمارے اس حال کو دیکھکر اتنا نہ گھبرا ہم بسبب تیری دوستی اور بھلائی کے اسکو ظاہر نہین کرتے کہ مبادا تیرا حال بھی ہمارا سا ہو جائے اگر تو چاہتا ہے کہ ہماری اس بدقسمتی سے آگاہ ہو تو بہتر ہے کہ اسکی تدبیر کرین مین نے کہا ہان بہت مشتاق ہون اُس جوان نے کہا پھر تجھکو ہم سمجھاتے ہین کہ ہماری نصیحت پر عمل کر مین نے نہ مانا پھر اُس جوان نے کہا کہ اگر کسی صلاح سے تمھاری داہنی آنکھ کانی ہو جائیگی اور ہمارے پاس آؤگے تو ہم تم کو اپنے ساتھ

ہرگز نہ رہنے دینگے اسواسطے کہ یہان اب گیارھوین کی گنجایش نہین مین نے کہا مجھے قبول ہے ہرچہ
باداباد تب اُنھون نے ایک بھیڑ کو حلال کرکے اسکا پوست نکالا اور چھری مجھے دیکر کہا اسکو
احتیاط سے اپنے پاس رکھو تیرے کام آئیگی اب ہم تجھے اس کھال مین بند کرکے میدان مین رکھکر چلے
آئینگے ایک بہت بڑی چڑیا جسکو رُخ کہتے ہین وہ آکر تجھے اپنا شکار سمجھکر جھپٹا مارکے اوپر کو لے اُڑے گی
اور پھر تجھے ایک پہاڑ کی چوٹی پر رکھکر ارادہ تیرے کھانے کا کرے گی جسوقت تو اپنے تئین زمین پر پائیو
فی الفور چھُری سے کھال چیرکر جلد باہر نکل آئیو وہ تجھے دیکھکر ڈرے گا اور اُڑ جائیگا پھر تو بلا تامل آگے
جائیو تھوڑی دور پر تجھے ایک قلعہ نہایت عجیب وغریب ملے گا اُس قلعہ کے نیچے سے اوپر تک اینٹین
سونے کے لگے ہین اور جابجا اُسپر زمرد ہیرے وغیرہ جواہرات قیمتی جڑے ہین پھر تو دروازے
سے کہ ہمیشہ کھلا رہتا ہے ہوکر اندر قلعے کے بے خطر چلا جائیو ہم سب بھی اس قلعہ مین باری باری
سے گئے تھے مگر جو کچھ واردات ہم سبھون پر وہان گذری وہ قابل بیان نہین تجھے خود معلوم ہوجائیگا
مگر یاد رکھنا کہ ہماری طرح تو بھی داہنی آنکھ سے کانا ہوجائے گا جب اُس جوان نے یہ کلام تمام کیا
مین نے چھُری اپنے ہاتھ مین لیکر بھیڑ کی کھال کو اپنے اوپر لپیٹا اور اُنھون نے اسے چارون
طرف سے سیا اور میدان مین لاکر رکھدیا تھوڑی دیر مین رُخ جانور آیا اور مجھکو بھیڑ سمجھکر اپنے پنجون
مین پکڑکر اُس پہاڑ کی چوٹی پر لے گیا جب مین نے دیکھا کہ اُسنے مجھے زمین پر رکھا فی الفور مین
چھُری سے کھال کاٹکر باہر نکل آیا رُخ مجھے دیکھتے ہی اُڑ گیا مین دوپہر کے بعد اس قلعہ مین پہونچا
اور قلعہ کو بہت خوبصورت اور اچھا پایا پھر مین اُسکے اندر گیا ایک مکان مربع بہت وسیع
دیکھا جس مین ایک دروازہ سونے کا اور ننانوے دروازے صندل اور آبنوس کے تھے اور
بیشمار زینے نظر پڑے جن مین سے چڑھکر اُن مکانون پر جاتے تھے وہ سو دروازے خزانون
اور باغون کے تھے اُن مین بیشمار دولت بھری ہوئی تھی پھر ایک دروازہ بارہ دری کا نظر پڑا
اُسکے اندر مین نے جاکر دیکھا چالیس جوان بیبیان نہایت خوبصورت لباس فاخرہ پہنے
ہوئے بیٹھی تھین مجھے دیکھتے ہی اُٹھ کھڑی ہوئین اور نہایت خوشی سے بولین آؤ صاحب
خیر وعافیت سے ہو ہم سب بڑی دیر سے منتظر تمھارے تشریف لانے کے تھے الحمدللہ
کہ تم مین سب صفات اور خوبیان ہمارے دلخواہ پائی جاتی ہین پھر اُنھون نے مجھکو باصرار تمام

صدر مکان مین کہ اور مکانون سے بلند تھا ٹھلایا پھر اُن سب نے کہا اسوقت سے تم ہمارے سب کے خاوند اور مالک ہو ہم تمھارے فرمانبردار ہین اُسوقت کی خوشی کا حال مین کچھ بیان نہین کرسکتا پھر ایک گرم پانی میرے پاؤن دھونے کیواسطے لائی اور دوسری خوشبو کا پانی میرے ہاتھون پر ڈالنے لگی اور کسی نے پوشاک لاکر پہنائی اور کسی نے کھانے طرح طرح کے لاکر میرے آگے چنے اور کوئی صراحی اور گلاس شراب نفیس کا ہاتھ مین لیکر کھڑی ہوئی غرض ان سب خدمتون کو باخلاص تمام کرتی تھین مین ایسا فریفتہ ہوا کہ سب رنج بھول گیا اور اپنے تئین بادشاہ ہفت اقلیم سمجھنے لگا پھر مین نے اُن سب کے ساتھ خاصہ کھایا اور شراب پی پھر ان سب نے گرد بیٹھکر مجھسے حال سفر پوچھا مین نے ان سے سب حال اپنا بیان کیا یہانتک کہ رات ہوگئی پھر انھون نے اس مکان

## تصویر خوبصورت بیبیون اور شہزادے کی



مین روشنی اس مرتبہ مین کی کہ دن معلوم ہونے لگا اور قابین کھانے کی اُٹھاکر میوے اور شیرینی وغیرہ لاکر میز پر رکھی اور طرح طرح کی شرابین اور افشردے شیشون اور کنٹرون مین لاکر چن دیے جب سب چیزین چنی گئین مجھے اُسپر بٹھلایا اور کئی بیبیان میرے ساتھ بیٹھین اور کئی گانے بجانے لگین پھر شراب دیر تک پیتے رہے بعضی سازونکو ملاکر گانے لگین اور بعضی ناچنے آدھی رات کی لطف

مین گذری اور قبل اسکے کہ گانا بجانا موقوف ہوا ایک بی بی نے مجھ سے کہا آج تم بہت دور سے
آئے اور ماندے ہو اب آرام کرو آپ کی خوابگاہ تیار ہے مگر ہم مین سے ایک کو پسند کر لو وہ
آپکے کمرے مین جا کر سوئے مین نے کہا یہ غیر ممکن ہو کہ مین ایک کو تم مین سے کہ سب حسن مین
یکسان ہو ترجیح دون یہ امر موجب میری گستاخی اور باعث رنجیدگی اورون کا ہوگا اس بی بی نے
کہا کہ ہم سب مین حسد نہین تم شوق سے ایک کو ہم چالیس بیبیون سے ہاتھ پکڑکے جاؤ کوئی بُرا
نہ مانیگی ہم سب باری باری شرف اندوز آپ کی ہمبستری سے ہونگے کوئی آج کوئی کل بعد چالیس دن کے
ہم سب ایک ایک شب کو تمھاری خدمت مین رہینگے پھر از سر نو دورہ ہوگا اسمین تردد نہ کرو جلد ایک
کو پسند کرو مین نے مجبور ہو کر ہاتھ اُس بی بی کی طرف دراز کیا جو مجھ سے ہمکلام تھی اُسنے فی الفور اپنا ہاتھ
مجھے دیا پھر سب نے مجھے ایک بہت اچھی خوابگاہ مین لیجا کر اُس بی بی کے ساتھ چھوڑ کر اپنے اپنے کمرے
مین جا کر آرام کیا دوسرے دن فجر کو مین نے خواب سے بیدار ہو کر رنگ برنگ کے لباس اور
جواہرات کہ کشتی مین پہلے سے تیار تھے پہنے بعد اسکے ان انتالیس بیبیون نے آ کر مجھے سلام
کیا اور میری خیر و عافیت پوچھی اور مجھے حمام مین لیجا کر نہلایا اور پوشاک اس سے زیادہ تکلف کی پہنائی
اور کھانا کھلایا بعد اسکے سیر و تماشون مین آدھی رات مانند پہلی رات کے گذر گئی جب وقت آرام کرنیکا
آیا انھون نے مجھ سے کہا جسے آپ پسند کرین وہ آپکے ساتھ سو رہے مین نے ایک کا ہاتھ ان مین
سے پکڑ لیا اور خوابگاہ مین جا کر سو رہا پھر فجر کو وہی رنگ ہوا قصہ مختصر اسی وضع سے بکمال عیش و
عشرت مین ایک سال کامل قلعے مین رہا جب ایک دن اُس برس کا باقی رہا وہ سب بیبیان یا تو
ہر روز فجر کو آ کر مجھے سلام کرتین اور میری خیر و عافیت پوچھتین اُس دن وہ سب روتی ہوئی آئین
اور مجھ سے گلے لگ کر کہنے لگین اے شہزادے اب ہم سب تم سے رخصت ہوتے ہین تمھارا خداحافظ
اُنکے رونے سے مجھے کمال رقت ہوئی مین نے کہا برائے خدا مجھے آگاہ کرو مین کچھ تمھاری مدد کر سکتا
ہون یا نہین اُنھون نے کہا مرضی خدا کی یون ہی ہے کہ پھر ہم تمکو کبھی نہ دیکھین یا تم ہمین دیکھو
اسواسطے کہ بہت آدمی مثل تمھارے یہان آئے اور رہے آخر ہم سے اور اُن سے جدائی ہوئی
اب ہمکو خبر نہین کہ وہ زندہ ہین یا نہین یہ کہکر پھر وہ سب رونے لگین مین نے کہا تم کیون نہین
حال بیان کرتی ہو اُنھون نے کہا سو اس امر کے تجھ سے اور ہم کیا کہین کہ یہ وقت

ہماری اور تمھاری مفارقت کا ہے اور پھر ہمین امید نہین کہ تمکو دیکھین لیکن اگر تم چاہو تو البتہ ہم کو پھر امید ہے کہ آ کر تمکو دیکھین اور یہی صحبت ہمارے اور تمھارے درمیان مین رہے مین نے کہا خدا کے واسطے صاف صاف کہو تب ایک نے کہا کہ ہم چالیسون بیٹیان بادشاہون کی ہین سال بھر ہم اس مکان مین واسطے تفریح طبع کے رہتے ہین بعد ایک برس کے ہم چالیس دن کے واسطے بعض امور ضروری کے لیے یہان سے جاتے ہین اور بعد چالیس روز کے پھر اس مکان مین آتے ہین کل کے دن یہ برس پورا ہوا آج کے دن ہم سب تم سے رخصت ہوتے ہین یہ سبب ہمارے رونے کا ہے اور قبل اسکے کہ ہم جاوین سب اسباب اور مکانون کی کنجیان خصوصاً ان سو دروازون کی تمھین سپرد کرینگے تاکہ تم بعد ہمارے جانے کے ہر ایک مکان کی سیر کر کے دل اپنا بہلا نا مگر ہم تمھین تمھاری اسی قسم دیتے ہین کہ اس سونے کے دروازے کو نہ کھولنا اگر تم اسے کھولوگے تو پھر ہم تم کو ہرگز نہ دیکھ سکینگے تم سے صبر نہ ہو سکیگا اور بہر خواہ نخواہ اُس دروازے کو بھی تم پیچھے ہمارے کھولوگے یہی امر سبب ہماری اور تمھاری مفارقت کا ہے اسواسطے ہم تمھاری جُدائی کے لیے روتے ہین اگر تمھین خدا توفیق دے بعد ہمارے جانے کے اُسے نہ کھولو تو کچھ جاے اندیشہ نہین سوا اسکے جو ہین ہے دیکھو خبردار اس سونے کے دروازے کو زنہار نہ کھولنا اس سونے کے دروازے کی کنجی کو آپ اپنے پاس رکھیے اُنکی یہ باتین سُنکر مجھے نہایت رنج ہوا مین نے کہا تمھاری مفارقت مین مجھے کمال رنج ہوگا اور تمھاری اس نصیحت سے ممنون اور شاکر ہوا مین مقرر بموجب تمھارے کہنے کے عمل کرونگا اور ہرگز سونے کے دروازے کو کبھی نہ کھولونگا آخر ایک ایک کے گلے لگ کر اُن سب بیبیون کو رخصت کیا پھر وہ سب اُس قلعے سے چلی گیئن اور مین اکیلا رہ گیا ایک برس تو ایسے جلسے مین رہا اب تنہائی سے مجھے کمال ملال ہوا چالیس روز کی جدائی تھی مگر مجھکو ایک ایک گھڑی ایک برس تھی آخر تنہائی مین سوچا کہ بموجب انکی نصیحت کے فقط دروازہ سونے کا نہ کھولا اور دروازے جنکے کھولنے کی اجازت ہے کھول انکی سیر کرا اور اپنے جی کو بہلا پھر مین نے کنجیان لیکر پہلا دروازہ کھولا اُسکے اندر میوؤن کا باغ دیکھا کہ مثل اُسکے کوئی باغ دنیا مین نہ ہوگا ہزارون درخت موزون جابجا قرینے سے لگے ہوے اور طرح طرح کے میوے خوش رنگ و خوش مزہ اُن مین لٹک رہے تھے اور اُن درختون مین پانی عجب طرح سے پہونچتا تھا چھوٹی چھوٹی نہرین پختہ چارون طرف سے

بڑی نہر سے کاٹکر اِس کاریگری سے لائے تھے کہ خود بخود ہرایک درخت کی جڑ مین پانی بقدر حاجت کے پہونچتا دیر تک اس باغ کی مین نے سیر کی اور ہرایک امر کو اُسکے کہ نہایت عجیب غریب تھا دیکھکر متحیر ہوتا رہا آخر اُس دروازے کو بند کرکے دوسرا دروازہ کھولا اُس مین صرف پھولون کا چمن تھا اور پانی نہایت صنعت سے پہونچتا اور کوئی قسم کا پھول دُنیا مین نہوگا کہ اس باغ مین نہ تھا اور اُنکی خوشبوؤن سے وہان کی ہوا معطر ہو رہی تھی پھر وہ دروازہ بند کرکے تیسرا کھولا اُس مین ایک چڑیا خانہ تھا جس مین فرش سنگ مرمر کا اور پنجرے صندل و آبنوس کے لٹکتے تھے بلبل اور طوطی وغیرہ خوش الحان ایسے کہ خوش آوازی اور چہچہانے سے بے اختیار دل کو فرحت اور سرور حاصل ہوتا اور اُن طائرون کے دانے پانی کی کُلھیان زبرجد وغیرہ سنگ قیمتی کی تھین وہ چڑیا خانہ اتنا بڑا تھا کہ سو آدمیون سے اسکی خبرگیری نہ ہوسکتی مگر اُن باغون مین ایک آدمی بھی دکھائی نہین دیتا تھا اور ایک تنکا بھی بیکار وہان نظر نہ آیا پھر جب آفتاب قریب غروب ہوا تب وہ چڑیان واسطے بسیرا لینے کے اپنے اپنے نشیمن مین جا بیٹھین وہ مین اپنے مکان مین آکر سو رہا دوسرے دن پھر فجر کو واسطے کھولنے اور دروازون کے جاکر ایک دروازہ کھولا اُسمین ایک بڑی عمارت پائی جسکے گرد بڑے بڑے مکان وسیع بنے ہوئے تھے اور اُس مین چالیس دروازے لگے دیکھے مگر وہ سب دروازے کھلے ہوئے تھے اور ہرایک دروازے سے راہ خزانون مین جانے کی تھی چنانچہ ایک کوٹھا صرف موتیون سے بھرا ہوا تھا ایک ڈھیر مین بڑے بڑے موتی مانند بیضے کبوتر کے تھے دوسرے ڈھیر مین موتی چھوٹے اور اسیطرح کے کئی ڈھیر اور ہرایک قسم کے موتی جُدا جُدا اور دوسرے کوٹھے مین ہیرے اور لعل شبچراغ وغیرہ اور تیسرے مین زمرد چوتھے مین سونے کی اینٹین پانچوین مین اشرفیان چھٹے مین چاندی کی اینٹین ساتوین مین روپئے اور باقیون مین بلور اسُنیا اور طرح طرح کے جواہرات اور معدنیات غرض ان اشیاے قیمتی سے تمام مکان بھرے ہوئے تھے اس دولت بے انتہا کو دیکھکر مین متحیر ہوا اور سوچا کہ مین کتنا خوش قسمت ہون کہ اسقدر خزانے اور چالیس شہزادیان حور تمثال اپنے تصرف مین رکھتا ہون بی بی عجائبات وہان کے کیا بیان کرون زبان میری قاصر ہے غرض جب اس سیر و تماشے مین اُنتالیس دن گذر گئے اور اس عرصے مین مین نے ننانوے دروازے کھولے اور ہرایک شے کو دیکھکر نہایت تعجب کیا اب فقط

ایک دروازہ رہگیا کہ جسکے کھولنے کے لیے مجھے منع کیا تھا چالیسوین دن کہ دوسرے دن اُسکے
سب شہزادیان اُس قلعے مین آتین اور مجھ سے ملاقات فرماتین فجر کو اُٹھتے ہی مجھے شیطان نے بہکایا
کہ اس سونے کے دروازے کو بھی کھول وس مین یقیناً سب سے اچھی کوئی شے عجوبہ ہوگی آخر
یہانتک بہکایا کہ مین نے اُس دروازے کو کھولا بمجرد کھولنے کے ایسی اچھی خوشبو اُسکے اندر سے
آئی کہ مجھے غش آگیا پھر اپنے ہوش مین آکر مین نے کہا کہ ذرا اسکے اندر جاکر دیکھ بھال کر جلد بعد
کر دونگا آخر اسکے اندر گیا اور تھوڑی دیر توقف کیا کہ وہ تیزی خوشبو کی کم ہو جائے اتنے مین اس
دروازے کے اندر ایک مکان بہت بڑا گنبد وار دیکھا کہ اُسکی زمین پر زعفران بچھا ہوا تھا اور
اُسکے اندر شمعین عنبر اور اگر کی سونے کی تپائیون پر روشن تھین علاوہ اسکے بہت چاندی کے چراغ خوشبودار
تیل کے روشن دیکھے اور منجملہ اُن عجائبات کے ایک مشکی گھوڑا بہت خوبصورت بندھا ہوا تھا مین
نزدیک جاکر اُسے دیکھنے لگا زین اور لگام مین تیر سونے کے لگے ہوے آگے اُسکے بہت صاف جو اور
تل ایک ظرف مین رکھے ہوے اور ایک ظرف مین گلاب واسطے پینے کے مین اُسے باہر چاندنی
مین نکال لایا تاکہ اچھی طرح دیکھون پھر مین نے اُسپر سوار ہوکر چاہا کہ وہ چلے مگر وہ اپنی جگہ
سے نہ ہلا آخر مین نے اُسکو ایک چابک مارا وہ بڑی خوفناک آواز سے ہنہنایا اور اپنے پرون کو
کہ مین نے پہلے نہین دیکھے تھے کھولکر آسمان کی طرف اتنا بلند اُڑا کہ زمین دکھائی دینے سے رہ
گئی مین خوف سے گرنے کے اُسکی گردن مین لپٹ گیا پھر اُس نے زمین کی طرف اُترنا شروع کیا آخر کو
چھت پر پیتل کے قلعہ کی اُترا اور اتنی فرصت مجھے لینے ندی کہ مین اُسکے اوپر سے اُترون اپنی پیٹھ کو
اس قدر جنبش دی کہ مین چت گرا اور دم کو میری داہنی آنکھ مین مارا کہ وہ پھوٹ گئی یہ سبب
میرے کانے ہونے کا ہوا اور اُسوقت مجھے کہنا اُن دس جوانون کا یاد آیا پھر وہ گھوڑا اُڑا
اور میری نظر سے غائب ہوگیا مین اس مصیبت مین اُٹھا اور تمام چھت اُس قلعے کی سطے کی
درد چشم سے نہایت بے قرار تھا پھر مین نے چھت کے نیچے اُترکر بارہ دری مین جاکر اُن دس جوانون
کو کہ گرد اس مکان کے تھے اور اسکے بیچ والے کو کہ دسون سے بلند تھا دیکھکر پہچانا کہ یہ وہی قلعہ ہے
جس مین سے رُخ مجھے پہاڑ پر اُٹھا لیگیا تھا وہ دسون جوان بھی تھوڑی دیر مین اُس پیر مرد کے
ساتھ آئے اُنھون نے مطلق میری طرف توجہ نہ کی اور نہ میری آنکھ پھوٹنے کا افسوس

کیا اور کہا ہم تمھین اس حال پر مبارکباد نہین دے سکتے اور ہم باعث تمھاری اس مصیبت کے
نہین ہوے مین نے کہا سچ فرماتے ہو جو کچھ مجھپر گذرا صرف اپنے ہاتھون سے پھر اُنھون نے کہا
اس مصیبت کے علاج سے بھی ہم معذور ہین کیونکہ اسی مین ہم سب بھی مبتلا ہین ایک ایک برس
تک ہم سب بھی کمال عیش و عشرت سے اُس قلعہ مین رہے اگر سونے کا دروازہ نہ کھولتے تو
ہماری یہ حالت نہ ہوتی اور ہمیشہ اُسی عیش و عشرت مین رہتے تم ہم سب سے زیادہ ہوشیار
تھے لیکن اُسی سزا مین مبتلا ہوے اُس جگہ اب گنجائش دوسرے شخص کی نہین تمھارے حق مین یہی بہتر ہی
کہ یہانسے تم بغداد کو جاؤ وہان پر ایسے شخص سے ملاقات ہوگی کہ جو تمھاری اس مصیبت کو دور کریگا
اور اُسکے سبب سے تمھارا یہ سب ادبار مبدل بعیش ہو جائیگا مین نے راہ بغداد کی لی اور اثناء راہ
مین چار ابرو کا صفایا کر لباس قلندری پہنا بعد مدت دراز کے سفر کرتے کرتے آج شام کو اس شہر مین پہونچا
دروازے پر شہر پناہ کے ان دونون قلندرون سے ملاقات ہوئی پھر ہم تینون واسطے تلاش
کرنے مکان کے نکلے خوش نصیبی سے تمھارے دروازے پر آئے تم نے از راہ غریب نوازی
ہمین اپنے گھر مین جگہ دی اور سب طرح سے سرفراز کیا کہ جس کا شکر ہم ادا نہین کر سکتے جب تیسرے
قلندر نے بھی اپنا قصہ تمام کیا زبیدہ نے کہا کہ تم تینون کا قصور مین نے معاف کیا اب تم یہان سے
چلے جاؤ تب اُن مین سے ایک نے کہا ہم امیدوار ہین کہ یہان ٹھہر کر ان تینون شخصون کا حال
بھی سن لین زبیدہ نے خلیفہ اور جعفر اور مسرور سے کہ اُنکے رتبون سے واقف نہ تھی کہا اب
تم تینون بھی اپنا اپنا حال کہو وزیر جعفر نے عرض کیا کہ بی بی ہم اپنا حال وقت داخل ہونے
اس مکان کے مفصل عرض کر چکے ہین ہم تینون شخص سوداگر موصل کے ہین واسطے بیچنے اپنے
اسباب کے بغداد مین آئے تھے اور ایک کاروانسرا مین اُترے آج کی رات ایک سوداگر نے
اس شہر کے ہماری دعوت کی تھی ہم سب کو اپنے گھر بلا کر بہت اچھے کھانے کھلائے اور نفیس
شراب پلائی بعد اسکے دیر تک گانا اور ناچ محفل مین ہوا کیا یہانتک کہ گانے بجانے کی آواز سنکر رونڈکے
لوگ دوڑے اور بہت سے آدمی محفل کے گرفتار کر لیے ہم اپنی خوش نصیبی سے بھاگ کر نکل آئے
مگر دروازہ سرا کا بند ہو گیا تھا ہم حیران تھے کہ کدھر جائین ناگہان اس کوچے مین پہونچے اور
تمھارے گھر کا دروازہ کھلوایا اور تمھاری اجازت سے اسکے اندر داخل ہوئے زبیدہ ۴

نے کہا میں نے تمھارا قصور بھی معاف کیا اب تم سب یہان سے چلے جاؤ اور مطیع ملکا رکر یہ حکم دیا کہ خلیفہ جعفر وزیر سرور تینون قلندر اور حمال سا تون آدمی جلد اس گھر سے نکل گئے اسواسطے کہ ساتون حبشی تلوارین ننگی لیے ہوے ہاتھون مین کھڑے تھے اُن کے نکلتے ہی دروازہ اُس گھر کا بند ہوگیا اور خلیفہ نے بے اسکے کہ اپنے حال کو ظاہر کرے قلندرون سے کہا تم اجنبی ہو اس شہر کی راہ سے واقف نہین کدھر جاؤ گے اُنھون نے کہا ہم اسی تردد مین ہین خلیفہ نے کہا ہمارے پیچھے چلے آؤ ہم تمھاری اعانت کرینگے اور وزیر سے خفیہ کہا تو ان تینون قلندرون کو اپنے گھر لیجا کر رکھ کل فجر کو وقت دربار کے اُنکو میرے حضور مین حاضر کیجیو وزیر جعفر تینون قلندرون کو اپنے ساتھ لیگیا اور حمال اپنے گھر گیا خلیفہ مسرور کے ساتھ اپنے محل مین آیا اور جا کر پلنگ پر لیٹا مگر فجر تک اُسے نیند نہ آئی اور اُنھین باتون کو کہ اُس نے دیکھی اور سُنی تھین یاد کر کے متحیر ہوتا تھا اور چاہتا تھا کہ اس حال کو دریافت کرون کہ زبیدہ کون ہے اور ان دونون کتیون کو اس قدر کیون مارا اور امینہ کے بدن مین سیاہ داغ کسواسطے ہین پھر وہ فجر کو اُٹھکر دربار مین گیا اور تخت پر بیٹھا وزیر جعفر بھی حاضر ہوا اور بموافق معمول کے آداب بجالایا خلیفہ نے وزیر سے فرمایا جب تک اُن تینون بیبیون اور اُن کالی کتیون کا حال مین دریافت نہ کر لون گا مجھے چین نہ پڑے گا جا اور جلد اُن تینون بیبیون اور تینون قلندرون کو میرے حضور مین لاکے حاضر کر وزیر اُن تینون بیبیون کے گھر گیا اور بآسانی حکم خلیفہ کا ظاہر کیا وہ تینون بیبیان نقاب اپنے چہرون پر ڈال کر ہمراہ وزیر کے ہو ئین اور اُن تینون قلندرون کو بھی اپنے ساتھ لے کر بادشاہ کے حضور مین حاضر کیا بادشاہ خوش ہوا اور اُن تینون بیبیون کو آڑ مین پیچھے اپنے کھڑے ہونے کو کہا تاکہ اُن کی عزت اُسکے خادمان محل پر ثابت ہوا اور اُن تینون قلندرون کو موافق اُن کے رتبے کے نزدیک اپنے جگہ دی جب تینون بیبیان بیٹھین خلیفہ نے کہا آج کی رات مین نے سوداگر کے بھیس مین تم سے ملاقات کی تھی اور ہمارے سبب سے تمھین کچھ ملال ہو گیا تھا چنانچہ اس سبب سے تم بے ادبی سے پیش آئین اب جو مین نے تمکو بلایا ہے تو تم یہ نہ سمجھنا کہ اُس امر کے مواخذے کے لیے تم بہر صورت خاطر جمع رکھو مین نے اس امر کو فراموش کر ڈالا اور تمھارے آنے سے نہایت خوش ہوا کا تمکے یہ تمیز جو خدا نے تمھین دی ہے سب بیبیون بغداد

ہین اہوتی اور تمھاری بردباری مجھے کبھی نہ بھولے گی باوجودیکہ ہم سے تمکو کمال رنج حاصل ہوا اور ہم نے
بڑا قصور تمھارا کیا مگر تم نے درگذر کیا کل رات کو مین سوداگر موصل کا تھا اسوقت مین ہارون رشید
ساتوان خلیفہ خاندان عالیشان عباسؓ کا اور جانشین اپنے بڑے بنی کا ہون اب یہ بیان کرو کہ
تم کون ہو اور تم مین سے ایک بی بی نے کسواسطے ان دونون کتیون کو بشدت مارا پھر گلے سے
لگایا اور روئی اور کیون سینہ ایک بی بی کا تم مین سے بسبب داغون کے سیاہ ہو رہا ہو اگرچہ خلیفہ
نے اس مطلب کو بخوبی اُن سے بیان کیا تھا اور اُنھون نے بھی اچھی طرح سے سمجھا مگر وزیر جعفر
نے موافق اپنے دستور کے پھر اُس سوال کو مکرر اُن سے بیان کیا زبیدہ نے پہلے سب کے
اپنا حال اس طرح کہنا شروع کیا

## قصہ زبیدہ کا

اے امیرالمومنین میرا حال عجیب و غریب ہی یہ دونون کالی کتیان اور مین تین بہنین ایک ماں باپ
سے ہین اب یہ دونون کتیان بنگئین اور یہ دو بیبیان اب جو میرے ساتھ رہتی ہین میری سوتیلی
بہنین ہین اُس بی بی کا نام جسکے سینے پر داغ سیاہ ہین امینہ ہی اور دوسری کا نام صافی ہے
میرا نام زبیدہ بعد مرجانے باپ کے ہم پانچون بہنون نے اُسکا ترکہ آپس مین برابر بانٹ لیا یہ دونون
سوتیلی بہنین اپنا حصہ لیکر اپنی ماں کے پاس جاکر رہین اور ہم تینون حقیقی بہنین اپنی
والدہ کے ساتھ رہنے لگین جب ماں نے قضا کی ایک ایک ہزار ریال ہم تینون بہنون کو
اُسکے ترکے سے ملے میری دونون بہنون نے کہ مجھ سے بڑی تھین بعد پانے اپنے حصون کے شادی
کی اور اپنے شوہرون کے گھر جاکر رہین مین تنہا رہنے لگی بعد تھوڑی مدت کے میری بڑی بہن کے
شوہر نے اپنا سب اسباب بیچکر اور جو میری بہن کے پاس تھا سب کو جمع کرکے دونون میان بی بی
افریقہ کی طرف گئے اور وہان میری بہن کے شوہر نے اپنی سب دولت بلکہ میری بہن کا بھی زر و
زیور کھا پی ڈالا جب نہایت مفلس ہوگیا کسی بہانے سے میری بہن کو طلاق دے کر گھر سے
نکال دیا وہ خراب خستہ اتنے بڑے سفر کو بہت مصیبت سے طے کرکے بغداد مین پہونچی نہایت
پریشان میرے گھر آئی مین نے خاطرداری سے اپنے گھر مین رکھا اور حال پوچھا اُسنے روکر اپنے
شوہر کی بدسلوکی بیان کی مجھے سنکر بڑا رنج ہوا اور مین بہت روئی پھر اُسکو نہلا دھلا کر اپنے توشے خانے

سے پوشاک نکال کر پہنائی پھر مین نے کہا بی بی تم میری بڑی بہن ہو مین تمکو بجاے اپنی مان کے سمجھتی ہون اور بعد تمھارے جانے کے خدا نے میرے حال پر کرم کیا ریشم کے کپڑون سے مجھے بہت فائدہ حاصل ہوا اب جو کچھ میرے پاس ہی وہ سب تمھارا ہی تم بھی یہی کاروبار کرو اُسوقت سے مین اور وہ ایک ہی گھر مین بہت آرام سے رہنے لگین اور اکثر ہم دونون اپنی دوسری بہن کا ذکر کیا کرتے تھے کہ مدت سے کچھ اُسکا حال نہ معلوم ہوا کہ کہان اور کس حال مین ہی تھوڑے دنون کے بعد وہ بہن بھی خراب خستہ میرے گھر آئی اُسکے خاوند نے بھی سب مال و دولت اُسکی صرف کر کے اُسے نکال دیا تھا غرض اُسکو بھی مین نے اپنے ساتھ رکھا اور بسبب اُسکی بھولی کی بعد چند مدت کے دونون بہنون نے بہانہ اس امر کا کیا کہ ہمارے رہنے سے زیرباری تمھاری ہی اسواسطے دوسری شادی کے ارادے مین ہین مین نے اُن سے کہا اگر میری زیرباری کے خیال سے تم یہ امر کرتی ہو تو بیفائدہ ہی خدا کے فضل و کرم سے مجھے اسقدر کاروبار مین حاصل ہوتا ہی کہ بخوبی ہم تینون بہنون کی اوقات عمر بھر گذر جائے گی اور تمھین کسی طرح سے تکلیف نہ ہونے پائے گی

## تصویر زبیدہ کا اپنی دونون بہنون کو حالت فقیری مین دیکھنا



اور اگر درحقیقت تمھارا ارادہ شادی کرنے کا ہو تو مین نہایت تعجب کرتی ہون کہ باوجود اس تکلیف اور مصیبت کے جو تم نے شوہرون کے ہاتھ سے پائی پھر بھی خواہش شادی کی رکھتی ہو اس خیال سے درگذرو اور بے شوہر عزت اور حرمت سے گذران کرو مین نے انھین بہت کچھ سمجھایا مگر انھون نے اُسپر عمل نہ کیا شادی کرنے پر مصر ہوکر مجھ سے کہا تو ہماری چھوٹی بہن اور ہم سے زیادہ عقیل ہے لیکن اب ہم تیرے مشورہ نہین سکتے اسلیے کہ تو ہمکو لونڈیون کے موافق سمجھتی ہو گی مین نے کہا بہن یہ کیا کہتی ہو مین تمکو اپنا بزرگ جانتی ہون جو کچھ میرے پاس ہے وہ سب تمھارا ہو پھر انکو اپنے گلے سے لگا کر اُنکی تسلی کی اور بدستور پھر آپس مین ملکر رہنے لگے یہانتک کہ بعد ایک برس کے اسقدر خدا نے میرے روزگار مین برکت دی کہ مین نے ارادہ تجارت دریا کا کیا کہ یہان سے کچھ اسباب کو جہاز پر لادکر کسی شہر مین لیجانا چاہیے چنانچہ دونون بہنون سمیت بغداد سے بوشہر کو آئی اور وہان ایک چھوٹا جہاز مول لیکر اسباب تجارت اُسپر بار کیا اور موافقت ہوا سے ہوا نے مین دریاے پارس کے پہونچی اور وہان سے راہ ہندوستان کی لی بعد بیس روز کے ہم ایک جزیرے مین جو نیچے کوہ بلند کے تھا پہونچے اور اُس جزیرے مین ایک بڑا شہر عظیم الشان اور نہایت خوبصورت تھا اُسکے کنارے پر ہمارے جہاز کا لنگر ہوا مین تنہا پنسولی پر سوار ہوکر خشکی مین اُتری شہر کے دروازے پر جاکر دیکھا کہ بہت سپاہی واسطے نگہبانی دروازے کے بیٹھے ہین اور بعضے کھڑے اور سب کے ہاتھون مین سونٹے مگر شکلین نہایت وحشت ناک و اُنکے اعضا مین مطلق حرکت نہ تھی جب مین نزدیک اُنکے پہونچی تو اُن سب کو سر سے پا تک پتھر کا بنا ہوا پایا مین شہر کے اندر گئی اور چارون طرف سیر کی خلق کو بھی بالکل پتھر کا بنا ہوا پایا چوک کی دکانین بند دیکھین پھر شہر کے اسی طرف ایک بڑا میدان دیکھا اسکے وسط مین ایک بڑا پھاٹک تھا کہ جس مین سونے کے پتر لگے تھے اور اُس دروازے کے باہر ایک پردہ ریشمی پڑا اور ایک ہانڈی واسطے روشنی کے لٹکی ہے اُس کی عظمت و شان سے دریافت ہوا کہ یہ دروازہ بادشاہ کے محل کا ہے مین نے کسی آدمی کو وہان نہ دیکھکر تعجب کیا اور جب پردے کو اٹھا کر آگے قدم رکھا تو محل کی ڈیوڑھی مین بہت چوبدارون کو دیکھا کچھ کھڑے اور کچھ بیٹھے پتھر کے بنے ہوے پھر دیوان خاص اور عام مین جاکر یہی حال دیکھا کہ سب چھوٹے بڑے پتھر بنے ہوے ہین تیسرے مکان کو بھی انسان سے خالی پایا چوتھے مکان

مین ایک عمارت عالیشان اور خوبصورت دیکھی جسکے دروازے اور زنجیرین سونے کی تھین مین
نے قیافہ سا دریافت کیا کہ یہ محل ملکہ کے رہنے کا ہوا اندر جا کر دیکھا ایک بڑے دالان مین بہت
حبشی خواجہ سرا پتھر کے بنے ہوئے ہین اور آگے دالان کے ایک مکان اسباب قیمتی سے سجا ہو
اُس مین ایک بی بی بیٹھی تھی پتھر کی بنی ہوئی تاج جواہرات کا سر پر رکھے معلوم ہوا کہ ملکہ یہی ہے
اور اُسکے گلے مین مالائے مروارید کہ ہر ایک دانہ اُسکا برابر سپیاری کے تھا اور بہت شفاف اور
نہایت گول اور باہم غلطان ایسے جواہرات اور مکان عالیشان سے مجھکو کمال حیرت ہوئی فرش
قالین کا مسند تکیے کمخواب کے منقش پھر اور مکانون مین کہ بہت عالیشان تھے گئی ایک
سب سے بڑا وسیع مکان جس مین سونے کا تخت بچھا ہوا تھا اور گرد اسکے فرش کے جھالر موتیون
کی لٹکتی تھی اور عجیب تر یہ امر تھا کہ ایک چمک اُس فرش سے نکلتی تھی مین نے چاہا کہ دریافت
کرون کہ کس چیز سے نکلتی ہی پھر مین نے اس تخت پر چڑھکر دیکھا کہ چھوٹی سی تپائی پر ایک عدد الماس کا
بہت بڑا بیضہ شتر مرغ کے برابر رکھا ہی اس سے آنکھین چوندھیا تی تھین ہر طرف اس فرش کے
تکیے رکھے ہوئے اور ایک شمع روشن معلوم ہوا کہ یہان کوئی زندہ بھی ہوا سلیے کہ شمعین خودبخود نہین
جلتین اور بہت چیزون کو اُس مکان مین دیکھکر مجھے تعجب ہوا مگر وہ ہیرا عجیب تر تھا اور دروازے
اُن مکانون کے بعض کھلے تھے اور بعض بھڑے مین ہر ایک مکان مین جاتی اور اُس کے اسباب کو
دیکھتی یہانتک کہ توشے خانون اور دفتر خانون مین گئی جس مین بے نہایت دولت اور اسباب
رکھا ہوا تھا اُن سب کو دیکھکر مین اپنے تئین بھول گئی نہ تو خیال جہاز کا اور نہ اپنی دونون بہنون کا
رہا اسی امر کے درپے ہوئی کہ کسی طرح یہان کا حال معلوم ہوا تنے مین رات ہوگئی گھبرا کر چاہتی
تھی کہ جس راہ سے آئی ہون اُسی سے پھر جاؤن مگر بسبب تاریکی کے نہ جا سکی پھر اُسی مکان مین
جس مین تخت اور الماس تھا اور شمع روشن تھی آئی اور ارادہ کیا کہ شب کو یہین سو رہون فرش پر لیٹ
رہی مگر بسبب تنہائی کے نیند نہ آئی آدھی رات کو مین نے ایک آواز سُنی کہ کوئی شخص قرأت
اور خوش الحانی سے قرآن پڑھتا ہے مین بہت خوش ہوئی اور ایک شمع ہاتھ مین لیکر اُسکے
قریب گئی ایک مختصر مسجد بنی ہوئی دیکھی دو رکعت نماز تحیۃ المسجد کی پڑھی وہان دو بڑی
بڑی شمعین مومی روشن تھین اور نزدیک اُنکے جانماز قالین پر ایک جوان حسین بیٹھا ہوا

بخضوع وخشوع کلام اللہ پڑھ رہا تھا مین خوش ہوکر متعجب ہوئی اور سمجھی کہ اُس مین کچھ بھید ہی پھر
مین نے محراب مین جاکر جناب الٰہی مین باواز بلند مناجات کی کہ شکر اُس خدا کو جس نے یہ سفر ہمارا
مبارک کیا اور بخیر وخوبی ہمین یہانتک پہونچایا اور اُسکے کرم سے امید ہی کہ پھر سلامت مجھے اپنے شہر مین
پہونچائے اُس جوان نے میری طرف دیکھکر کہا کہ بی بی تو کون ہی اور کیون ایسے مغضوب شہر مین آئی
مین نے اُس سے اپنا حال مفصل بیان کرکے کہا اب آپ اپنے حال سے مطلع کیجئے جوان نے
قرآن کو جزدان مین گردان کر طاق پر رکھا مین اُسکے حسن وجمال پر عاشق ہوگئی پھر اُس نے
مجھکو اپنے نزدیک بٹھلاکر کہا بی بی تم خدا پرست معلوم ہوتی ہو اس شہر کا بادشاہ میرا باپ تھا اور
اُسکی سلطنت بہت بڑی تھی مگر وہ اور سب باشندے یہان کے آتش پرست تھے اور نار دین کی
جو کہ اگلے زمانے مین بادشاہ دیو وُن کا تھا پوجا کیا کرتے تھے مگر مین مسلمان ہون بچپن سے میری
دائی نے مجھے حفظ قرآن کی تعلیم کی اور سمجھایا کہ خدا قابل پرستش کے ایک ہی اور مجھکو زبان عربی
سکھائی اور علم تفسیر کا پڑھایا غرض اُس دائی نے سب سے پوشیدہ مجھکو سب ضروریات دین سے

تصویر زبیدہ کا مسجد مین پہونچنا اور ایک جوان حسین کو ہمین قرآن پڑھتے ہوئے دیکھنا



مطلع کیا مین بعد اسکے قضا کرنے کے طریق اسلام پر مستقل و ہمیشہ آتش پرستون سے ناراض رہا
پہلے تین برس تک متواتر روزمرہ اس شہر مین یہ آواز مانند رعد کے غیب سے سنائی دیتی تھی
کہ اے رہنے والو اس شہر کے عبادت ناردین کی اور پرستش آتش کی چھوڑ کر بندگی خدا کی کہ رحیم و کریم
ہے اختیار کرو مگر کسی نے عمل نہ کیا بعد تین برس کے پہر دن چڑھے سب لوگ بیان کے مبتلا قہر خدا
کے ہوئے اور جو جس جگہ اور جس وضع مین تھا وہین رہ کر پتھر بن گیا اور میرا باپ بھی سنگ سیاہ
جیسے شاید تم نے محل مین دیکھا ہوگا ہوگیا اور میری مان کا بھی یہی حال ہوا فقط مین عذاب الٰہی سے
بچا ہون اور اُسکی بندگی مین بدل مشغول ہون اور خدا نے میری تسلی کے واسطے تجھے اے
نیکبخت اس جگہ بھیجا ہے اس عنایت کا کہانتک شکر بجالاؤن یہ سُنکر مجھے زیادہ محبت ہوئی اور مین نے
بے تامل اس سے کہا سچ ہو میرا جہاز حاضر ہے اور رہنے والی بغداد کی ہون جتنا مال اپنے
ساتھ لائی ہون اُسی قدر اپنے گھر چھوڑ آئی ہون تمکو بہت اچھی طرح رکھون گی امیرالمومنین
خلیفہ ہارون رشید نائب ہمارے پیغمبر کا جو بغداد مین رہتا ہو اور اسکے حال سے تم بھی مطلع
ہوگے تمھارا اعزاز موافق تمھارے رتبے کے کرے گا مین پہونچتے ہی اُسکو آگاہ کرونگی آپ
میرے جہاز پر سوار ہوکر تشریف لے چلیے جوان نے بخوشی اس امر کو قبول کیا دوسرے دن
فجر کو مین اُس محل سے کنارے دریا کے گئی دونون بہنون کو کمال متردد پایا مین نے اُن سے
سبب اپنے نہ آنے کا بیان کیا پھر غلامیون نے میرے کہنے سے جہاز کو میرے اسباب سے
خالی کیا اور زر و جواہر وغیرہ جس قدر مین نے محل بادشاہی سے پایا اُس پر بار کیا اور اُس
شہزادے کو جہاز پر بٹھا کر لنگر اٹھایا اور بغداد کی طرف روانہ ہوئی اثنا راہ مین میری بہنین
اُس جوان کو خوبصورت اور خوش سیرت دیکھکر دل مین حسد کرنے لگین ایک دن بڑہ
فریب مجھ سے پوچھا کہ بہن بعد پہونچنے بغداد کے اس جوان کو کہان رکھوگی مین نے
ہنسی سے کہا کہ وہان پہونچکر مین اپنی شادی اسکے ساتھ کرونگی پھر اس شہزادے سے مین نے
کہا کہ بعد وارد ہونے بغداد کے میرا قصد یہ ہو کہ مین اپنے تئین تمھاری کنیزی مین دون شہزادے
نے خوش طبعی سے کہا جو تمھارا جی چاہے کہو مین تمھاری بہنون کے روبرو اقرار کرتا ہون کہ
مین راضی ہون مین تمھین بجائے اپنی زوجہ کے سمجھون گا ان باتون کو سنکر رنگ چہرے کا میری

دونون بہنون کا متغیر ہوگیا اور اُسوقت سے مجھے بنظر عداوت دیکھنے لگین یہان تک کہ جہاز ہمارا دریا
پارس کے موہانے پر پہونچا اور بندر بوشہر ہم سے اتنا نزدیک ہوگیا تھا کہ موافقت ہوا سے
دوسرے دن ہم وہان پہونچتے القصہ مین وہان ایک رات غافل سوتی تھی میری بہنون نے
مجھے سمندر مین ڈالدیا اور شہزادے سے بھی یہی سلوک کیا افسوس کہ شہزادہ تو ڈوب گیا اور
مین پیرتے پیرتے خشکی مین آئی اور فجر کو مین نے اپنے تئین ایک ٹاپو ویران مین پایا جہان سے
بندر بوشہر دس کوس تھا جلد مین نے اپنے کپڑے سکھا کر پہن لیے اور ادہر اُدہر طرح طرح کے میوے نظر
پڑے وہ مین نے کھائے اور ایک چشمے سے کہ نہایت شفاف تھا پانی پیا پھر مین ایک درخت سایہ دار
کے نیچے بیٹھ رہی ناگاہ ایک بہت لنبا سانپ پہلے میری داہنی طرف آیا پھر بائین طرف اور زبان منھ
سے نکالکر میری طرف دیکھنے لگا معلوم ہوا کہ اذیت اُسکو پہونچی ہی مین چارون طرف دیکھنے لگی پھر
دوسرا ایک سانپ دیکھا کہ اس سے بڑا پیچھے اُسکے آتا ہی اور دُم پہلے سانپ کی پکڑ کر چاہتا ہے
کہ نگل جائے مجھے پہلے سانپ پر رحم آیا بےڈر ہوکر ایک بڑا پتھر اُٹھا کر اس زور سے دوسرے
سانپ کے سر پر مارا کہ سر اُسکا بالکل پاش ہوگیا پہلا سانپ اپنے دشمن سے نجات پاکر فی الفور
پر کھول کر اور پر کو اڑا مین متعجب ہوگئی پھر دوسری جا پر سوگئی جب بیدار ہوئی ایک عورت سبز رنگ
خوبصورت کو دیکھا کہ دو کالی کتیون کو پکڑے ہوئے میرے سرہانے بیٹھی ہی یہ دیکھتے ہی مین کھڑی ہوئی
اور اُس سے پوچھا کہ تو کون ہی اُس نے کہا مین وہی سانپ ہون کہ جسکو تم نے دشمن کے ہاتھ سے
بچایا تھا اب مین نے چاہا کہ عوض اس نیکی کے جو تم نے میرے ساتھ کی احسان کرون اسواسطے
مین اپنی قوم پریون کو ہمراہ لیکر تمھارے جہاز کی طرف گئی اور تمھاری ان دونون بہنون کو سیاہ کتیان
بنا ڈالا اور جس قدر مال و اسباب جہاز مین تھا اُٹھا کر تمھارے توشے خانے مین کہ بغداد مین ہے
رکھ آئی ہون اور جہاز دریا مین ڈبو دیا یہ کہکر اس پری نے مجھے اور دونون کتیون کو اُٹھا کر
طرفۃ العین مین میری گھر پر پہونچا دیا مین نے اپنے گھر مین سب زر و جواہر اور اسباب جو جہاز پر تھا
بجنسہ پایا اُس پری نے قبل رخصت ہونے کے مجھسے کہا مین تجھے خدا کے حکم سے آگاہ کرتی ہون
کہ یہ سزا تیری بہنون کے حق مین کافی نہین بلکہ ہر رات کو اُنکو ایک ایک سو چابک مارا کرنا خبردار
اس حکم کے خلاف نہ کرنا اور ہم سب پریان تمھارے تابع ہین جب یاد کروگی حاضر ہوکر تمھاری

مدد کرینگے خداوند اُس دن سے مین ہر شب ان دونون کتیون کو کہ میری سگی بہنین ہین مارتی ہون
پھر خون کے جوش سے اُنکو گلے لگا کر روتی ہون اور پیار کرکے اُنکے آنسو پونچھتی رہون ان دونون
کتیون کے مارنے اور پیار کرنے کا یہ سبب ہی اب باقی حال میری بہن امینہ حضور مین عرض کریگی
خلیفہ نے زبیدہ سے اس عجیب وغریب قصہ کو سُنکر وزیر سے کہا کہ اب امینہ سے پوچھ کہ تیرے
سینے پر داغ سیاہ کیسے ہین اس نے اپنی سرگذشت کو اس طرح بیان کرنا شروع کیا۔

## قصہ امینہ کا

میری مان ایک گھر مین مجھکو لیکر آئی تا اپنا رنڈاپا کاٹے اور میری شادی ایک بڑے آدمی کے
بیٹے سے کہ رہنے والا اُس شہر کا تھا کردی ایک برس پورا نہ گذرا تھا کہ میرے شوہر نے قضا کی
اور مین رانڈ ہوگئی مگر سب مال واسباب اسکا میرے ہاتھ لگا چنانچہ قریب نوے ہزار ریال کے
نقد میرے پاس تھے اُسکے منافع سے مین اپنی گذران بفراغت تمام کیا کرتی تھی جب چھ مہینے گذرے
مین نے دس جوڑے پوشاک کے بہت عمدہ ایک ایک ہزار ریال کی تیاری کے اپنے لیے سلوائے
اور بعد ایک سال کے مین نے اُن جوڑون کو پہننا شروع کیا ایک دن مین تنہا اپنے مکان مین
بیٹھی تھی کہ میرے ایک نوکر نے آکر کہا ایک بی بی کچھ آپ سے کہنے کو آئی ہی اگر حکم ہو تو اندر آئے مین
نے کہا آنے دو اُس بی بی نے کہ بڑی عمر کی تھی آکر مجھے سلام کیا اور مودب کھڑی ہوکر کہنے لگی کہ مین نے
آپ کی تعریف بہت سنی ہی میرے پاس ایک لڑکی بے مان باپ کی ہی اور آج کی رات اسکی کتخدائی
ہوگی مین اجنبی محض ہون اور جسکے ساتھ اس لڑکی کی شادی ہوگی وہ بڑے آدمی کا بیٹا ہی اُسکے
کنبے کے بہت لوگ ہین اور سب آسودہ مین نے سُنا ہی کہ نوشہ کے ساتھ بہت بیبیان بھاری
زیور اور پوشاکین پہنکر آئینگی اگر آپ تشریف لے چلین جب میری سرفرازی کا سبب دکھانے کے
لوگون مین ہوگا میرا اس شہر مین کوئی مربی بجز تمھارے نہین یہ کہکر وہ رونے لگی اُسکے رونے پر
مجھے ترس آیا مین نے کہا اے مادر مہربان مین ضرور تیرے گھر چلونگی بتا اپنے مکان کا مجھے
بتا دے مین سر شام وہان چلی آؤنگی ضعیفہ دعائین دینے لگی اور کہنے لگی بی بی خدا تمکو ہمیشہ
خوش رکھے مین آج شام کو پھر حاضر ہونگی میرے ساتھ تشریف لے چلنا یہ کہکر وہ چلی
گئی مین نے بہت اچھا جوڑا پہنا اور بڑے بڑے زیور سے آراستہ ہوئی شام کو وہ مجھے

لینے آئی مین اُسکے ہمراہ ہوئی اور پیچھے میرے بہت سی خواصین اور لونڈیان بن ٹھنکر چلین یہانتک
کہ ایک کشادہ گلی مین پہونچے پھر اُس بڑی بی نے ہمکو ایک بڑے دروازے پر لیجاکر کھڑا کیا اُس
دروازے کے اوپر ایک تختے مین چوب قلم سے یہ عبارت لکھی ہوئی تھی مین نے چراغ کی
روشنی سے پڑھا یہ گھر ہمیشہ خوشی اور سرور کا ہی پھر اُس ضعیفہ کے دستک دینے سے
دروازہ کھل گیا وہ مجھے اندر ایک بڑے دالان کے کہ عمارت عالیشان مین واقع تھا لی گئی
وہان مین نے ایک جوان بی بی نہایت حسین کو دیکھا اُس نے میرا استقبال کیا اور مجھکو گلے
سے لگایا اور بڑی عزت سے لیجاکر ایک حجرے مین بٹھلایا وہان ایک تخت جواہرنگار اور اُسپر چھپر مرصع
نظر پڑا پھر اُس جوان بی بی نے مجھ سے کنایۃً پوچھا کیا تم واسطے اہتمام برات کے آئی ہو مین جانتی
ہون کہ یہ شادی تمھاری رضا پر موقوف ہی پھر اُس بی بی نے میری نہایت خاطرداری کی اور
کہا بی بی حقیقت اس شادی کی یہ ہی کہ میرا ایک بھائی ہی جوان نہایت حسین تمھارے حسن وجمال
کی تعریف سُنکر غائبانہ عاشق ہوا اور تمھارے ساتھ شادی کرنے کی نہایت آرزو رکھتا ہے اگر
تم اس سے انکار کروگی تو موجب اسکے ملال اور دل شکنی کا ہوگا اور بخدا وہ جوان خوبصورت
قابل تمھاری صحبت کے ہی اور بہت ہی ہلا درخوش مزاج ہی اگر فرماؤ تو مین اس خوشخبری کو جاکر
اس سے کہون میرا بعد وفات اپنے شوہر کے ہر چند ارادہ دوسری شادی کرنے کا نہ تھا لیکن
ایسے شخص سے انکار کرنا مناسب نہ جانا مین سُنکر اگرچہ چپ ہو رہی اُس جوان بی بی کے دستک
دیتے ہی ایک جوان شکیل خوبصورت باشوکت دوسرے کمرے سے نکل آیا مین اُسکو دیکھکر
بہت خوش ہوئی پھر وہ میرے پاس آکر بیٹھا اور میرے اسکے باہم گفتگو ہونے لگی مین نے اُسکو
بہت دانشمند اور با اخلاق پایا پھر قاضی نے آکر ہم دونون کا نکاح پڑھا اور نکاح نامہ لکھکر چار
شخصون کی اُسپر گواہی لکھوالی پھر اُس شوہر نے مجھ سے اس امر مین قسم لی کہ نہ تو مین کسی اجنبی کی طرف
دیکھون اور نہ کسی سے بات چیت کرون اور اس نے بھی مجھ سے عہد کیا کہ کبھی بیوفائی مجھ سے
نہ کرے گا غرض بعد نکاح مین شاہانہ اپنے شوہر کے گھر رہنے لگی ایک مہینے کے بعد مین نے
واسطے خرید کرنے کچھ تھان ریشمی کے اپنے شوہر سے اجازت چوک جانے کی مانگی کیونکہ سب
بیبیان امیرون کی اسوقت آپ بازار مین جاکر خرید و فروخت کیا کرتی تھین اور یہ امر معیوب

نہ تھا اُسنے فوراً اجازت دی مین دو کنیز اور اُس بڑی بی کو جو مجھے بہانے سے اُس گھر مین لیگئی تھی اور میرے ہی پاس رہتی تھی اپنے ہمراہ لے کر چوک مین بغداد کے گئی جب مین اُس کوچے کیطرف جہان دوکانین بڑے بڑے تاجرون کی تھین پہونچی بڑی بی نے مجھ سے کہا بی بی یہان ایک جوان سوداگر کی دوکان ہو جسکو مین جانتی ہون اُسکی دوکان مین سب قسم کے تھان قیمتی رہتے ہین جیسا چاہوگی ملیگا مین اُسکے ہمراہ اُسی کی دوکان پر کہ جوان خوشرو تھا گئی اُس سوداگر نے بڑی بی سے میری خواہش کا حال دریافت کرکے طرح طرح کے تھان ریشمی نکال کر دکھلائے مین نے ایک پسند کیا اور بواسطہ بڑی بی کے اُسکی قیمت پوچھی اُسنے کہا عوض مین اُس تھان کے ایک بوسہ اس بی بی سے چاہتا ہون مین نے بڑی بی سے ناخوش ہوکر کہا یہ سوداگر بڑا گستاخ ہے بڑھیا نے جواب دیا بی بی کچھ بُری بات نہین ہو تم سے کچھ گفتگو کرنے کی کہ تمھارے شوہر نے منع کیا ہو نہین درخواست کی وہ تو فقط ایک بوسہ تمھارے رخسار کا چاہتا ہو بیوقوفی سے مین نے بڑی بی کی بات پر عمل کیا پھر وہ بڑھیا اور لونڈیان میرے سامنے کھڑی ہوگئین تا کوئی راہگیر اس حرکت کو نہ دیکھے مین نے اپنے گال کو برقع سے نکال کر سوداگر کی طرف کیا اُسنے رخسارہ ایسا کاٹا کہ لہولہان ہوگیا اور مین تلملا گئی اور بشدت درد سے مجھے غش آگیا دیر تک مین بیہوش پڑی رہی سوداگر دوکان بند کرکے وہان سے چلدیا جب مین حواس مین آئی رخسارے کو لہولہان پایا مگر اُس بڑھیا اور میری لونڈیون نے جلد میرے گال کو برقع سے ڈھانک دیا تا وہ لوگ کہ دوکان پر جمع ہوگئے تھے اس حال کو نہ دیکھین اُنھون نے جانا صرف ناتوانی سے مجھے غش آگیا میرے ساتھ کی عورتین یہ حال دیکھکر نہایت گھبرائین اور میری تسلی کرنے لگین خصوصاً بڑی بی نے کہا بی بی میرا قصور معاف کرو کہ اس اذیت کا تمھاری باعث مین کمبخت ہوئی اور تم اس نامعقول سوداگر کی دوکان پر میرے ہی سبب سے آئی تھین اب جلد گھر چلو مین تمھارے زخم پر ایسی ایک دوا لگادونگی کہ تین دن مین بالکل اچھا ہو جائیگا اور ذرا نشان نرہیگا مین بڑی دشواری سے گھر تک پہونچی اور اپنے حجرے مین جاکر درد سے پھر بیہوش ہوگئی مگر بڑی بی کی تدبیر سے مین ہوش مین آکر جلد اپنے پلنگ پر لیٹ رہی شب کو میرا شوہر آیا مجھے سر لپیٹے ہوئے دیکھکر سبب پوچھا مین نے اُسکے بہلانے کے لیے کہا میرے سر مین بہت درد ہو اُسنے میرے رخسار کو

زخمی دیکھکر جھنجھلا کر پوچھا کہ یہ زخم کیونکر لگا مین نے ایک بہانہ کر کے کہا مین تھان ریشمی لینے بازار گئی تھی ناگہان ایک مزدور گٹھا لکڑیون کا لیے ہوئے میرے پاس سے نکلا گلی تنگ تھی کھونچا لکڑی کا میرے رخسارے پر لگ گیا شوہر سنتے برہم ہوکر کہا یہ بات سچ ہی تو مین کل سب لکڑہارون کو پھانسی دلوا دونگا مین نے یہ سنکر افسوس کیا کہ ناحق اسقدر بے قصور قتل کیے جائینگے مین نے کہا ایسا ظلم نہ کرنا شوہر نے کہا سچ بتا تیرا رخسارہ کیونکر زخمی ہوا مین نے کہا ایک کمھار اپنے گدھے کو برتنون سے لادے ہوئے لیے جاتا تھا دھکا گدھے کا مجھے ایسا لگا کہ مین زمین پر گر پڑی اور ایک ٹکڑا شیشے کا میرے گال مین چبھ گیا شوہر بولا اگر یہ کلام سچ ہو تو کل وزیر جعفر سے سب کمھارون کو قتل کراؤنگا مین نے یہ سنکر کہا للہ ایسا کام نہ کیجیو وہ سب بے قصور ہین اُس نے کہا پھر تو سچ کہہ تیرے گال کے زخمی ہونے کا کیا سبب ہی مین نے کہا کہ مین مجھکو ایسی گھومنی آئی کہ مین زمین پر گر پڑی اور رخسارہ میرا چھل گیا پھر اُسنے غضب مین آکر کہا تو بڑی جھوٹی ہی کہانتک تیرا جھوٹ سنون یہ کہکر اُسنے دستک دی تین غلام کمرے کے اندر سے چلے آئے اُسنے اُن غلامونکو حکم کیا کہ ایک میرا سر پکڑے اور ایک پانون تیسرا تلوار لیکر حاضر ہو جب تینون غلام حکم بجا لائے میرے شوہر نے اس غلام سے جسکے ہاتھ مین ننگی تلوار تھی کہا اسکو دو ٹکڑے کر ڈال اور لاش اسکی ندی مین لیجا کر ڈالدے

تصویر ضعیفہ کی اپنا سر جوان کے قدمون پر ڈالکر اسکی زوجہ کے حق مین سفارش کرنیکی



یہ سزا اُس شخص کی ہی جو میرا معشوق ہوکر مجھ سے ایسی خیانت کرے پھر اُس سے بتاکید کہا غلام نے کہا بی بی یہ آخری تمھارا دم ہی جسکو یاد کرنا ہو یاد کرلو اور جو کچھ کہنا سننا ہو کہہ سن لو مین نے کہا ایک لمحہ کی فرصت ملے مین خاوند سے کچھ کہا چاہتی ہون لیکن بسبب رونے کے آواز مُنھ سے نہ نکل سکی شوہر نے ذرا بھی میرے حال پر رحم نہ کیا بلکہ اسطرح ملامت کی کہ اُسکا جواب مین کچھ نہ دیسکی پھر مین نے چاہا کہ نماز پڑھکر جناب باری مین توبہ کرون مگر اُسنے فرصت ندی اور غلام کو فرمایا جلد اسکی گردن مار غلام چاہتا تھا کہ تلوار مجھے مارے اتنے مین وہی بڑی بی جس نے میرے شوہر کو دودھ پلایا تھا آئی اور اپنے تئین اُسکے قدمون پر ڈال کر چاہا کہ غصہ اُسکا ٹھنڈا کرے میرے شوہر سے اپنے دودھ پلانے کا واسطہ دیکر کہا تو اسکا قصور معاف کر اور دیر تک اُسکو نشیب و فراز سمجھائے کہ اُسکا غصہ کم ہوا چنانچہ اُس نے کہا تیرے کہنے سے مین نے اِسکی جان بخشی کی مگر کچھ تنبیہ کرنا اسکو ضرور ہی تاکہ عمر بھر یاد رہے یہ کہکر غلام کو حکم کیا کہ اُسنے چوب بید سے میرے سینے اور بازو پر اتنا مارا کہ مین بیہوش ہو گئی اور وہان کا گوشت اُڑگیا پھر وہ غلام مجھے ایک حویلی مین لیجاکر چھوڑ آیا چار مہینے تک مین اُس مین زخمی پڑی رہی اُسی ضعیفہ نے میری مرہم پٹی کی یہانتک کہ مین اچھی ہوئی مگر داغ اُسکے جیسے کل رات آپ نے ملاحظہ فرمائے تھے رہ گئے پھر جب مجھ مین طاقت آئی تو مین نے چاہا کہ اپنے پہلے شوہر کے گھر مین کہ وہ میرے قبضہ مین تھا جاکر رہون وہان گئی تو اُس گھر کا نشان نہ پایا سلیے کہ میرے دوسرے شوہر نے غصے مین اُس کوچے کو جس مین وہ گھر تھا کھدوا کر برابر کرڈالا تھا مین صبر و شکر کرکے اپنی پیاری بہن زبیدہ کے گھر آئی اور اپنی مصیبت کو ظاہر کیا اُسنے میری تسلی کی اپنے ساتھ رکھا اور سمجھایا کہ صبر کرکے میرے پاس بیٹھ رہ اور شوہر کرنے کا خیال نہ کر جب سے مین اپنی بہن زبیدہ کے پاس رہتی ہون پھر زبیدہ نے حال اُس شہزادے کا جو بسبب حسد اُسکی دو بہنون کے سمندر مین ڈوب گیا تھا مجھسے بیان کیا اور سبب اُن دونون کے کتیا ہو جانے کا بھی کہا اور بعد مرنے میری مان کے میری چھوٹی بہن کو بھی کہ اُسکا نام صافی ہے اپنے ساتھ رکھا چنانچہ وہ اور ہم اب تک اُسی کی خدمت مین رہتے اور پرورش پاتے ہین اور خدا کا شکر بجالاتے ہین اور اب ہم بدولت اُسکے کمال آرام سے بسر کرتے ہین اور اپنے گھر کا کام ہم سب بہنین ملکر آپ کرلیتے ہین کبھی اپنی خوشی سے مین بازار جاکر سودا سلف کرلاتی ہون اور کبھی

صاف ہی جاتی ہی چنانچہ کل مین بازار سے سب اسباب خرید کرکے ایک حمال کے سر پر کہ ظریف
اور حاضر جواب تھا رکھکر لائی تھی اور اُسکو رات بھر اپنے گھر مین رہنے دیا تاکہ وہ اپنی خوش طبعی
سے ہمین خوش کرے شام کے وقت ان تینون قلندرون نے دروازے پر آکر ہم سے مکان کی
درخواست کی ہم نے ترس کھاکر انھین بھی اندر بلایا اور شریک طعام و شراب کا کیا اُنکے
سامنے ہم نے گایا بجایا اور وہ ہمارے روبرو گاتے بجاتے رہے اس مابین مین تین سوداگر
موصل کے کہ نہایت معزز اور مکرم معلوم ہوتے تھے ہمارے دروازے پر آئے اور ہم سے
مانند قلندرون کے درخواست شب کے رہنے کی کی ہم نے اُنکی درخواست کو بھی منظور
کرکے اپنے گھر مین جگہ دی اور شریک اپنی محفل کا کیا مگر کوئی شخص اُن مین سے اپنے قول پر
قائم نرہا اور ہمین ناراض کیا اگرچہ ہم قادر تھے کہ اُن سب کو جسطرح سزا چاہتے دیتے لیکن ہم نے
اسی پر اکتفا کیا کہ ہر شخص اپنا حال ہم سے کہے چنانچہ حال ہر ایک کا سُنکر ہم نے اُن سبکو چھوڑ دیا خلیفہ
ہارون رشید یہ حال سُنکر بہت خوش ہوا اور عجائب و غرائب حال سے بہت تعجب کیا اور چاہا کہ
ان تینون قلندرون سے کہ درحقیقت شہزادے تھے سلوک کرے زبیدہ سے پوچھا کہ بی بی تمھین
حال اُس پری کا معلوم ہی جو پہلے تمھین بصورت سانپ پردار کے نظر پڑی تھی کہ وہ کہان رہتی ہی
اور یہ بھی کچھ کہتی تھی کہ کب تک یہ تمھاری بہنین کتیون کے قالب مین رہینگی زبیدہ نے کہا حضور
اُس پری نے مجھے وقت رخصت تھوڑے بال دیکر کہا تھا کہ جسوقت تم ایک بال آگ مین
جلاؤگی مین اگرکوہ قاف کے اُسطرف ہونگی تو بھی تمھارے پاس پہونچونگی خلیفہ نے کہا وہ بال
کہان ہین زبیدہ نے صندوقچہ کھول کر پڑیا اُن بالونکی نکالی اور خلیفہ کے ملاحظہ مین لائی خلیفہ نے کہا
چاہتا ہون کہ اُس پری کو مین بھی دیکھون زبیدہ نے اُس پڑیا کو آگ مین ڈالا مجرد جلنے بالون کے
دفعۃً محل جنبش کرنے لگا اور فوراً وہ پری پوشاک بہت عمدہ پہنے ہوئے خلیفہ کے روبرو حاضر ہوئی
اور خلیفہ سے کہا مین حاضر ہون جو ارشاد ہو بجا لاؤن زبیدہ نے میرے ساتھ بڑا سلوک کیا ہے
مین اُسکی بہت ممنون ہون اور مین نے اُسکی بہنونکو کہ اُسکے ساتھ برائی کی تھی کتیا بنا ڈالا اگر آپ کی
مرضی ہو تو مین اب انکو پھر بشکل اصلی بنادون خلیفہ نے کہا اگر تُو انکو بصورت اصلی بنا دے تو
مین تیرا کمال ممنون ہونگا اور ایک امر کی اور درخواست تجھسے رکھتا ہون ایک شخص نے

اپنی زوجہ پر بڑا ظلم کیا اور اسقدر مارا کہ اُسکا سینہ اور بازو مارے داغون کے سیاہ ہو رہے ہین اور اُسکا گھر کہ اُس نے اپنے پہلے شوہر سے میراث پایا تھا کھدوا کر زمین کے برابر کر دیا اور سب اثاث البیت اُس بی بی کا ضبط کر لیا مجھے بڑا افسوس ہی کہ میری حکومت مین ایسا کون بدبخت ہی کہ باعث ایسے ظلم کا ہوا یقین ہی کہ تم اُس شخص کو جانتی ہو پری نے کہا مین ابھی دونون کتیون کو بصورت اصلی بنا کے دیتی ہون اور اُس بی بی کے داغون کو بھی سطرح اچھا کر دون گی کہ پھر ذرا اثر زخمون کا معلوم نہ ہوگا اور اُس شخص کا نام جسنے اس بی بی کو مارا ہی آپکو بتا دون گی پھر خلیفہ نے جلدی سے اُن دونون کتیون کو زبیدہ کے گھر سے بلوایا پری نے ایک پیالہ پانی کا منگوا کر اُسپر کچھ الفاظ کہ مطلق نہین سمجھائی دیتے تھے پڑھے اور تھوڑا سا پانی اوپر امینہ اور اُن دونون کتیون کے چھڑکا وہ کتیان فی الفور اپنی اصلی صورتون مین کہ نہایت خوبصورت تھین آگئین اور داغ امینہ کے بدن سے بالکل جاتے رہے پھر اُس پری نے کہا اے امیر المومنین اب مین نام شوہر کا اس بی بی کے بتاتی ہون وہ شہزادہ امین چھوٹا بیٹا آپ کا ہے اس بی بی کے

تصویر دربار خلیفہ مین پری کے آنے کی اور کتیون کو بصورت اصلی بنانے کی



حسن و جمال کو سنکر غائبانہ عاشق ہوا تھا اور اُسکو بہانے سے اپنے گھر بلاکر اُس کے ساتھ شادی
کی اور بعد شادی بغرض اُسکے تخت یمن دیکھکر سزا دینے کے لیے مارا اور وہ محض مقصور تھی یہ کہکر
وہ پری غائب ہوگئی خلیفہ یہ باتین سُنکر نہایت متعجب ہوا اور اپنے بیٹے امین کو کہلا بھیجا کہ مجکو حال
شادی کرنے کا امینہ کے ساتھ اور سبب اُسکے رخسارے کے زخم کا معلوم ہوا شہزادہ امین یہ سُنکر
شرم سے خلیفہ کے حضور مین حاضر نہو سکا مگر خلیفہ نے کہلا بھیجا کہ اُس بی بی کو کہ نہایت پاکدامن ہے
لیجا کر اپنے محل مین بصد عزت و حرمت رکھ چنانچہ شہزادہ امین امینہ کو بڑے اعزاز و اکرام سے
لیگیا اور ہمیشہ پیار و اُلفت سے دونون نے اوقات بسر کی اور خلیفہ زبیدہ کو کہ اُسپر فریفتہ تھا
اپنے عقد مین لایا اور صافی اور دونون بہنین سگی زبیدہ کی شادی ان تینون قلندرونکے ساتھ
کردی اور ہر ایک کے لیے محل عالیشان بغداد مین بنوا دیے اور اُنکو مشیر اور مدار المہام سلطنت کا
کیا چنانچہ وہ تینون قلندر بدولت اُس بادشاہ رحم دل قدرشناس کے بقیۃ العمر کمال آرام سے
بسر کرکے اُسکی شکر گزاری اور ثنا خوانی مین رہے

## قصہ سند باد جہازی کا

ملکہ شہرزاد نے شہریار کو قصہ تین قلندر اور زبیدہ کا تمام سُناکر شہریار سے کہا کہ عہد سلطنت خلیفہ
ہارون رشید مین جسکا ذکر قصہ سابق مین ہوچکا ایک غریب مزدور ہند باد نام بغداد مین رہتا تھا
ایکدن گرمی کے موسم میں بھاری بوجھ سر پر اُٹھائے ایک جانب سے شہر کی دوسری جانب کو
لیے جاتا تھا مسافت بعیدہ سے اثناے راہ مین تھک کر سستانے کے لیے اپنا بوجھ ایک
کوچہ مین کہ اُسکا فرش گلاب سے چھڑکا ہوا تھا اور ٹھنڈی ہوا اُس مین آتی تھی اُتارا اور متصل
ایک بڑے عالیشان مکان کے کہ وہان ہوائے سرد اور خوشبو اقسام عطریات کی آتی تھی بیٹھ
گیا اور ایک طرف سے اس محل کے راگون کی خوش آوازاور سازون کی صدائے دلکش آتی
دوسری طرف سے نغمے بلبلان ہزار داستان اور جانوران خوش الحان کے سنائی دیتے اور
خوشبو اقسام طعام اور رنگ برنگ کھانون لذیذ اور نفیس کی بھی اُسکے مشام مین پہونچتی تھی ان
سب امور سے اُسکو معلوم ہوا کہ شاید اس مکان مین سامان بڑی ضیافت کا ہو رہا ہے اُس نے
مشتاق ہوکر چاہا کہ سب حال دریافت کرے کہ یہ محل کسکا ہے اور اسمین کون بڑا امیر رہتا ہے اور اُس مزدور کا گذر ٦

سوا اُسدن کے اُس جا پر نہین ہوا تھا آخر اُسنے خادمان محل سے کہ پوشاکین نفیس پہنے ہوئے دروازے پر کھڑے تھے پوچھا کہ مالک اس گھر کا کون ہے اُنھون نے کہا تعجب ہے کہ تو بغداد کا رہنے والا اتنا نہین جانتا کہ یہ گھر سندباد جہازی کا ہے اُس نے تمام دریاؤن جہان کا سفر کیا اسی سبب سے وہ جہازی مشہور ہوا اُسکو خدا نے لاکھون کروڑون کا مقدور دیا ہے مزدور نے یہ حال سنکر نہایت تعجب کیا اور آسمان کی طرف دیکھکر باواز بلند کہا اے قادر مطلق کیا فرق ہے سندباد مین اور مجھ مین کہ ہندباد ہون اور تمام دن بڑی محنت اور مشقت سے روٹی جو کی اپنے اہل و عیال کے لیے پیدا کرتا ہون اور سندباد اس عیش و عشرت سے بسر کرتا ہے اُسنے کیا ایسا کام کیا کہ اُسکا نصیب ایسا بڑھایا اور مین نے کیا ایسا قصور کیا کہ موجب میری بدنصیبی کا ہوا پھر اُسنے جھنجھلا کر ایک ٹھوکر زمین پر ماری اور اپنی بدقسمتی پر افسوس کرنے لگا اتنے مین ایک خدمتگار اُس محل کا آیا اور بازو اُسکا پکڑکر کہا میرے ساتھ چل سندباد ہمارے آقا نے تجھے بلایا ہے ہندباد ڈر گیا کہ شاید سندباد میری تقریر سُنکر خفا ہوا اب مجھے سزا دینے کے واسطے بلاتا ہے عذر کرنے لگا کہ میرا بوجھا یہان پڑا ہے کیونکر اُسے چھوڑکر جاؤن خدمتگار نے کہا تو ڈر نہین ہم بوجھے کی حفاظت کرین گے آخر ہندباد مجبور ہو کر اُسکے ہمراہ ہوا خدمتگار اُسے ایک بڑے وسیع دالان مین لیگیا اُس مین گرد دسترخوان کے بہت آدمی بیٹھے تھے اُس دسترخوان پر طرح طرح کے کھانے چنے ہوے دیکھے اور صدر مین اُس حلقہ کے ایک امیر کبیر متبرک صورت کہ سفید ڈاڑھی اُسکی چھاتی تک لٹکتی تھی بیٹھا تھا اور اُسکی پشت کی طرف ایک گروہ خدمتگار و نکا دست بستہ کھڑا تھا مزدور اسقدر سامان دیکھکر ڈر گیا اور جھک کر سندباد کو سلام کیا سندباد نے جواب سلام کا دیکر اسے اپنے پاس اپنی داہنی طرف بٹھایا اور اچھے اچھے کھانے اپنے ہاتھ سے اُٹھا کر اُسکے آگے رکھے اور بہت نفیس شراب اُسے پلائی سندباد نے بعد فراغت تمام ہندباد سے موافق دستور عرب کے پوچھا بھائی تمھارا کیا نام ہے اُسنے کہا ہندباد سندباد نے کہا مین اور یہ سب اہل محفل تمکو دیکھکر کمال خوش ہوئے اب مین چاہتا ہون کہ تمھارے منہ سے اُس بات کو جو تم نے گلی مین بیٹھکر کہی تھی سنون اور وجہ یہ تھی کہ اُسنے دروازے سے اُن باتون کو ہندباد سے سنا تھا اور اسی لیے اُس کو بلوا بھیجا تھا ہندباد نے شرما کر

کہا اُسوقت مین بسبب خستگی کے اپنے ہوش مین نہ تھا شاید کچھ کلام نامناسب میری زبان سے
نکلے ہون اب اعادہ کرنا اُسکا محض بے ادبی ہے اُمیدوار ہون کہ گستاخی میری معاف ہو
سندباد نے کہا مین بے انصاف نہین کہ اُن باتون کا مواخذہ کرون بلکہ مجھے تیرے حال پر
رحم آیا اور تیری صورت دیکھکر اور شکایت سُنکر مجھکو بڑی رقت ہوئی مگر بھائی تو نے غلط سمجھکر
شکایتین کین تو جانتا ہوگا کہ مجھے بے مشقت یہ دولت حاصل ہوئی سو بخبر ہے مین نے بہت
بڑی بڑی مصیبتین اور آفتین دریا اور خشکی کی اُٹھائین تب خدا نے مجھے اس رتبے کو پہونچایا
پھر سندباد نے خطاب اُن سب جماعت کی طرف کرکے کہا صاحبو مجھ پر ایسے عجیب وغریب
حوادث سالہاسال گذرے ہین کہ جسکو سُنکر نہایت متحیر ہوگے سات سفر دریا کے مین
نے واسطے حصول اس دولت کے کیے اور ہر ایک سفر مین بڑی بڑی بلاؤن مین مبتلا
ہوا اگر اجازت ہو تو مین اُسکو تمھارے روبرو بیان کرون پھر سندباد نے اپنے
نوکرون سے کہا کہ ہندباد کے بوجھ کو جہان کہین وہ کہے پہونچا دو اُنھون نے فوراً وہ بوجھ
اُسکے مالک کے گھر پہونچا دیا سندباد نے اپنے پہلے سفر کا حال اس طرح بیان کرنا
شروع کیا

## بیان سندباد جہازی کے پہلے سفر کا

اے دوستو مین نے جو دولت واملاک اپنے باپ کے ترکے سے پائی تھی عالم شباب مین عیاشی
کرکے سب خرچ کر ڈالی بعد اُسکے اپنی بیوقوفی پر کمال نادم ہوا اور بہت افسوس کیا کہ محتاجی سے
گور مین جانا بہتر ہے آخر بقیہ میراث سب بیچ ڈالی اور تجار دریاؤن کے پاس جاکر مشورہ
کیا اُنھون نے مجھے صلاح نیک دی مین جلد اسباب تجارت مول لیکر ہمراہ اُن تاجرون
کے بندر بانسرہ کو گیا اور وہان سے جہاز کرایہ کرکے سوار ہوا اور جہاز کا وہان سے لنگر اُٹھا
دریاے پارس سے کہ داہنی طرف عرب کے اور بائین طرف ملک پارس کے ہے
ہند کی طرف جانب مشرق چلے اُس دریا کا تخمیناً ستر میل عرض اور دو ہزار پانسو میل طرف
جزیرے وتواق کے طول تھا اور ایک جانب مشرق ملحق دریاے شور سے اور دوسری
جانب دریاے ابا سین سے ملی ہوئی ہین اوائل مین کتنے دنون تک مبتلا امراض دریا

کار رہا پھر بالکل اچھا ہو گیا اثنا ے راہ مین گذر کئی جزیرون مین پڑا اور ہم نے اپنے اسباب کو
جا بجا بیچا اور بتدیل کیا ایک دن ہمارا جہاز سب پالون پر جاتا تھا ناگہان ایک جزیرہ
پانی پر سرسبز اور بہت خوبصورت نظر آیا کپتان نے خلاصیون کو حکم دیا کہ سب پالین جہاز کی
اُتار ڈالو اور ہم سب کو اجازت دی کہ جسکے جی مین آئے اُس جزیرے مین جائے چنانچہ کئی تاجر اور
مین مشتاق ہو کر اپنا اپنا کھانا لیکر اس مین گئے اس جزیرے نے کئی بار جنبش کی جہاز کے
آدمیون نے ہمین بلایا کہ جلد جہاز پر چڑھ آؤ ورنہ ہلاک ہو جاؤ گے اسوا سطے کہ جسے
جزیرہ تصور کیا تھا وہ پیٹھ بڑی مچھلی سمندر کی ہے ہم سب مضطر ہوئے جو ہم مین چالاک تھے
وہ جلد ڈونگیون پر کود کر سوار ہوئے اور کتنے پیر کر جہاز پر چڑھ گئے مگر مین تنہا پیٹھ پر
اُس مچھلی کے رہ گیا یہان تک کہ وہ غوطہ مار کر دریا مین چلی گئی مین اُس لکڑی کو جسے
جلانے کے لیے لایا تھا تھامے ہوئے سطح پانی پر رہ گیا تھوڑی دیر کے بعد کپتان
وہان سے لنگر جہاز کا اُٹھا کر روانہ ہوا مین تمام دن اور رات پانی مین بہا کیا دوسرے
دن مین بے طاقتی سے قریب تھا کہ ڈوب جاؤن ناگہان ایک لہر نے مجھے کنارے پر
ڈالدیا بڑی مشکل سے مین خشکی مین پہونچا اور بیدم ہو کر مُردے کی طرح گرا یہانتک کہ دن ہوا مین بھوک
کی بیتابی سے گھٹنیون چلکر ایک چشمۂ خوشگوار پر پہونچا میوے جو درختون سے ٹوٹ کر گرد چشمے
کے پڑے تھے خوب پیٹ بھر کر کھائے اور چشمہ سے پانی پیا تھوڑی دیر مین طاقت چلنے پھرنے
کی آئی اُس جزیرے مین ادھر اُدھر پھرنے لگا ایک میدان مین جا کر دور سے ایک گھوڑا
چرتے دیکھا مین اُدھر کو روانہ ہوا اچھائی بُرائی وہان کی کچھ معلوم نہ تھی بہر کیف وہان
پہونچکر گھوڑے کو میخ سے بندھا ہوا دیکھکر اُسکی خوبصورتی دیکھ رہا تھا کہ پہلے آواز آدمی کی
زمین کے اندر سے آئی پھر وہ آدمی جلد باہر نکل آیا اور پوچھا تو کون ہے مین نے اپنی
تباہی کا حال ظاہر کیا وہ مجھے تہ خانہ مین جہان اور بہت آدمی تھے لے گیا وہ سب
مجھے دیکھکر متعجب ہوئے جیسا مین اُنکو دیکھکر متحیر ہوا پھر مین نے کھانا کہ اُنھون نے دیا
تھا کھایا اور اُن سے پوچھا کہ تم سب اس ویرانے مین کیون آئے ہوا اُنھون نے کہا ہم
سائیس ہین مہاراج کے جو اس جزیرے کا حاکم ہے ہر سال انھین دنون ہم گھوڑیان مہاراج

کی لیکر واسطے لینے تخم گھوڑون دریائی کے یہان آتے ہین اور گھوڑیون کو کنارے دریا کے باندھ
دیتے ہین جب دریائی گھوڑا دریا سے نکل کر گھوڑی کے ساتھ جفتی کر کے چاہتا ہے کہ اُسکو ہلاک
کر ڈالے تب ہم تہخانے سے نکل کر شور و غل کرتے ہین وہ گھوڑا سمندر مین بھاگ جاتا ہے
اور جب گھوڑی گابھن ہو جاتی ہے ہم اُسکو لے کر شہر مین جاتے ہین اُسکے بچے کو بچھیرا
دریائی ہر شخص کہتا ہے وہ بچہ خاص سواری مین مہاراج کی رہتا ہے کل کے دن ہم سب
یہان سے جاوینگے مین نے کہا مین بھی تمھارے ساتھ چلونگا وہ لوگ مجھسے بات چیت کر رہے
تھے کہ گھوڑا دریا سے نکلا اور گھوڑی کے ساتھ جفتی کر کے چاہتا تھا کہ اُسے ہلاک کرے دفعتہً
اُنھون نے شور و غل ایسا مچایا کہ وہ بھاگ کر دریا مین ہو رہا دوسرے دن وہ سب گھوڑیان
کو لیکر شہر مین آئے مین بھی انکے ساتھ گیا جب وہ لوگ مجھے مہاراج کے روبرو لے گئے
اُسنے میرا حال سنکر بہت افسوس کیا اور اہلکارون سے فرمایا اس شخص کو اچھی طرح
سے رکھو اونھون نے مجھے بہت آرام سے رکھا مین تجارت پیشہ تھا ہی اکثر صحبت
سوداگرون سے رکھتا تھا اور ہر ایک تازہ وارد سے جو اس بندر مین آتا حال بغداد کا
پوچھا کرتا کہ کسی ایسے سے ملاقات ہو کہ اُسکے ساتھ بغداد کو جاؤن شہر مہاراج کا وسیع اور
بہت خوبصورت تھا ہر روز جہاز ملکون کے وہان آیا کرتے تھے اور مین اکثر ہند کے
لوگون سے ملاقات کرتا اس ضمن مین حاکمون اور سردارون اور ملکون سے کہ خراج گذار
مہاراج کے تھے اور اکثر وہان آتے جاتے ملاقات میری ہوئی وہ سب ہمارے ملک کا
رویہ پوچھا کرتے اور مین وہان کے ملکون کے حال اور عجائب و غرائب اُن سے پوچھتا
چنانچہ مہاراج کی قلمرو مین ایک جزیرہ کسیل نام تھا مین نے سنا کہ وہان تمام رات آواز
نقارے کی آیا کرتی ہے اہل جہاز سے معلوم ہوا کہ اُس جزیرے مین دجال کہ آخر زمانہ مین خروج
کریگا رہتا ہے مین اُس جزیرے کا مشتاق ہو کر دیکھنے گیا سفر مین مین نے سو سو دو دو سو
ہاتھ کی مچھلی دیکھی جنکے دیکھنے سے ڈر معلوم ہوتا تھا لیکن وہ ایسی وحشی تھین کہ فقط تختے
کی آواز سے بھاگ جاتین اور ایک قسم کی مچھلی اور دیکھی کہ اُسکا منھ مانند اُلو کے تھا
اور طول مین ایک ہاتھ ایک دن مین لنگر گاہ مین اس شہر کے کھڑا تھا کہ

ایک جہاز کا وہان لنگر ہوا اور سب تاجرانے اسباب کی گٹھریان جہاز سے اُتار کر شہر مین واسطے بیچنے کے لانے لگے ناگہان میری نظر ایک گٹھری پر پڑی کہ اُسپر میرا نام لکھا تھا مین نے اُسے پہچانا کہ یہ وہی گٹھریان ہین جنکو مین نے بانسرہ مین جہاز پر لادا تھا پھر مین کپتان کے پاس کہ مجھکو ڈوبا جانتا تھا گیا اور اُس سے پوچھا کہ وہ گٹھریان کس سوداگر کی ہین اس نے کہا کہ ہمارے ساتھ ایک سوداگر بغدادی سندباد نام بانسرہ سے سوار ہوا تھا پھر اُس نے اس جزیرے مین اُترنے کی کہ حقیقت مین وہ مچھلی تھی اور میرے ڈوب جانے کی کیفیت سب بیان کی اور حسرت سے کہا کہ وہ ڈوب گیا یہ گٹھریان اُسکی ہین اب انکو اس جزیرے مین بیچونگا اصل اور نفع اسکا بعد پہونچنے بغداد کے اُسکے وارثون کو دونگا مین نے کپتان سے کہا وہ سندباد مین ہون اور گٹھریان میری ہین کپتان نے کہا سبحان اللہ کیونکر مین اعتبار کرون کہ تو سندباد ہے مین نے بچشم خود دیکھا تھا کہ وہ دریا مین ڈوب گیا اور بہت آدمی گواہ ہین اب تو نے اپنے تئین جعلی سندباد قرار دیا تب مین نے سب اپنا حال اول سے آخر تک بیان کیا کپتان نے پہلے تو تعجب کیا پھر بغور مجھے دیکھ کر پہچانا اور دوسرے تاجرون نے بھی مجھے پہچان کر گواہی دی کہ سندباد یہی ہے پھر مجھے سب مبارکباد دینے لگے اور کپتان نے مجھے گلے لگا کر کہا الحمد للہ کہ تو نے بڑے صدمے سے نجات پائی تجھے زندہ پاکر مین نہایت خوش ہوا فی الحقیقت یہ تیرا مال ہے اپنی گٹھریون کو گن لے تجھے ان کے بیچنے اور بدلنے کا اختیار ہے مین نے کپتان کی دیانت اور امانت کی بہت تعریف کر کے کہا اس مال سے تھوڑا تم بھی لو مگر اسنے نہ لیا سب میرے حوالے کیا پھر مین نے اُن گٹھریون سے بہت اچھی اور قیمتی چیزین انتخاب کر کے مہاراج کی خدمت مین گذرانین مہاراج نے پوچھا تو نے اس اسباب کو کہان سے پایا مین نے اُس سے حال اپنی گٹھریون کے پانے کا مفصل عرض کیا وہ سُنکر نہایت خوش ہوا اور میرے اسباب کو قبول کیا اور اسکے عوض مجھے بہت کچھ عطا کیا پھر مین رخصت ہو کر اپنے قدیم جہاز پر سوار ہوا اور باقی جنس اپنی اُس ملک کی اجناس سے کہ صندل کافور آبنوس جایپھل لونگ مرچ سیاہ پیپل وغیرہ گرانہ تھا تبدیل کیا اور وہان سے روانہ ہو کر اور جزیرون مین گیا آخر کار

سند باد بصرہ مین پہونچکر جہاز پر سے اُترا پھر خشکی کے راستے یہان آیا اس سفر مین مجھے ایک لاکھ ریال نفع مین پیدا ہوئے اپنے اقربا اور دوستون سے ملاقات کرکے خوش ہوا بہت لونڈی غلام اور بڑی حویلی وغیرہ اشیا عمارت اور ریاست کے مول لیکر بکمال عیش و آرام رہنے لگا یہان تک کہ وہ شدائد سفر بھول گیا سندباد نے اپنا حال یہانتک بیان کرکے قوالون اور مطربون کو گانے بجانے کے واسطے حکم کیا اُنھون نے گایا بجایا پھر باہم کھانے پینے کا جلسہ رہا جب رات کو وقت برخاست آیا سندباد نے ایک تھیلی سو ریال کی منگوا کر ہندباد مزدور کو دیکر کہا اب تم اپنے گھر جاؤ دوسرے دن اسی وقت میرا حال سننے کے واسطے پھر یہان آنا ہندباد سندباد کی محبت اور ایک سو ریال سے کہ کبھی آنکھ سے نہین دیکھے تھے نہایت خوش ہوکر اسکی شکرگزاری کرکے اپنے گھر آیا اور سب حال اپنی بی بی اور بچون سے ظاہر کیا وہ سب شکر خدا بجا لاسے دوسرے دن ہندباد اچھی پوشاک پہنکر پھر سندباد کے گھر آیا وہ بہت خوش ہوا اور مسکراکر خیر و عافیت پوچھی پھر سب رفیق اور مہمان سندباد کے جمع ہوئے دسترخوان کھانون کا موافق معمول کے چنا گیا سب کھانا کھانے بیٹھے پھر بعد فراغت سندباد نے اپنے دوسرے سفر کا حال اس طرح کہنا شروع کیا

## بیان سندباد جہازی کے دوسرے سفر کا

کہا جو ایسی مصیبت پہلے سفر مین مجھپر پڑی کہ مین نے اپنے دل مین عہد کیا تھا کہ پھر کبھی نام سفر کا نہ لون اور آرام سے بغداد مین بسر کرون مگر بسبب بیکاری کے آخر اُکتا گیا چاہا کہ پھر سفر کرکے نئے شہرون کی سیر کرون اور سفر دریا مین عجائب غرائب زمانے کے دیکھون یہ ارادہ کرکے مین نے اجناس تجارت مناسب مول لین اور اُن تاجرون کے ساتھ جنکی دیانت اور امانت پر اعتماد تھا ہمراہ ہوکر ایک اچھے جہاز پر سوار ہوا اور ہم سب نے خدا پر توکل کرکے جہاز کا لنگر اُٹھایا اثنائے راہ مین جزیرون کی سیر کرتے اور اسباب تجارت کو بیچتے بدلتے جاتے تھے ایک دن ہم ایک جزیرے مین کہ سرسبز درختون اور میوہ دار سے بھرا تھا جہاز سے اُتر گئے مگر وہ جگہ بالکل ویران تھی کوئی آدم زاد اس مین دکھائی نہ دیا میرے ساتھی سب میوون کو توڑ کر جمع کرتے تھے اور مین چھوٹے سے چشمہ پر کہ سایہ مین درختون کے جاری تھا بیٹھ گیا

اور کھانا کہ ساتھ تھا کھانے لگا اور بعد کھانے کے شراب پیکر اُس چشمہ پر سو رہا آخر جب بیدار ہوا
کہ جہاز وہان سے بہت دور نکل گیا تھا ہمراہیون سے کسی کو نہ پایا اسوقت کے اضطراب کا حال
مین بیان نہین کر سکتا قریب تھا کہ فرط تنہائی وغم سے میری جان فنا ہو جاتی ہاے ہاے
کرکے رونے لگا اور اپنا سر پیٹ کر زمین پر گرا اور ہزارون لعنت ملامت اپنے تئین کرتا
رہا کہ مصیبتین پہلے سفر کی کیا کم تھین کہ دوسرا سفر تو نے کیا آخر خدا کو یاد کرکے اُٹھا لیکن سخت
تحیر کہ کیا کرون اور کہان جاؤن کیونکہ سوا پانی اور آسمان کے ہر چہار طرف کچھ اور دکھائی نہین
دیتا تھا بعد دیر کے خشکی مین ایک چیز بہت بلند و سفید دور سے مجھے دکھائی دی مین اُس
شے کی طرف روانہ ہوا نزدیک پہونچکر دیکھا کہ وہ بطور گنبد کے گول اور بڑی ایک شے ہے اور
چھونے سے بہت چکنی اور پھسلونی معلوم ہوئی پھر مین گرد اُس گنبد کے پھرا کہ شاید دروازہ نظر
پڑے مگر وہ چارون طرف سے بند تھا اور دور اُسکا قریب پچاس قدم کے تھا اتنے مین
آفتاب قریب غروب کے ہوا ہر چہار طرف تاریکی معلوم ہونے لگی مین سخت حیران ہوا اور
ایک چڑیا کو کہ بہت بڑی تھی دیکھکر زیادہ مجھے حیرت ہوئی وہ میری جانب کو اڑتی آتی تھی
اسوقت مجھے جہازیون کا کہنا یاد پڑا کہ ایک چڑیا رُخ نام سے بہت بڑی ہوتی ہو ہندی مین اُسے
گرور کہتے ہین مین نے قیاس کیا یہ گول سفید شے گنبد نما اُسکا انڈا ہے آخر سوچنا میرا صحیح ہوا
وہ چڑیا انڈا سینے کے واسطے وہان آئی تھی اور وہ گنبد اُسکا انڈا تھا ایک پنجہ اُس کا میرے
پاس آکر پڑا پھر ناخن اُسکا مانند بہت بڑے درخت کی جڑ کے تھا مین نے اپنے تئین اُسکے
ناخن مین پگڑی سے خوب مضبوط باندھا اور خیال کیا کہ کل جسوقت یہ رُخ یہان سے
اُڑے گا مجھے کسی طرف لیجائیگا غرض دوسرے دن وہ وہان سے اُڑکر اسقدر بلند ہوا کہ زمین مطلقاً
مجھے دکھائی نہ دیتی تھی پھر وہ ایک ہی لحمہ مین کسی صحرا کی طرف جاکر اترا مین جلد اُسکے پانون
سے الگ ہوا وہ ایک بڑے اژدہے پر جا گرا اور اپنی چونچ مین داب کر لے اڑا وہ جگہ
جس مین رُخ نے مجھے چھوڑا بہت گہرا درہ کوہ کا تھا اور چارون طرف اُسکے بہت
بڑے بڑے پہاڑ تھے کسی بشر کا مقدور نہ تھا کہ اُسپر چڑھ سکے یہ جگہ اول سے زیادہ
مہالک تھی مین نے وہان چارون طرف الماس کے ٹکڑے دیکھے بعضے اتنے بڑے

کہ مین حیران ہوا اور بڑے بڑے ٹکڑے الماس کے جمع کر کپڑون مین مین نے باندھے مگر
اژدہے وہان بکثرت تھے اور اسقدر بڑے کہ چھوٹا اُنکا بہت بڑے ہاتھی کو بے تکلف نگل جاتا
مین اُس خوشی کو جو ہیرون کے ملنے سے مجھے ہوئی تھی بھول گیا دن بھر سب سانپ رُخ کے
خوف سے غارون مین پہاڑون کے چھپے رہتے رات کو نکل کر پھرتے مین دن بھر جنگل مین پھرا
کیا اور جہان اچھی جگہ پاتا بیٹھ کر سستاتا جب آفتاب غروب ہوا تب مین ایک چھوٹے
سے غار مین جاکر چھپا اور منھ کو اُسکے پتھرون سے مضبوط بند کیا فقط روشنی کے لیے ذراسا
سوراخ رہنے دیا اور کھانا نکال کر کھانے لگا اتنے مین سانپون نے نکلنا اور
بولنا شروع کیا ان کی خوفناک آوازین سنکر رات بھر مجھے نیند نہ آئی.

تصویر اس پہاڑ کی جس مین ہیرے کی کان تھی اور بڑے اژدہون کی بیان



یہانتک کہ دن ہوا سب سانپ غارون مین گھس گئے مین باہر نکلا اور تھوڑا سا کھانا کھا کر لیٹ رہا
پھر دا آنکھ لگنے کے ایک چیز میرے نزدیک آپڑی مین جاگ اُٹھا جب بغور دیکھا تو ایک بڑا تھڑا
تازے گوشت کا نظر آیا پھر تو چارون طرف پہاڑون کے اوپر سے بڑے بڑے ٹکڑے گوشت
کے اُس جگہ گرنے لگے مین حیران ہوا تھوڑی دیر کے بعد مجھے زبانی جہازیون کے سُنی
ہوئی یہ بات یاد آئی کہ ایک جاپر ہیرے کی کھان ہے اور سوداگر پہاڑون پر جاکر اُس حیلے
سے ہیرون کو لاتے ہین مجھکو اُس وقت یقین ہوا وہ حیلہ یہ ہے کہ سوداگران پہاڑون پر
اُس موسم مین جاتے ہین جن دنون گِدھ اور کرگس انڈے بچے دیتے ہین اور بڑے بڑے ٹکڑے
گوشت کے نیچے کو پھینکتے ہین اور اُن ٹکڑون مین بسبب نرم ہونے کے پارہائے الماس
چمٹ جاتے ہین بڑے بڑے گدھ وہ ٹکڑے پہاڑ کی چوٹی پر اپنے آشیانون مین لیجاکر بچون کو
کھلاتے ہین اور سوداگران کے آشیانون سے وہ ٹکڑے لے لیا کرتے ہین اس حیلے سے
ریزہائے الماس اوس درہ پہاڑ سے ہاتھ لگتے ہین اور وہ درہ کوہ کا ایسا عمیق اور بید صف
تھا کہ ہرچند مین نے فکر کی مگر کہین راہ نکلنے کی نہ پائی وہ ادھڑا گوشت کا دیکھکر مجھے تسلی
ہوئی پھر مین نے اپنے چمڑے کے توشہ دان مین بڑے بڑے ٹکڑے الماس کے چنکر بھرے
اور ایک بڑا ٹکڑا گوشت کا اپنے تمام بدن پر لپیٹ کر دستار سے مضبوط باندھا اور توشہ دان کو
بحفاظت کمر سے باندھکر اپنے تئین زمین پر ڈال دیا تھوڑی دیر مین گِدون نے پہاڑ پر سے
اُس جگہ اُترنا شروع کیا اور ایک بہت بڑا گِدھ اُس پارۂ گوشت کو جسے مین نے اپنے جسم پر
لپٹیا تھا اپنے پنجون مین پکڑکر اُڑا اور پہاڑ کی چوٹی پر لے جاکر اپنے آشیانے مین رکھا سوداگر
نے غل مچایا گِدھ اُڑگیا ایک تاجر آیا اور مجھے دیکھکر مجھ سے قضیہ کرنے لگا مین نے کہا تم
جمعی رکھو جس قدر ہیرے پاس ہیرے ہین وہ سب اپنے سمجھو مین اُن کو درہ سے انتخاب
کر لایا ہون اس چمڑے کی تھیلی مین موجود ہین دیکھ لو یہ کہکر وہ تھیلی اُنھین دکھائی اتنے
مین تمام تاجر گرد میرے جمع ہوگئے اُن سے بھی مین نے یہی حال ظاہر کیا اور وہ حیلہ
جس سے مین وہان پہونچا تھا کہہ سُنایا اُنھون نے بہت تعجب کیا پھر مجھے اپنے ہمراہ
وہان لے گئے جہان وہ سب رہتے تھے اور میرے ہیرے دیکھکر متعجب ہوکر

سکنے لگے کہ اتنے بڑے بڑے ہیرے آجتک ہم نے کہین نہین دیکھے آخر مین نے اُس تاجر سے جسکے
مکان مین آیا تھا کہا اس مین سے جس قدر چاہو لے لو اُسنے کہا مین نہ لونگا مگر جب مین نے
بہت مبالغہ کیا اُسنے ایک بڑا ہیرا اور کئی چھوٹے چھوٹے لیے اور کہا یہ میری تمام عمر کو
کافی ہین وہان معمول تھا کہ ہر ایک سوداگر ایک ایک دو دو آشیانے گدون کے
اپنے واسطے ہیرے تلاش کرنے کو مقرر کرلیتا تھا دوسرے کے آشیانے سے سروکار نہ رکھتا
تھا پھر اُس رات کو مین اُن سب تاجرون کے ساتھ سو رہا اور اپنے حال کو دوبارہ ظاہر
کیا اور ایسی آفتون سے بچ کر بے حد خوش ہوا دوسرے دن سب تاجرون کے ہمراہ
جزیرۂ روحا مین آیا اثنائے راہ مین اژدہون سے کچھ ہمین ضرر نہین پہونچا جزیرہ روحا
مین ایک درخت سے کافور نکلتا ہے اُسکی ایک شاخ چھری سے شگافتہ
کر دیتے ہین اُس مین سے عرق بہکر ایک ظرف مین جمع ہوکر جم جاتا ہو وہی کافور کہلاتا ہے
پھر وہ شاخ مرجھا کر خشک ہو جاتی ہو اور وہ درخت اتنا بڑا ہو کہ سو آدمی اُسکے سایے
مین بخوبی بیٹھ رہین اور اُس جزیرے مین گینڈا ہاتھی سے چھوٹا اور بھینسے سے بڑا پیدا
ہوتا ہی اسکی ناک پر ایک سینگ ایک ہاتھ کے برابر اندر سے ٹھوس ہوتا ہو اور اُس سینگ
کے اوپر سفید خط مشابہ تصویر انسان کے دکھائی دیتے ہین وہ گینڈا اکثر ہاتھی کے شکم مین
سینگ چبھو کر اُسکو سر پر اُٹھا لیتا ہے مگر بسبب لہو اور چربی کے کہ ہاتھی کے شکم سے بہکر
اُسکی آنکھون پر پڑتی ہے اندھا ہو جاتا ہے پھر اسی حالت مین مرغ آکر اُس گینڈے کو
ہاتھی سمیت پنجون مین پکڑے جاتا ہو اور اپنے بچون کو کھلاتا ہے پھر مین جزیرہ روحا سے اور
بہت جزیرون مین گیا اور اپنے ہیرون سے اسباب تجارت کا بہت قیمتی جو پیدا اُن ملکون
مین تھا بدلا اور اسی طرح بہت سے شہر اور بنادر مین ہوکر بالنصرہ مین اور وہان سے
بغداد کو پہونچا اور فقیرون محتاجون بغداد کو بہت دولت خیرات مین دی جب سند باد
اپنے دوسرے سفر کا حال بیان کر چکا اس نے ایک سو ریال ہند باد کو دے کر رخصت
کیا اور کہا کل پھر اسی وقت آکر میرے تیسرے سفر کا حال سننا چنانچہ ہند باد
اور سب مہمان رخصت ہوکر اپنے گھر گئے اور دوسرے دن پھر سب وقت معین پر حاضر

ہوئے اور ہندباد بھی بہوتحا بسمون نے سندباد کے ساتھ کھانا کھایا اور بعد فراغت سندباد نے اپنے تیسرے سفر کا حال اسطرح کہنا شروع کیا

## بیان سندباد جہازی کے تیسرے سفر کا

میں ان سب مصیبتوں کو جو دونوں سفر میں اٹھائی تھیں بسبب آسایش و عشرت کے بھول گیا یہانتک کہ پھر تیاری سفر کر بغداد سے روانہ ہوا اور مال تجارت بانسرہ کو لیگیا وہاں اور تاجروں کے ساتھ جہاز پر سوار ہوکر ایک بڑا سفر کیا اور کئی جزیروں میں اسباب بیچ کر بہت فائدہ اُٹھایا ایک دن جہاز ہمارا طوفان میں پڑا راہ مقصود گم ہوئی بعد کتنے دنوں کے ایک جزیرے میں پہونچے وہاں پر جہاز کو لنگر کیا کپتان چاروں طرف دیکھنے لگا اور روکر کہا نزدیک اس جزیرے کے جزیرہ جنگلی آدمیوں کے ہیں جن کے بدن پر سُرخ بال ہیں اور وہ جہازوں کے لیے وبال ہیں جماعت انکی بہت ہی اگر ہم ایک کو ان میں سے مار ڈالیں تو وہ چاروں طرف سے جمع ہوکر سب کو ہلاک کریں ہم سب اہل جہاز بہت ڈرے او گھبرائے تھوڑی دیر کے بعد بہت سے بن مانس جنکا بدن سُرخ بالوں سے چھپا ہوا اور قد دو گز کا تھا ہماری طرف دوڑے اور دریا میں پیرنے لگے یہانتک کہ جہاز کو چاروں طرف سے گھیر لیا اور کچھ بولے مگر ہم نہ سمجھے پھر وہ جہاز کی رسیوں پر چڑھ آئے اُس وقت کی بیقراری الامان الامان آخرا اُنھوں نے بالوں کو باندھ دیا اور لنگر کے رستے کاٹ کر جہاز کو کنارے پر کھینچ لائے اور ہم سب کو جہاز سے اُتار کر اپنے جزیرے میں لیگئے مگر ہم سب بدقسمتی سے اُنکے ہاتھ میں گرفتار ہوئے ہم نے وہاں میوے اور بقولات بکثرت پائے انھیں ہم کھاتے اور جانتے تھے کہ سب آخر کو ذبح کیے جاوینگے پھر وہ جنگلی ہم کو گھیر کر ایک بڑے مکان بلند میں لے گئے وہاں ہم نے ایک بڑا ڈھیر آدمیوں کی ہڈیوں کا اور کئی بڑے بڑے سیخیں آہنی کباب بھوننے کے دیکھے ہم سب بیہوش ہوکر زمین پر گر پڑے یہانتک کہ رات ہوئی ہم واویلا کرنے لگے یکایک دروازہ کمرے کا اس زور سے کھلا کہ ہم سب ڈر گئے بعد ایک لمحہ کے اندر سے ایک آدمی کالا مہیب شکل ظفر مو نہسا

مانند درخت ناجبیں کے بنا باہر نکلا جسکی ایکسی آنکھ انگارے کی طرح سُرخ اور دہکسا رہی تھی اور
آگے کے دانت تیز اور مُنھ سے باہر نکلے ہوے اور نیچے کا ہونٹھ سینے پر لٹکتا تھا کان مانند
کان ہاتھی کے جوڑے اور ناخن گول اور ٹیڑھے جیسے شکاری چڑیون کے ہم سب اُس
دیو کو دیکھکر پھر غش مین آئے اور دیر تک مانند مُردون کے پڑے رہے جب
ہوش مین آئے تو دیکھا کہ ڈیوڑھی مین آکر کھڑا ہوا کچھ تجویز تا ہے پھر آگے آیا اور ہر ایک
کو ہم سے اُٹھا اور گھما کر دیکھنے لگا جیسے بڑ قصاب بکریون کا سر پکڑ کر فربہی اور لاغری اُنکی دیکھتا
ہے پہلے سب کے مجھے دیکھا مگر مجھ مین فقط پوست و استخوان پایا اسواسطے چھوڑ دیا اور اسی
طرح ہر ایک کو دیکھا اور ٹٹولتا رہا پھر نوبت کپتان کی آئی کہ وہ سب سے فربہ تھا بہت سی
آگ جلا کر اُسے کباب کیا اور کھایا اور ڈیوڑھی مین جاکر سو رہا اس زور سے خراٹے لیتا تھا
جیسے بادل گرجتا ہو صبح تک سوتا رہا ہم سب رات بھر حالت جانکنی مین رہے پھر وہ
جاگا اور باہر گیا اور ہمین وہین چھوڑ دیا جب وہ بہت دور نکل گیا ہم سب نے پھر بدستور

تصویر دیو مہیب کی آدمی کو بھون کر کھا جانیکی



رونا اور وا ویلا کرنا شروع کیا مکان ہمارے رونے سے بھر گیا ہم سب بہت تھے اور وہ دیو تنہا مگر کوئی تدبیر نہیں چلتی تھی کہ اپنے تئین بچائین آخر کو ہم سب مشیت ایزدی پر راضی ہوکر دن کو اُس جزیرے مین میوے اور گھانس پات توڑ کر کھاتے رہے رات کو اُسی منحوس محل مین آکر بیٹھ رہے وہ دیو پھر آیا اور ہمارے ہمراہیون سے ایک شخص فربہ کو کباب کر کے کھا گیا اور دہلیز مین سو رہا دوسرے دن جب وہ بیدار ہوکر باہر آیا میرے ساتھیون نے ارادہ کیا کہ دریا مین جا کر ڈوب مرین مگر ایک مسلمان نے کہا اپنے ہاتھ سے اپنے تئین ہلاک نہ کیا چاہیے کچھ ایسی تدبیر کرو کہ اس بلا سے نجات ملے اُسکے کہنے سے سب اپنے اپنے دلمین فکر کرنے لگے یہانتک کہ مین نے کہا صاحبو کنارے پر دریا ے شور کے بہت لکڑیان اور تختے اور رسیان پڑی ہین ہم سب پانچ چار کشتیان چھوٹی چھوٹی بنا کر کسی جگہ مخفی میں باندھ رکھین فرصت کے وقت اُنپر سوار ہوکر اُس جگہ سے نکل چلین میری اس تدبیر کو سب نے پسند کیا اور ہم سب نے ملکر جلد جلد چند کشتیان اتنی بڑی بنائین کہ جس مین تین تین آدمیون کی گنجائش ہو پھر شام کو ہم سب اُسی محل مین گئے اور اُس دیو نے آکر ہم مین سے ایک کو پکڑ کر حسب معمول نوش کیا اور سو رہا جب ہم نے اُس کے خراٹون کی آواز سنی تو نو آدمیون نے ہم مین سے جو دلیر تھے اور دسوین مین نے ایک ایک سیخ لوہے کی اُٹھا کر آگ پر رکھی جب سیخین سرخ ہوگئین تو متواتر اس دیو کی آنکھ پر رکھدین یہان تک کہ اسکو اندھا کر ڈالا دیو درد سے بہت چلایا اور شور و غل مچا کر دہنے بائین ہاتھون کو پھیلاتا مگر ہم سب دور دور بھاگتے پھرتے تھے آخر دروازہ سے نکل کر بیل کی طرح چلانے لگا ہم سب کنارے دریا کے بھاگ آئے اور اُن کشتیون پر جنھین آگے سے تیار کر رکھا تھا سوار ہوئے اور منتظر تھے کہ دن ہو تو کشتیون کو دریا مین لے جا کر کھیوین صبح ہوتے اُس دیو کو دو آدمی کہ اُسی کی جنس کے تھے ہاتھ پکڑ کر دریا کے کنارے لائے اور کئی دیو اُسکے آگے دوڑتے چلے آتے تھے ہم سب کشتیون کو دریا مین ڈال کر زور سے کھینے لگے دیوون نے بڑے بڑے پتھر کشتیون کی طرف پھینکنا شروع کیے یہان تک کہ سب کشتیان ڈبو دین فقط ایک کشتی جس پر مین اور دو اور میرے ہمراہی

سوار تھے بچ رہی ہم اُسے زور سے کھے کر اتنی دور نکل گئے جہان اُنکے پتھر نہ پہونچ سکے پھر
جب ہماری کشتی دریا مین پہونچی شدت ہوا اور تلاطم سے موجون کے زیر و زبر ہونے
لگی ایک دن اور ایک رات ہم اُسی حالت مین رہے دوسرے دن ایک اور جزیرے مین پہونچے
پھر ہم تینون اُس جزیرے مین گئے اور وہان کے میوے خوب کھائے رات کو کنارے
دریا کے شور کے سو رہے یکایک سانپ کی کھڑکھڑاہٹ سے کہ ناریل کے برابر لمبا تھا
میری آنکھ کھل گئی وہ آتے ہی ایک کو ہمارے ساتھیون سے پکڑکر کھانے لگا اور اُسکو خوب
توڑ مروڑ کر نگل گیا مین یہ دیکھکر بہت ڈرا اور دوسرے ساتھی کے ہمراہ وہان سے بھاگ کر
بہت دور جا ٹھہرا اُس پر بھی آواز ہڈیون کی اُس شخص کی جسکو وہ سموچا نگل گیا تھا اور پھر اُگلتا
تھا سنائی پڑتی تھی بہرحال وہ رات بڑی مصیبت مین کٹی اور دن بڑے اندیشہ مین کٹا
شام کو کچھ میوے جنگلی کھاکر ایک درخت بلند پر چڑھ گئے تھوڑی دیر کے بعد ہم نے اُس
سانپ کے بولنے کی آواز نیچے اُس درخت کے سُنی پھر دیکھا کہ اُس کی جڑ پر پہونچ کے
میرے ہمراہی کو نگل گیا اور وہان سے چلدیا مین درخت پر فجر تک بیٹھا رہا پھر دن چڑھے
نیچے اُترا اور مجھے یقین ہوا کہ آج کی رات اژدہے سے مین بھی جانبر نہونگا وہ مجھے بھی نگل
جائیگا پھر مایوس ہوکر ارادہ کیا کہ دریا مین ڈوب مرون لیکن اپنے تئین خدا کی امان مین چھوڑ کر
بہت سی لکڑیان اور کانٹے جمع کیے اور بوجھے باندھکر اس درخت کے رکھے اور کچھ بطور ٹٹی
کے بناکر درخت کے اوپر باندھے جب رات ہوئی مین درخت پر چڑھکر چھپ رہا وہ سانپ
آکر چارون طرف اس درخت کے پھرا لیکن کسی طرف سے راہ نہ پائی تمام رات وہ میری
گھات مین رہا آخر دن ہوتے ہی چلا گیا اور مین بسبب جاگنے تمام رات کے اس طرح مضمحل
ہوگیا کہ مرنے کو ایسی زندگی پر ترجیح دیتا تھا آخر تنگ ہوکر دریا کی طرف ڈوب مرنے کے
ارادے سے گیا لیکن فضل خدا کا شامل حال تھا ایک جہاز دور سے دکھائی دیا کہ چلا
آتا ہے مین نے زور سے پکارا اور اپنی دستار کو گھمایا کپتان نے دیکھا یا میری آواز
سُنی ڈونگی کو بھیجا مین اُس پر چڑھکر جہاز پر گیا کپتان اور جہازی متعجب ہوکر پوچھنے لگے
کہ کیونکر اس ویران جزیرے مین تیرا آنا ہوا ایک بڈھے نے مجھ سے کہا

لوگ کہتے ہین کہ اس جزیرے مین دیو مردم خوار رہتے ہین کہ آدمی کا گوشت کباب کرکے کھاتے ہین اور سوا اُن کے بڑے بڑے سانپ رہتے ہین غرض اُنھون نے میرے زندہ رہنے سے بہت تعجب کیا اور مجھے کھانا کھلایا اور کپتان نے ایک جوڑا اپنے پہننے کا دیا مین نے ہوش و حواس مین آکر اُن سے اپنی سب مصیبتون کا حال مفصل کہا پھر ہم وہان سے کئی جزیرون مین گئے آخر کو سلہٹ مین آئے جہان صندل کی لکڑی پیدا ہوتی ہو اور اکثر امراض ٹھوتی ہے کپتان نے اس شہر مین جہاز کو لنگر کیا اور سب تاجرون نے اپنا اسباب بیچنے اور بدلنے کے واسطے جہاز سے اُتارا ایک دن کپتان نے مجھ سے کہا بھائی ایک سوداگر کا اسباب بہت مدت سے میرے جہاز پر اُٹھا رکھا ہو اور وہ مدت ہوئی کہ مرگیا اب تک تو مین اس کے اسباب کو جابجا بیچتا بدلتا چلا آتا ہون اور چاہتا ہون کہ اُسکے وطن پہونچکر اصل و نفع ورثہ کو اسکے حوالہ کرون آج سے وہ سب گٹھریان تیرے سپرد کرتا ہون اُس سوداگر کے وارثون سے تیرا حق السعی دلوا دونگا مین نے کپتان کی بہت شکرگزاری بجا لاکر کہا تم نے میرے حال پر بڑا رحم کیا کہ میرے واسطے ایک شغل ٹھہرایا پھر اُسنے اپنے محرر کو حکم کیا کہ وہ مال اس شخص کے سپرد کر محرر نے کپتان سے پوچھا کہ اس سوداگر کا کیا نام تھا کپتان نے کہا سندباد جہازی مین اپنا نام سُنکر سکتے مین آگیا اور کپتان کا مُنھ دیکھنے لگا اور مین نے اسکو پہچانا کہ یہ دوسرے سفر مین ہمارے جہاز کا کپتان تھا اُس نے مجھے فلانے جزیرے مین چشمے پر سوتا چھوڑکر جہاز وہان سے کھول دیا اب یہ مجھے موا تصور کرتا ہے مین نے کپتان سے کہا مقرر یہ مال اُسی سوداگر کا ہے جسکا نام سندباد جہازی تھا کپتان نے کہا ہان اُسی کا ہو مین نے کپتان سے کہا کیا تم کو یقینا معلوم ہو کہ وہ تاجر مرگیا کپتان نے کہا البتہ مین نے کہا ذرا بغور میری طرف دیکھو کہ مین وہی سندباد جہازی ہون کپتان نے سُنکر بغور میری طرف دیکھا اور مجھے پہچان کر شکر خدا بجالایا اور اپنے گلے سے لگاکر کہا بھائی تم مقرر سندباد جہازی ہو اور یہ سب مال تمھارا ہو اب مین تمکو منافع سمیت سونپتا ہون مین نے اپنا مال تمام و کمال مع نفع کپتان سے پایا پھر ہم سلہٹ سے اور جزیرون مین گئے جہان سے ہم نے لونگ اور دارچینی وغیرہ خریدین

اور وہاں سے ہم نے بہت دور تک سفر کیا ایک جا پر ہمنے کچھوے اتنے بڑے دیکھے جن کا طول و عرض بچاس ہاتھ کا تھا اور مچھلیاں عجب قسم کی دیکھیں کہ مانند گائے کے دودھ دیتی تھیں اُنکا چمڑا ایسا سخت تھا کہ جسکی سپر بناتے تھے اور ایک ماہی کو صورت اور رنگ میں مشابہ شتر کے دیکھا پھر ہم بالنسرہ میں پہونچے اور وہاں سے بغداد کو آئے اس سفر میں بیحساب دولت مجھے حاصل ہوئی اپنے وطن میں صحیح و سالم در متمتع پہونچکر شکر خدا بجالایا اور بہت سا مال محتاجوں اور مستحقوں کو دیے اور ایک بہت [illegible] بعد تمام کرنے حال اپنے تیسرے سفر کے سو ریال ہندباد کو دیے اور دوسرے دن موافق معمول کے پھر اُسکی دعوت کی مہمان رخصت ہوئے دوسرے دن کھانا کھانے کے وقت پھر سب حاضر ہوئے اور بعد تناول کرنے کے سندباد نے چوتھے سفر کا حال اسطرح بیان کرنا شروع کیا۔

## [illegible] سندباد جہازی کے چوتھے سفر کا

[illegible] جب خوف و خطر تینوں سفر کے میرے دل سے جاتے رہے [illegible] سیر کرنے عجائبات کا ہوا تیاری سفر کرکے اسباب تجارت دلخواہ خرید کرکے پارس کی طرف روانہ ہوا اثنائے راہ میں کتنے شہر طے کرتا ہوا ایک بندر میں پہونچا جہاں سے جہاز پر سوار ہوا اور وہاں سے جہاز ہمارا جزائر تیرہ فرہ وغیرہ بنادر شرقی کی طرف چلا ایک دن دفعۃً ایسا جھونکا ہوا کا جہاز کو لگا کہ کپتان نے مجبور ہوکر جہاز کے بادبان نیچے کر دیے اور خلاصیوں سے کہا یہ طوفان ہے ہوشیار رہو ہر چند ہوشیاری کی لیکن کچھ مفید نہ ہوئی جہاز کی پالین ٹکڑے ٹکڑے ہو گئیں اور جہاز بالو پر چڑھکر پاش پاش ہو گیا سب لوگ مع مال و اسباب بالکل ڈوب گئے مگر میں اور چند سوداگر تختوں کے سہارے سے بہتے ہوئے ایک جزیرے میں جو قریب تھا جا لگے اور جزیرے میں گئے اور بسبب کھانے جنگلی پھلوں کے ہم میں طاقت آئی رات کو پھر وہیں آکر جہاں لہروں نے دریا کی ہمیں ڈالا تھا پڑ کر سو رہے اور اپنی بدنصیبی پر رو دیے دوسرے دن پھر اُس جزیرے میں گئے اور اِدھر اُدھر متحیر اور پریشان پھرنے لگے یکایک بہت سے حبشیوں نے آکر ہم سب کو گھیر لیا اور آپس میں ہم سب کو بانٹ کر مانند بھیڑ اور بکریوں کے اپنے اپنے گھروں میں

ہانک لے گئے مجھے اور پانچ میرے ہمراہیوں کو ایک مکان علیحدہ مین رکھا اور آگے ہمارے
کچھ ترکاری رکھا اشارے کرتے تھے کہ ہم اُسے کھاوین میرے ساتھیون نے بے سمجھے بوجھے
اُسے کھایا اور کھاتے ہی نشے مین بیہوش ہو گئے پھر وہ حبشی برنج کو روغن نارجیل مین پکاکر
ہمین کھلانے لگے تاکہ ہم فربہ ہوجاوین اور وہ ہمین ذبح کرکے کھاوین اس امر کو بھی ہمارے ساتھی
نہ سمجھے اور خوب پیٹ بھر کر کھاتے تھے اور مین بقدر سد رمق کھاتا پہلے وہ حبشی اُن آدمیون کو
جنھین پکڑتے تھے ایسی چیزین نشے کی کھلاتے تھے تاکہ وہ بیہوش ہوکر اپنے بھلے بُرے کو کچھ
نہ سمجھین پھر واسطے فربہ کرنے کے برنج کو روغن نارجیل مین ملاکر کھلاتے اور پھر ان آدمیون
کو کھاتے چنانچہ ہمارے ساتھیون کو ذبح کرکے پکاکر کھا گئے اور مین تقلیل غذا سے نہایت
لاغر ہوگیا تھا اسواسطے انھون نے مجھے چھوڑ دیا غرض مین اُس جزیرے مین بے قید
پھرا کرتا یہانتک کہ ایک دن مین فرصت پاکر وہان سے چلدیا ایک بڈھے نے مجھے
جاتے دیکھکر بہت بلایا مگر مین نے کچھ التفات نہ کیا اور بھاگا اُس دن سوا اُس بڈھے کے
اور کوئی اُس جا پر نہ تھا اور وہ سب حبشی کہ باہر گئے تھے شام کو اپنے گھرون مین آئے اور
مین بہت دُور نکل گیا تھا گھڑی دو گھڑی واسطے کچھ کھا لینے اور سستا لینے کے راہ
مین ٹھہر جاتا اور تازہ دم ہوکر پھر بھاگتا اسیطرح سات دن تک بھاگا آٹھوین دن مین
کنارے دریائے شور کے پہونچا وہان مین نے آدمیون کو دیکھا کہ کالی مرچین جو اُس جا پر
کثرت سے پیدا ہوتی ہین چن رہے ہین مین بہت خوش ہوا اور شگون نیک سمجھکر اُنکی
طرف گیا وہ بھی میرے پاس آئے اور عربی زبان مین مجھسے پوچھا کہ تو کہان سے آتا ہے اپنے دیس
کی بولی سُنکر مین نہایت خوش ہوا پھر اُن سے اپنا سب حال ظاہر کیا انھون نے کہا وہ
حبشی تو آدمیون کو کھاتے ہین تو اُن سے کیونکر بچا مین نے اُنسے اپنے بھاگنے اور بچنے کا
حال کہا انھون نے بہت تعجب کیا اور جبتک وہ لوگ اس جزیرے سے مرچ سیاہ چناکیے
مین اُنکے ساتھ رہا یہانتک کہ وہ سب مجھے اپنے ساتھ لے کر جہاز پر سوار ہوئے اور جلد وہ
جہاز اس جزیرے مین جہان سے وہ آئے تھے پہونچا وہ سب لوگ مجھے وہان کے بادشاہ
کے حضور مین کہ بہت خوش مزاج اور رحم دل تھا لے گئے اُسنے میرے مصائب کا

حال سُنکر بہت تعجب کیا اور مجھے اچھی پوشاک دی اور میری خبر لیتا رہا وہ جزیرہ بہت
بڑا اور آباد تھا اس مین بہت چیزین تجارت کے قابل پیدا ہوتی تھین وہان سے سوداگرون
کی آمد و رفت دیکھکر مین بہت خوش ہوا اور وہان کے بادشاہ نے رفتہ رفتہ مجھے اپنا
مصاحب کیا اور محبت آرام سے رکھتا تھا یہانتک کہ مین اُن لوگون سے ایسا ملجل گیا
کہ وہ سب مجھے اپنے دیس کا سمجھنے لگے مین وہان کے بادشاہ او لوگون کو گھوڑو پر بے زین
ولگام سوار ہوتے دیکھکر نہایت متحیر ہوا ایک دن مین نے بادشاہ سے پوچھا یہان
گھوڑے پر بے زین ولگام کیون سوار ہوتے ہین اُس نے کہا ہم لوگ آج تک نہین جانتے
ہین کہ زین ولگام کیسی ہوتی ہے پھر مین نے ایک کاریگر کو لکڑی کا نمونہ دکھاکر کہا کہ
تو اس طرح کی ہمکو کاٹھی بنادے چنانچہ وہ بنالایا مین نے اُسکو چمڑے سے منڈھکر اُس پر
بھاری کمخواب اور اطلس کو لگایا پھر نہارے رکابین اور لگام بنوائی جب سب چیزین بن
چکین مین اس ساز کو ایک گھوڑے پر لگاکر بادشاہ کے حضور مین لے گیا وہ اسپر سوار ہوکر نہایت
خوش ہوا اور مجھے خلعت اور نقد وجنس بہت کچھ دیکر آگے سے زیادہ عزیز رکھنے لگا
پھر مین نے بہت سے زین اور لگامین اُسکے اقربا اور وزیرون اور امیرون کو بنوا دین
اُن سب نے مجھے ہزارون روپے اور اسباب قیمتی دیکر میری بڑی شکرگزاری کی اور
سب لوگ میری بڑی عزت کرنے لگے ایک دن بادشاہ نے مجھے تنہائی مین کہا مین
تجھے بہت عزیز رکھتا ہون اور میرے ارکان دولت اور سب شہر والے تیری دانشمندی
سے کمال خوش ہین اور سب کو تجھ سے محبت قلبی ہو گئی ہے ایک بات تجھسے کہا چاہتا ہون
اس سے انکار نہ کیجیو مین نے عرض کیا کہ مین کیونکر آپکے فرمانے سے انکار کرونگا بادشاہ
نے کہا مین چاہتا ہون کہ تیری شادی کرون اور تو قصد جانے کا یہان سے نہ کرے مین نے
دعا دیکر اُسکا قبول کیا اُسنے اپنے خاندان کی ایک بی بی کے ساتھ کہ نہایت خوبصورت
اور باتمکنت تھی میری شادی کردی مین اپنی بی بی کے گھر مین رہنے لگا اور کمال عیش سے
ایک مدت اسکے ساتھ بسر کی اور اُس بی بی کی محبت مین ایسا مبتلا ہوا کہ محبت وطن کی
اور اپنے جورو لڑکون کو بھول گیا بعد مدت میرے ایک ہمسائے کی بی بی کہ اُسکے ساتھ ۱۴۰

مجھے کمال محبت ہو گئی تھی بیمار ہوئی اور بعد چند روز کے مرگئی مین واسطے تعزیت کے اُس دوست کے پاس گیا اور اُسے کمال مغموم پاکر مین اُسکی تسلی کرنے لگا کہ خدا تمکو سلامت رکھے اُسنے کہا یہ دعا تمھاری میرے خلاف ہو کہ مین آدھ گھڑی کا مہمان ہون مین نے کہا کیا فرماتے ہو خدا تمکو مدت تک زندہ رکھے اُسنے کہا ہماری عمر تمام ہو چکی اب خدا تمکو سلامت رکھے آج کے دن مین اپنی بی بی کے ساتھ زندہ مدفون ہونگا میرے اگلے بزرگون نے ایسا دستور اس جزیرے مین مقرر کیا ہے کہ اگر جورو مرے تو اُسکے ساتھ زندہ شوہر کو مدفون کرین اور اگر شوہر مرے تو اسکے ساتھ اُسکے قبیلے کو گاڑین اب مجھے کوئی بچا نہین سکتا یہان کا باشندہ کوئی اس آئین کے خلاف نہین کرسکتا اس رسم بد کو سنکر میرے ہوش جاتے رہے اور عجب طرح کے اندیشون مین پڑا ہنوز مین وہین بیٹھا تھا کہ اُس ہمسائے کے سب دوست اقربا اور ہمسائے میت کی تجہیز و تکفین کے لیے جمع ہوئے اور اُس لاش کو بہت اچھے کپڑے اور سب زیور پہنائے اور اُسے کھلے ہوئے جنازے کے اوپر رکھا اور آگے اُسکے جلوس کو روانہ کرکے مدفن کی طرف لے چلے اور پیچھے جنازے کے شوہر اُسکا ماتمی لباس پہنکر روانہ ہوا پیچھے اُسکے اور سب لوگ چلے اور نیچے ایک پہاڑ کے پہونچکر اُنھون نے ایک غار کے مُنھ سے ایک بھاری پتھر سرکایا اور اس میت کو مع اُسکے اسباب کے اُسمین ڈال دیا بعد اُسکے وہ شوہر بھی سب سے رخصت ہوکر ایک گھڑا پانی کا اور سات روٹیان لیکر جنازے پر بیٹھا لوگون نے اُسے بھی غار مین جنازے سمیت ڈالا وہ پہاڑ بہت چوڑا تھا دوسری جانب اُسکی دریاے شور سے ملی ہوئی تھی اور وہ غار بہت گہرا و لمبا تھا غرض بعد تجہیز و تکفین کے اس پتھر کو اُس غار کے مُنھ پر رکھکر سب وہان سے چلے آئے صاحبو مین اُس رسم بد کو دیکھکر نہایت گھبرایا اور ڈرا یہانتک کہ ایک دن مین نے وہان کے بادشاہ سے کہا خداوند مین بہت ملکون مین پھرا ہون مین نے کسی ملک مین ایسا ظلم نہین دیکھا اور نہ سُنا بادشاہ نے جواب دیا کہ اے سندباد یہان کا دستور یہی ہے ہم اسکو کسی طرح موقوف نہین کرسکتے مین بھی پابند اسی رسم کا ہون اگر میری ملکہ خدانخواستہ مرجائے تو مین بھی زندہ اُسکے ساتھ دفن کیا جاؤن تب مین نے کہا یہ

حکم پردیسیون پر بھی جاری ہے بادشاہ نے کہا البتہ اس جواب کو سنکر مین نہایت سرد ہوا
کہ مبادا میرا قبیلہ بھی مرجائے تو پھر اُسکے ساتھ مین بھی زندہ دفن کیا جاؤن بعد تھوڑے دنون کے
اتفاقاً میری بی بی سخت بیمار ہوکر مرگئی اسوقت کا غم مین بیان نہین کرسکتا اپنے دلمین کہتا
تھا اس زندہ گاڑے جانے سے تو بہتر تھا کہ مجھے حبشی کھا جاتے اتنے مین بادشاہ اپنے
ارکان دولت اور جلوس سمیت میرے گھر آیا اور شہر کے سب عزت دار بھی جمع ہوئے اور
پھر میری بی بی کو لباس اور زیور پہنا کر جنازے پر رکھا اور بڑے تجمل کے ساتھ دفن کرنے
لے چلے اور پیچھے لاش کے مین بھی حسب دستور وہان کے روتا ہوا چلا اور جب اس
پہاڑ پر پہونچے مین نے بادشاہ سے زمین بوس ہوکر کمال عجز سے عرض کیا کہ خداوند مین اجنبی غیر
ملک کا رہنے والا ہون میرے حال پر رحم فرماؤ مین اپنے شہر مین جورو لڑکے رکھتا ہون
لیکن اسکو ذرا رحم میرے حال پر نہ آیا اور بلا توقف لاش کو اُس غار مین ڈال کر مجھے بھی دوسرے
جنازے پر رکھکر ایک گھڑے پانی اور سات روٹیون کے ساتھ اس مین اُتار دیا اور بعد
اُسکے پتھر بدستور غار کے منھ پر رکھدیا مین نے روشنی سے درے کی کہ اوپر سے غار کے اندر پڑتی
تھی دیکھا کہ گہرائی اس تہخانے کی پچاس ہاتھ تھی غار مین جاتے ہی مردون کی بدبو
چارون طرف سے میرے دماغ مین پہونچی کہ مین اپنے جنازے سے اُٹھکر بہت دور بھاگ گیا
اور زمین پر گرکر دیر تک روتا اور اپنی بدنصیبی پر افسوس کرتا رہا کہ خدا بندے کے حق مین
ہر ایک بات بہتر سمجھکر کرتا ہے شاید میرے حق مین یہی امر بہتر تھا غرض اسی حالت مین کبھی واویلا
کرتا اور کبھی منھ اور سر پیٹتا پھر جب مجھے بھوک لگی تو ناک بند کرکے اپنے جنازے پر سے گھڑا
پانی کا اور سات روٹیان اُٹھا لایا اور کئی دن تک اُسکو کھایا جب وہ ختم ہوگئین مین قریب
مرگ ہوا اتنے مین آواز پتھر اُٹھانے کی سُنی لوگون نے ایک مرد مردے کے ساتھ ایک عورت
زندہ ڈال دی اور پتھر غار کے منھ پر رکھدیا مین نے ایک مردے کے پاؤن کی ہڈی زور سے
عورت کے سر پر ماری کہ وہ چکرا کر گر پڑی اور فقط اسکی روٹیان اور پانی لینے کے لیے
مرتکب ایسے امر قبیح کا ہوا پھر چند روز تک اُن روٹیون کو مین نے کھایا جب وہ کھانا
ختم ہو چکا خدا کی قدرت سے ایک عورت مردہ اور اُسکا شوہر زندہ پھر غار مین

ڈالا گیا اُس مرد کو بھی مین اُسی طرح مار کر اُسکا کھانا پانی لے گیا پھر تو میری خوش نصیبی سے
اُس شہر مین ایسی مری پڑی کہ روز مردے اور اُنکے ساتھ زندے اس غار میں دفن ہوتے
اور مین اُن زندون کو مار کر اُن کی روٹیان اور پانی کھاتا پیتا یہان تک کہ ایک دن مین
ایک عورت کو مار کر اُس کا کھانا اور پانی لیتا تھا یکایک کسی شی کی ایک آواز سانس لینے کی سُنی
مین اُسی طرف اندھیرے مین روانہ ہوا اور وہ شی دم لیتی ہوئی اور دھب دھب کرتی ہوئی
ایک جانب کو دوڑی اُسکی آواز پر مین دوڑتا چلا گیا یہانتک کہ مین نے ایک روشنی جھلکتی ہوئی
دیکھی کبھی تو نظر سے گم ہو جاتی اور کبھی نظر آتی آخر دوسری طرف غار کے مین نے ایک سوراخ
اس قدر پایا کہ بے تکلف اس مین ہو کر باہر نکلا اور اپنے تیئن کنارے دریا کے دیکھا اُسوقت
مجھے کمال خوشی حاصل ہوئی جب مین ہوش مین آیا تو مین نے خیال کیا کہ وہ چیز کہ
جو غار مین سانس لیتی تھی اور اُسکے پیچھے لگا ہوا مین یہان تک پہونچا مقرر کوئی جانور
دریائی ہوگا کہ سوراخ سے واسطے کھانے مردون کے غار مین جایا کرتا ہے پھر مین نے
خوب خیال کیا تو اس پہاڑ کو مابین دریا اور اُس شہر کے پایا مگر وہ جگہ جہان سوراخ تھا
کسی کو معلوم نہ تھی اسواسطے کہ کنارہ اُس پہاڑ کا اسقدر بلند تھا کہ کوئی اُسپر چڑھ نہین سکتا
تھا غرض مین نے اس غار سے کہ حقیقت مین میری گور تھی نجات پاکر دریا کے کنارے سجدے
شکر کے جناب کبریائی مین کیے پھر مین اُس غار سے سب روٹیان باہر نکال لایا اور خوب
کھائین پھر اُس غار مین جا کر جنازون سے ہیرے وغیرہ و جواہرات اور اسباب قیمتی جو
اُس اندھیرے مین میرے ہاتھ لگے اُٹھا لایا اور گٹھریون مین خوب مضبوط باندھا اور کنارے
اس دریا کے بخوف رہنے لگا دو تین دن کے بعد فضل خدا سے ایک جہاز دیکھا کہ اس دریا
سے میرے نزدیک ہو کر جاتا ہے مین نے اپنی دستار کو گھمایا اور بہت زور سے پکارا اہل جہاز
نے پنسوئی کو بھیجا خلاصی مجھے پنسوئی پر بٹھا لیگئے اور پوچھا کہ کیا شامت تھی جو تو اس جگہ
آیا تھا مین نے اُن سے اور کپتان سے حال تباہ ہونے جہاز کا کہا اور کچھ جواہرات قیمتی
اُسکو دینے لگا مگر اُس نے نہ لیے پھر ہم وہان سے روانہ ہو کر کئی جزیرون مین گئے تھے کہ
جسمین جزیرہ نیل مین جو جزیرہ سراندیپ سے دس روز کی راہ پر تھا پہونچے

اور وہان سے جزیرۂ کلی مین آکر اُترے جس مین سیسہ کی کھان ہو اور اُس مین کافور اور ہند کی بہت چیزین قسم نیشکر وغیرہ سے پیدا ہوتی ہین حاکم جزیرۂ کلی کا بڑا بادشاہ تھا جس کی حکومت جزیرۂ نیل تک تھی اور اُس جزیرے کا عرض بمقدار مسافت دو دن کے تھا اور وہان کے باشندے آدمی کا گوشت کھاتے تھے اُس جزیرے مین اپنے اسباب کو بیچ کر وہان کی جنس خرید کر جہاز کو روانہ کیا اور کئی جزیرون اور بنادر سے ہوتے ہوئے امن و عافیت سے بغداد مین پہونچے اور اس قدر دولت اور جواہر ہیرے ہاتھ لگا کہ جس کا بیان نہین کر سکتا پھر مین شکر خدا بجالایا اور بہت روپیہ اور اشرفیان خیرات کین اور کئی مسجدین اور لنگرخانے بنوائے اور اپنے اقربا اور دوستون مین ہنسی خوشی سے رہنے لگا سندباد نے اپنے قصے کو تمام کر کے ایک سو ریال ہندباد کو دے کر رخصت کیا اور ہندباد اس سفر کا حال سُنکر نہایت متعجب ہوا اور مصاحب سندباد کے بھی تعجب مین آئے پھر وہ سب رخصت ہو کر دوسرے دن سندباد کے گھر آ کر اُسکے ہمراہ کھانے کے شریک ہوئے اور بعد فراغت طعام کے حال اُسکے پانچوین سفر کا اُس سے سُننے لگے

## بیان سندباد جہازی کے پانچوین سفر کا

اے صاحبو پھر مین بسبب آرام کے سب رنج والم جو مجھپر گذرے تھے بھول گیا اور بعد چندے پھر سفر دریا کا عازم ہوا اور اسباب تجارت خرید کر گاڑیون پر لادا اُس بندر کیطرف کہ میرے شہر سے نزدیک تھا روانہ کیا اور مین ایک جہاز آپ بنوا کر اسباب کو اُسپر بار کر کے سوار ہوا اور سوداگرون کو کہ ہر قوم و ملت کے تھے اُسپر مع اُنکے اسباب کے چڑھایا اور وہان سے روانہ ہو کر ہم سب دریائے شور مین پہونچے اور بعد کتنے دنون کے جہاز ہمارا ایک جزیرہ ویران مین پہونچا ہم سب اُس جزیرے پر گئے وہان ہم نے ایک بیضہ رُخ کا بہت بڑا کہ اُسکا ذکر بیشتر ہو چکا ہے دیکھا اُس انڈے سے بچہ قریب تھا کہ نکلے اُن سوداگرون نے جو میرے ہمراہ تھے اس بیضہ کو کُلھاڑیون سے توڑا ہر چند مین نے منع کیا مگر اُنھون نے نہ مانا رُخ کے بچے کو کاٹ اور بھون کر کھا گئے اُنکے کھاتے ہی دو ٹکڑے بڑے ابر کے ہوا مین دور سے دکھائی دیے

کپتان کہ میرا نوکر تھا اس حال کو دیکھکر گھبرایا اور ہم سب کو پکار کر کہا جلد جہاز پر سوار ہو ان بلا
اس بچے کے جسے تمنے کھایا ہو آپہونچے ہم نے جلد سوار ہو کر جہاز کو کھول دیا وہ جوڑا رُخ کا ایسا
شور اور غل کرتا ہوا آیا کہ ہم ڈر گئے پھر وہ اپنے بیضے کو ٹوٹا دیکھ نہایت غضبناک ہوئے اور
جدھر سے آئے تھے اُدھر گئے اور تھوڑی دیر تک غائب رہے اس عرصے مین ہمنے جہاز کو
کھول کر سب پالین اُسکی کھول دین تا دور نکل جائین مگر اُنھون نے ہمین آگھیرا بڑے بڑے
پہاڑ کے ٹکڑے اپنے پنجون مین داب کر ہمارے جہاز کے مقابل ہوا مین تھرانے لگے چنانچہ ایک
نے ایک پتھر کو ہمارے جہاز کی طرف پھینکا ناخدا نے جہاز کو گھما دیا پھر وہ پتھر دریا مین ہمارے
جہاز کے نزدیک اس زور سے گرا کہ تمام دریا تہ و بالا ہوگیا اور زمین سمندر کی دکھائی دینے
لگی لیکن دوسرے نے ایسا تاک کر پتھر مارا کہ جہاز ٹکڑے ٹکڑے ہوگیا سب سوداگر اور خلاصی دریا مین
ڈوب گئے مگر مین تھوڑی دیر تک دریا کے اندر رہا پھر پانی کی سطح پر اُٹھا اور ایک تختے کو کہ
میرے پاس بہا جاتا تھا پکڑ لیا اور ایک ہاتھ سے پیرنے لگا جب وہ ہاتھ تھک جاتا تو دوسرے
سے مین پیرتا یہانتک کہ بہتا بہتا کنارے پر جا لگا اور بڑی مشکل سے خشکی مین پہونچا اور گھانس
پر بیٹھ گیا جب کچھ طاقت آئی تو اٹھکر اس جزیرے کی سیر کرنے لگا وہان جابجا باغ میوے
کے تھے اور بکثرت اچھے اچھے درخت میوہ دار کچھ تو میوے خام اور سبز تھے اور کچھ پختہ و رنگین
اور پانی کے چشمے مصفا شیرین ہر جگہ جاری تھے اُن درختون کو پانی پہونچا تھا مین نے
اچھے اچھے میوے توڑ کر کھائے اور چشمون سے پانی پیا یہانتک کہ رات ہوگئی مین ایک
جگہ لیٹ رہا مگر مارے خوف کے رات بھر نیند نہ آئی دیر تک اپنی تباہی پر رو کر اپنے تئین ملامت
کرتا رہا یہانتک کہ صبح ہوگئی اور دن نکل آیا مین درختون کی سیر کرنے لگا تھوڑی راہ طے کی تھی کہ
ایک بڈھے کو جو تسمہ پا تھا دیکھا کہ کنارے ایک چھوٹے چشمے کے بیٹھا ہے مین نے قیاس
کیا کہ شاید اسکا بھی جہاز میری طرح تباہ ہوگیا ہو نزدیک اُسکے جاکر صاحب سلامت کی
وہ کچھ نہ بولا پھر مین نے پوچھا تم یہان بیٹھے کیا کرتے ہو اُسنے اشارے سے کہا کہ مجھے اپنے
کاندھے پر بٹھاکر چشمے سے اُس پار اتار دے مین نے اُسکو اپنی گردن پر چڑھا لیا
اور اُس طرف چشمے کے جاکر چاہا کہ وہ میرے اوپر سے اُترے جب یہ بات سبے مجھے

یاد پڑتی ہی تو بے اختیار ہنستا ہون کہ اُس بڈھے نے جسے مین نہایت کمزور سمجھتا تھا اپنے پانون کو میری گردن مین لپیٹ کر اس زور سے میرا گلا گھونٹا کہ قریب تھا دم میرا نکلجائے اور پانون اسکے چمڑے کے مانند لٹکتے تھے غرضکہ اس صدمے سے مین بیہوش ہوکر گر پڑا تب اُسنے پانون کے تسمون کو ڈھیلا کیا جس سے دم میرا آنے جانے لگا پھر اُسنے ایک پانون اپنا میرے شکم مین گڑو کر دوسرے سے مجھے لات ماری اور مجھے زور سے اُٹھایا اور اُن درختون کے نیچے مجھے لیے پھرنے لگا صاحبو مین اس عذاب مین کئی دن مبتلا رہا اتفاقاً ایک دن مین نے وہان بہت سے کدو خشک اندر سے خالی زمین پر پڑے دیکھے ایک بڑا اور خوبصورت کدو اُٹھا کر اندر سے اُسکو صاف کرکے کئی خوشے انگور کے اس مین نچوڑے جب وہ بھر گیا تو مین نے اُسے ایک جگہہ رکھدیا پھر کئی دن کے بعد مین اُس جگہہ پر اس پیر تسمہ پا کے ساتھ گیا اور اُس عرق کو چکھا تو بہت اچھی شراب بنگئی تھی اُسکو مین روز تھوڑی سی پیا کرتا اُس کے نشے اور سکر مین اس محنت مشقت کو جو وہ پیر تسمہ پا روز مجھسے لیا کرتا تھا بھول جاتا اور روز و شب

تصویر اس جنگل کی جس مین سندباد جہازی کی گردن پر پیر تسمہ پا سوار تھا



مدہوش و بیخود رہتا اور کبھی کبھی مزے مین آ کر گاتا اور ناچتا آخر تسمہ پیر نے اشارے سے شراب کو مانگا مین نے وہ کدو اسکے حوالے کیا اُسنے پہلے تھوڑی پی پھر جب سرور معلوم ہوا کدو کو منھ سے لگا کر بالکل پی گیا پھر تو وہ نشہ مین آ کر گانے اور میری گردن پر ڈگمگانے اور جھومنے لگا یہانتک کہ گردن اُسکی جھک گئی اور تسمہ پانون کے ڈھیلے ہو گئے اور ہوش مین نہ رہا تب مین نے اُسے زمین پر پٹک دیا اور ایک بڑا پتھر اُٹھا کر مارا کہ وہ مرگیا مین خوش ہو کر دریا کے کنارے گیا اتفاقاً کچھ لوگ واسطے لینے آب شیرین کے اپنے جہاز سے اُترے تھے اور جہاز کو اُس جا پر لنگر کیا تھا اُنھون نے مجھے دیکھکر اور میرا حال سُنکر نہایت تعجب کیا اور کہا کہ تو اُس بڈھے دریائی کے ہاتھ مین پڑا تھا اُسنے بہت آدمیون کو گلا گھونٹ کر مار ڈالا تو بڑا خوش قسمت تھا کہ بچ گیا اور اُس جزیرے مین کوئی اکا دکا نہین جاتا پھر اُنھون نے مجھے اپنے جہاز پر سوار کر لیا کپتان جہاز کا بہت اخلاق سے میرے ساتھ پیش آیا اور اس عرصہ مین درمیان میرے اور ایک سوداگر کے نہایت دوستی ہوگئی وہ مجھے اپنے ساتھ لیکر اور جزیرے مین اُترا پھر اُسنے مجھے ایک ٹوکرا دیکر ایک گروہ کے ہمراہ کر دیا اور کہا خبردار ان آدمیون سے جدا نہ ہونا نہین تو جیتے نہ بچوگے اور جو یہ سب کرین تم بھی وہی کرنا اُن سب آدمیون نے بھی ایک ایک ٹوکرا اُٹھا کر مجھے اپنے ساتھ لیا اور واسطے لانے ناریل کے جنگل کی طرف گئے وہان بہت سے درخت ناریل کے ایسے لنبے اور چکنے لگے تھے کہ چڑھنا اُنپر دشوار تھا ہم سب چاہتے تھے کہ ناریل سے ٹوکرون کو بھرین اتنے مین بیشمار بندر دیکھے وہ سب درختون پر چڑھ گئے پھر میرے ہمراہی پتھر جمع کر کے زور سے بندرون کو مارنے لگے مین بھی پتھر درختون پر پھینکنے لگا یہانتک کہ وہ سب بندر غصے مین ناریل توڑ کر اوپر سے ہمکو مارنے لگے تھوڑی دیر مین وہ سب جگہ ناریل سے بھر گئی ہم نے اپنے ٹوکرون کو انسے بھر لیا اُس جنگل مین اور کوئی تدبیر بہتر اس سے ناریل لینے کی نہ تھی پھر مین ان سب کے ساتھ شہر مین آکر اُس سوداگر کے پاس جسنے مجھے جنگل مین بھیجا تھا گیا اور ناریلون کو اسکے ملاحظے مین لایا اُسنے قیمت اس کی دیکر کہا روز تم ناریل لایا کرو اور اُسکی قیمت کو جمع کرتے رہو چند عرصے مین اس قدر سرمایہ تمھین حاصل ہوگا کہ بخوبی تم اپنے وطن کو پہونچ جاؤ گے مین نے اُس کی نہایت

شکرگزاری کی اور چند روز مین ناریل بیچکر بہت مایہ بہم پہونچائی یہانتک کہ جہاز وہان پہونچا
مین نے اپنے ناریل اسپر لادے اور اُس سوداگر سے رخصت ہوکر اسپر سوار ہوا اور وہان
سے ہم اُس جزیرے مین آئے جہان مرچ سیاہ پیدا ہوتی تھی پھر وہان سے جزیرہ قمری مین
گئے جہان بہت اچھی لکڑی آبنوس اور صندل کی پیدا ہوتی ہو وہان کے لوگ شراب حرام سمجھتے
اور سب بُرے کامون سے کنارہ کش رہتے ہین اُن دونون جزیرون مین مین نے اپنے ناریل
مرچ سیاہ اور صندل کی لکڑی سے بدلے اور وہان بر باتفاق اور سوداگرون کے دریا سے
موتی نکلوائے بفضلہ تعالیٰ بہ نسبت اور تاجرون کے میری باری مین بہت بڑے اور
گول موتی نکلے پھر وہان سے ہم بندر بانسرہ کو اور بانسرہ سے بغداد مین آئے وہان مین نے
مرچ سیاہ اور صندل اور موتی کو گران قیمت پر بیچا اور فائدہ کثیر اُٹھایا اور دسوان حصہ اُسکا خیرات
کیا پھر بال بچون یارون عزیزون کے ساتھ بعیش و آرام بسر کرنے لگا سندباد نے اپنے
اس قصہ کو تمام کرکے سو ریال ہندباد کو دیے اور اُسکو اور اپنے مہمانون کو رخصت کیا دوسرے
دن وہ سب پھر سندباد کے گھر آئے اور بعد کھانا کھانے کے سندباد نے چھٹے سفر کا حال کہنا شروع کیا

## بیان سندباد جہازی کے چھٹے سفر کا

صاحبو بعد گزرنے ایک برس کے پھر مین نے ارادہ سفر دریا کا کیا ہرچند میرے اقربا اور سب
دوست مجھے منع کرتے تھے مگر مین نے نہ مانا اور اول سفر خشکی کا کیا بعد اُسکے کئی شہرون بارس
مین گیا اور وہان سے ایک بندر مین پہونچکر ایک اچھے جہاز پر سوار ہوا جسکے کپتان کا ارادہ بہت
دور سفر کرنے کا تھا یہانتک کہ بعد بہت سفر کے کپتان اور ناخدا نے راہ گم کی ایک دن کپتان دفعتہ
اپنی کتاب پھینک کر رونے لگا کبھی اپنی ڈاڑھی نوچتا اور کبھی سر پیٹتا ہم سب نے ڈر کر پوچھا کہ
سبب رونے کا کیا ہو اُسنے کہا کیا پوچھتے ہو دھارا دریا کا جہاز کو کھینچے لیے جاتا ہو یاد گھڑی
کے عرصہ مین ہم سب ہلاک ہونگے پھر اُسنے حکم دیا کہ بادبان جہاز کی اُتاری جائین اُنکے اُتارتے اُتارتے
طوفان کے زور سے رسیان ٹوٹ گئین اور جہاز نے پہاڑ سے لگ کر ایسی ٹھوکر کھائی کہ
چکنا چور ہوگیا ہم سب اہل جہاز ایک دوسرے کے گلے لگکر اپنی بدقسمتی پر رونے لگے

چارون طرف اُس پہاڑ کے نیچے بہت جہاز ٹوٹے ہوے پڑے تھے اور جابجا آدمیون کی ہڈیون کے ڈھیر اور طرح طرح کے اسباب تجارت کنارے اُس پہاڑ کے پڑے ہوے۔ ہم سب اپنے جینے سے مایوس ہوے اُس جا پر کئی بڑے بڑے دریا ملکر ایک غار مین کہ نہایت تنگ اور تاریک تھا بہتے اور اُس پہاڑ مین کان لعل و بلور اور قیمتی پتھرون کی تھی اور اُس پہاڑ سے رال ٹپک کر دریا مین پڑتی مچھلیان اسکو نگل کر تھوڑی دیر کے بعد پھر اُس رال کو قے کر ڈالتین پھر وہ رال ہوکر کنارے الگتی وہی اصل عنبر ہی اور درخت عود کے بہت دکھائی دیے اور دریا مین قریب اُسی پہاڑ کے ایسا بڑا بہنور تھا کہ دور سے جہازون کو وہان کھینچ لایا کرتا اور دریا کے دھارے کا ایسا زور تھا کہ جہاز کا نکلنا وہان سے محال تھا اور ہوا وہان پہونچ نہ سکتی تھی اور بلندی پہاڑ کی ایسی تھی کہ کوئی حیوان وانسان اسپر چڑھ نہین سکتا ہم سب اُس پہاڑ کے نیچے اپنی زندگی سے مایوس ہوکر رہنے لگے اور سب کھانے کی چیزین جنکو جہاز سے اُتار لائے تھے برابر آپس مین تقسیم کرلین اور جو کوئی کہ ہم مین سے مرتا ہم سب اسکو وہان دفن کردیتے گاڑنے کی خدمت کو مین نے اختیار کیا تھا جو کچھ کھانا میت سے بچ رہتا تھا وہ سب مجھے ملتا اس سبب سے میرے پاس اسباب کھانے کا بہت رہتا تھا غرض سب میرے ساتھی اس جگہ مر گئے اور مین نے سبکو دفن کیا اور بسبب تنہائی کے عجب طرح کی وحشت مجھپر طاری ہوئی کہ جسکا بیان نہین ہوسکتا ہزارون ملامت اپنے تئین کرتا تھا کہ باوجود اتنے صدمے اُٹھانے کے تونے پھر سفر اختیار کیا اور اب اُس سے رہائی دشوار ہی اب تو یہان مریگا وہ دولت جو تونے پانچ سفر مین پیدا کی ہی کون کھائیگا اور تیرے کس کام آئے گی غرض دن رات فکر مین رہتا لیکن ایک دن سوچا کہ سب دریا ملکر اس غار مین جاتے ہین یقین ہی کہ یہ پانی دریا کا آخر کسی سرزمین پر بہکر نکلا ہی آخر یہ سوچکر اپنے دل مین کہا کہ اب تو کسی طرح اپنے تئین اس پانی مین ڈال اگر بخیریت اور کسی طرف کو نکل گیا تو سبحان اللہ ورنہ یہان غار کے اندر پڑا رہ جائے گا آخر مرنا اول مرنا اس مرکو اپنے دل مین ٹھہرا کر مضبوط مضبوط تختے جہازون کے اور رسیان کہ وہان بیشمار پڑی تھین اُٹھا کر ایک مختصر ڈونگی بنائی اور بڑے بڑے لعل بلور عنبر اور زر نقد وغیرہ اسباب قیمتی سنہرے روپہلے کو جمع کر گٹھریون مین باندھا اور اُس ناؤ کے اوپر سوار ہوکر

اُسکو بہاؤ کے اندر چھوڑا اور اُسکو کھینا شروع کیا اندھیرے مین دھارا پانی کا اُسے خود بخود
بہائے لیے جاتا تھا اور کہین تو وہ غار بہت بلند تھا اور کہین نہایت پست آخر نیند نے
ایسا غلبہ کیا کہ مین سو گیا جب آنکھ کھلی تو مین نے اپنی کشتی کو کنارے دریا کے کہ نیچے ایک شہر
کے بستا تھا بندھا ہوا پایا اور گرد اپنی کشتی کے ہجوم حبشیون کا دیکھا مین نے اُنسے صاحب
سلامت کی اور سب طرح کا حال پوچھا اُنھون نے جواب دیا مگر مین انکی زبان نہ سمجھا غرض
مین بہت خوش ہو کر شکر خدا بجالایا اُن حبشیون مین سے ایک شخص زبان عربی سمجھتا تھا میرے
پاس آ کر کہنے لگا بھائی ہم کو دیکھکر متعجب نہو ہم رہنے والے اس بستی کے ہین آج ہم واسطے سینچنے اپنی
زراعت کے یہان آئے تھے ہمنے دیکھا کہ پانی دریا کا کسی شے سے رک گیا اور ایک کشتی اُسکے منھ پر رکی
کھڑی ہے ہم مین سے ایک شخص نے کشتی کو وہان سے نکال کر یہان باندھ دیا اور منتظر تیرے
بیدار ہونیکے تھے اب تو اپنا حال کہہ مین نے کہا مین بھوکا ہون کچھ کھا لون تو حال کہون اُنھون
نے کئی قسم کا کھانا مجھے دیا مین نے اُسے کھا کر اپنا حال اول سے آخر تک اُنسے ظاہر کیا وہ نہایت
متعجب ہوئے اُنکے مترجم نے مجھسے کہا ہم سب کو تیرا حال عجیب سُنکر کمال حیرت ہوئی اب
ہم تجھے اپنے بادشاہ کے حضور مین لیے چلتے ہین تو یہ حقیقت اُس کے حضور مین کہنا پھر اُنھون
نے ایک گھوڑے پر مجھے سوار کیا اور اُس کشتی کو مع گٹھری لعل وغیرہ کے اُٹھا کر میرے
پیچھے ہو لیے پھر مجھے سراندیپ مین لے گئے اور وہان کے بادشاہ کے حضور مین حاضر
کیا مین آداب و تسلیم بجالایا تخت کی زمین بوسی کی بادشاہ نے مجھے اپنے نزدیک بٹھا کر میرا
نام پوچھکر کہا تو کیونکر میرے ملک مین آیا مین نے اپنے حال کو مفصل اُسکے حضور مین بیان
کیا وہ سُنکر نہایت خوش ہوا اور فرمایا اس سب حال کو بآب زر لکھین اور کتابون مین تواریخ
کی داخل کرین پھر وہ گٹھریان اُسکے حضور مین کھولی گئین وہ صندل کی لکڑی اور عنبر اور
لعل اور زمرد وغیرہ دیکھکر بہت متحیر ہوا اور کہا ایسے جواہرات میرے خزانے مین بھی نہین
ہین پھر اُسنے اُن جواہرات کو ایک ایک کر کے دیکھا مین نے عرض کیا کہ خداوند مین اور
میرا مال سب حضور کا ہے اُسنے مسکرا کر کہا یہ جواہرات خدا نے تجھے دیے ہین مجھے لینا
مناسب نہین بلکہ اُسنے اور جواہرات مجھے دیے پھر بادشاہ نے مجھے اپنے

پاس

ایک سردار کو سونپ کر کہا اس شخص کو آرام سے رکھو اور جسقدر خرچ اسکو درکار ہو ہماری سرکار سے
ملے اُس سردار نے مع گٹھریون کے مجھے لے جاکر ایک اچھے مکان مین اُتارا اگر مین روز بادشاہ کے
دربار مین حاضر ہوا کرتا اور وقت فرصت شہر اور وہان کے عمارات اور عجائبات جاکر دیکھتا جزیرہ
سراندیپ کا خط استوا کے نیچے واقع ہوا ہی اسوجہ سے دن اور رات وہان ہمیشہ برابر رہے طول
اسکا اسی میل اور اسی قدر عرض ہی اور شہر کے چارون طرف بڑے بڑے پہاڑ ہین بطور
دڑے بنے وہ شہر واقع ہی اور سمندر وہان سے تین دن کی راہ پر ہے لعل و ہیرا جواہرات
وغیرہ کی اُس جا پر کھان ہے اور کورنڈ کہ ہیرے اور دوسرے سخت جواہرات کو کاٹتا اور
تراشتا ہی اُس جزیرے مین بہت دیکھا کھوپرے وغیرہ میوؤن کے درخت بہت نظر پڑے
اور موتی وہان کے دریا مین بہت ہین اور وہ پہاڑ جسپر آدم علیہ السلام بعد بہشت سے نکالے
جانے کے رہتے تھے جاکر مین نے دیکھا اور اُس پہاڑ پر چڑھکر اُسکی سیر و زیارت کی پھر مین نے
بادشاہ سے اجازت وطن جانے کی مانگی اُسنے مجھے بہت کچھ نقد اور تحائف دیکر رخصت کیا
اور ایک خط شوقیہ اور بہت سوغات قیمتی اور اچھے اچھے تحفے اُس ملک کے دیکر کہا کہ تم
اسکو میری طرف سے اپنے بادشاہ خلیفہ ہارون رشید کے حضور مین گذراننا مین بخوشی تمام
اُس خط اور تحفون کو لیکر جہاز پر سوار ہوا بادشاہ سراندیپ نے کپتان و اہل جہاز سے میرے
واسطے بہت سفارش کی کہ اُس شخص کو بحفاظت اور بآرام تمام اُسکے شہر مین پہونچانا نامہ بادشاہ
سراندیپ کا خلیفہ کے نام پر کسی جانور کی کھال پر لکھا ہوا تھا اُس ملک مین وہ بقیمت گران
ہاتھ آتی تھی کیونکہ بہت نادر اور کمیاب تھی رنگ اُس چمڑے کا زرد تھا اور لاجورد سے لکھا ہوا
مضمون اُس نامہ کا ہندی زبان مین اس طرح تحریر تھا یہ نامہ بادشاہ ہند کی طرف سے
ہے جسکی سواری کے آگے ایک ہزار فیل کا ہجوم ہوتا ہے اور اُسنے ایسا محل سکونت کے
واسطے اختیار کیا جسکی چھت مین لاکھ لعل جڑے ہوئے چمکتے ہین اور اپنے خزانے مین بیس
ہزار تاج ہیرون سے مرصع رکھتا ہی خلیفہ ہارون رشید کے نام پر یہ تحفے ہم تمکو اس طرح
بھیجتے ہین جیسے بھائی بھائی کو یا دوست دوست کو بطور ہدیے کے اپنی دوستی اظہار
کرنے کو بھیجے اور ہم چاہتے ہین کہ تم ہم سے راضی اور خوش ہو اور ہمین اپنا دوست ہو کر

صادق محب خالص سمجھو ہم تمکو سلام بھیجتے اور خیر و عافیت تمھاری پوچھتے ہین فقط اور منجملہ تحفون کے
پہلا تحفہ ایک پیالہ پون گرہ کے دل کا تھا لعل سے بنا ہوا اور گرد اُسکے جھالر موتیون بیش بہا
کی لگی ہوئی ہر ایک موتی اُسکا بوزن آدھے درہم کے تھا دوسرا تحفہ کھال ایک قسم کے سانپ
کی تھی کہ فلس اُسکے چوڑے برابر ریال کے تھے خواص اُسکا یہ تھا کہ جو کوئی اُسپر سوئے یا لیٹے کبھی
بیمار نہو تیسرا تحفہ بقدر پچاس ہزار درہم کے نفیس و نادر لکڑی عود کی تھی چوتھا تحفہ تیس دانے کافور
کے پستے کے برابر پانچوان تحفہ ایک کنیز نہایت حسین و دلفریب جسکی پوشاک مین جواہرات
قیمتی ٹکے ہوے الغرض میری خوش طالعی سے وہ جہاز بخیر و عافیت جلد بندر بانسرہ کو پہونچا
اور وہان سے بغداد مین آیا پہلے مین نامہ اور تحفہ بادشاہ سراندیپ کا لے کر در دولت پر خلیفہ
ہارون رشید کے حاضر ہوا اور اُس لونڈی کو بھی لے گیا اور اپنے حاضر ہونیکی خبر خلیفہ کو کہلا بھیجی
خلیفہ نے مجھے یاد فرمایا حضار دولت مجھے لے گئے مین نے بعد زمین بوسی کے نامہ اور
سوغات بادشاہ سراندیپ کی گذرانی جب اس نے مضمون خط کو پڑھا مجھسے پوچھا کیا حقیقت
مین وہ بادشاہ اُتنا ہی بڑا ہو جیسا کہ وہ اپنے خط مین لکھتا ہو مین نے عرض کیا کہ امیر المومنین
ہان مین اُس کی شوکت اور عظمت بچشم خود دیکھکر آیا ہون سب سے زیادہ عجیب و غریب
اُسکا محل رہنے کا نظر آیا اور جب وہ سوار ہوتا ہو آگے اُس کے دو دستہ اُسکے وزیرا اور امیر
اور سب اُمرا ہاتھیون پر سوار ہو صف باندھکر چلتے ہین اور آگے تخت کے افسر برچھے
طلائی ہاتھ مین لیے ہوے اور ایک شخص ستون سونے کا لیکر پیچھے اُسکے ہوا کرتا ہے اُس
ستون کے سر پر ایک زمرد آدھی گرہ کا لنبا اور پون گرہ کا موٹا چمکتا نظر آتا اور ایک ہزار جوان
لباس ریشمی وغیرہ سنہری روپہلی پہنے ہوے ہاتھیون پر سوار اُسکی جلو مین رہتے ہین اور
ہاتھیون کے اسباب اور ہودے ایسے قیمتی کہ اُنکا بیان نہین ہو سکتا اور جب اس کا
ہاتھی روانہ ہوتا ہو تو ایک سردار آگے ہاتھی کے باواز بلند بار بار یہ صدا کرتا ہے یہ
بڑا بادشاہ زبردست ہندوستان کا ہو جسکے محل مین ایک لاکھ لعل جڑے ہین اور
بیس ہزار تاج ہیرے کے رکھتا ہو اور رہتے مین اس تاجور سے سب سلطان اور مہاراج
ہین جب اگلا سردار یہ صدا کر چکتا ہے تو دوسرا کہ پیچھے اُس تخت کے ہوتا ہے

یون پکار کر کہتا ہی یہ بادشاہ باوجود اس بڑائی اور اقتدار کے مر مریگا پھر اگلا کہتا ہی سلام اُسکو کرو کہ ہمیشہ زندہ رہیگا اور کبھی نہ مریگا ایسا عادل ہی کہ اُسکے ملک مین کوئی قاضی اور مفتی نہین اُسکی رعایا ایسی باہم رہتی ہی کہ کوئی کسی پر ظلم و زیادتی نہین کرتا ہو محبت اور الفت سے آپس مین زندگانی کرتے ہین سوا سطے حاجت عدالت اور قاضیون کی وہان ہرگز نہین خلیفہ نے اس حال کو سُنکر کہا تیرے کہنے اور خط کے مضمون سے وہ بادشاہ نہایت عاقل اور دانشمند معلوم ہوتا ہی اور مقتضا رعقل و دانش کا یہی ہی کہ ایسا عادل و منصف واقع ہوا پھر خلیفہ سے مجھے خلعت دیکر رخصت کیا سندباد نے اپنے چھٹے سفر کا حال بیان کر کے حسب معمول سو ریال ہندباد کو دیے دوسرے دن اُسکے مصاحب اور ہندباد کھانیکے وقت حاضر ہوے اور بعد فراغت کھانے کے سندباد نے اپنے ساتوین سفر کا حال اس طرح کہنا شروع کیا۔

## بیان سندباد جہازی کے ساتوین سفر کا

صاحبو مین نے بعد چھٹے سفر کے عہد کیا کہ پھر کبھی سفر دریا کا نہ کرون بلکہ عمر بھر نام نہ لون غرض آرام سے اپنے گھر رہنے لگا ایک دن خلیفہ نے مجھے طلب فرما کر کہا سندباد تو میری طرف سے پھر بادشاہ سراندیپ کے پاس جا اور میرا نامہ اور تحائف اُسے پہونچا مین چاہتا ہون جیسا کہ وہ باخلاق پیش آیا ہی مین بھی اُسکا عوض کرون مین نے عرض کیا کہ مین نے قسم کھائی ہے کہ پھر سفر کے ارادے بغداد سے نہ نکلون اور اپنے چھوٹون سفر کی مصیبتین اُسکے حضور مین کہہ سنائین خلیفہ نے اُنکو سُنکر نہایت تعجب کیا اور کہا فی الواقع یہ سب حال عجیب و غریب ہین لیکن ایک بار پھر میری خاطر جزیرۂ سراندیپ تک جانا ضرور ہی پھر تو اور سفر نہ کیجیو مین نے چار ونا چار جانا جزیرۂ سراندیپ کا قبول کیا اُسنے ایک ہزار ریال مجھے راہ خرچ دے کر کہا جلد تیاری جانے کی کر مین نے کئی دن کے عرصہ مین تیاری کی اور خلیفہ سے تحفے اور خط لیکر بغداد بانسرہ کو گیا اور وہان سے جہاز پر سوار ہو تھوڑے عرصہ مین مع الخیر جزیرہ سراندیپ مین پہونچا اور ارکان دولت کی معرفت بادشاہ کو اپنے آنے کی اطلاع کی بادشاہ نے مجھے بلوایا مین حاضر ہو کر آداب و تسلیمات بجالایا بادشاہ نے دیکھتے ہی مجھے پہچانا اور بہت خوش ہو کر

کہا سندباد تو خیر و عافیت سے ہی مین نے آداب بجا لاکر عرض کیا الحمد للہ کہ مین نے حضور کو پھر
دیکھا پھر مین نے اُسکی تعریف و توصیف اور شکر گذاری بہت کر کے خط اور تحفجات خلیفہ کے گزرانے
اُسنے اُنکو بہت خوش ہو کر لیا خلیفہ نے ایک فرش طلا کا ہزار ریال کی تیاری کا اُس کے
لیے بھیجا تھا اور سوا اسکے پچاس تھان بہت اچھے کپڑون کی جو بنی ہوئی انگلنڈ یہ کپڑو وغیرہ
ملکون کی تھین اور کئی فرش قرمزی رنگ کے جنکے اوپر اچھا کام کیا ہوا تھا اور ایک پیالہ
عقیق کا ایک انگشت کی مقدار پر موٹا اور کنارے پر تصویر آدمی کی اس وضع سے کندہ تھی
کہ وہ اپنے زانو زمین پر رکھے تیر کمان سے چلا کر شیر کو مارتا ہی سوا اسکے ایک تخت گران قیمت
جو حضرت سلیمان ؑ کا تھا اور خلیفہ نے اُسکی بہت قیمت دی تھی اور مضمون خط خلیفہ کا یہ تھا عنوان
**خط خلیفہ کا** عبد اللہ ہارون رشید کی طرف سے جو فضل خدائے تعالیٰ سے خلیفہ اور جانشین
اپنے اسلاف اشراف کا ہی سلام پہونچے بادشاہ صاحب اقبال ذوی الاقتدار
کہ بطفیل سردار رہنماؤن راہ مستقیم کے ہم نے پایا تمھارا نامہ ساتھ کمال خوشی کے اب ہم
بھیجتے ہین جواب اُسکا مع بعض تحفون کے یقین ہی کہ وہ خط تمھاری نظر سے گذریگا اور اُسکے
مضمون سے محبت کا حال جو ہمکو بہ نسبت تمھارے ہی معلوم ہوگا فقط بادشاہ سراندیپ مضمون
پڑھکر نہایت مسرور ہوا بعد اسکے مین نے رخصت ہونے کی طلب کی وہ براہ شفقت جلد رخصت
نہین کرتا تھا آخر میرے اصرار سے اُسنے خلعت اور انعام مجھے دیکر رخصت کیا مین نے جہاز پر
سوار ہو کر سیدھا راستہ بغداد کا لیا مگر بدقسمتی سے مین جلد پہونچ نہ سکا روانگی جہاز کو تین چار
دن گذرے تھے کہ ہمین قزاقون نے آکر گھیر لیا ہم اُنسے مقابلہ نہ کرسکے آخر اُنھون نے ہمارا
جہاز لوٹ لیا اور سب کو پکڑ کر اپنا غلام کیا اور جنھون نے اُنسے مقابلہ کیا وہ سب مارے گئے
پھر اُنھون نے ہمین برہنہ کیا اور ایک جوڑا گزی کا غلامانہ پہنا دیا اور دور دراز جزیرے مین
لیجا کر ہم سبکو بیچ ڈالا مجھے ایک بڑے مالدار تاجر نے مول لیکر اپنا غلام بنایا اور ایک دن مجھ سے
پوچھا کہ تجھے کوئی کام آتا ہی مین نے کہا مین تجارت پیشہ ہون تاجر نے کہا تجھے تیر لگانا آتا ہی مین نے
کہا ہان لڑکپن مین تیراندازی سیکھی تو تھی تاجر نے مجھے تیر و کمان دے کر اپنے ساتھ ہاتھی پر
سوار کیا اور ایک بڑے جنگل مین کہ شہر سے قریب تھا لے گیا اور بہت دور مجھکو ایک

درخت

جنگل اُتار دیا اور ایک بڑا درخت دکھا کر کہا اُسپر تو چڑھکر بیٹھ اور جو ہاتھی ادھر سے گذرے اُسکو تیر سے
مارا ہاتھی اس جنگل مین بہت ہین اگر کوئی ہاتھی تیرے ہاتھ سے مارا جائے تو مجھے خبر کیجیو تاجر مجھے
کھانا دے کر شہر کی طرف چلا گیا مین اُس درخت پر چڑھکر بیٹھ رہا رات کو کوئی ہاتھی نظر نہ پڑا
مگر دوسرے دن وقت طلوع آفتاب ہاتھی آئے مین نے بہت تیر اُنکو مارے ایک ہاتھی زخمی
ہوکر گرا باقی بھاگ گئے مین شہر مین گیا اور سوداگر سے کہا وہ بہت خوش ہوا اور مجھے اچھی
غذا کھلا کر میری بہت تعریف کی دوسرے دن پھر ہم دونون اس جنگل مین گئے اور مین
نے اُس ہاتھی کو کھود کر گاڑ دیا تاجر نے کہا جب یہ ہاتھی سڑ جائے تو دانت اُس کے
نکال لائیو وہ بہت نفع کی چیز ہے دو مہینے تک مین یہی کام کرتا رہا روز ایک ہاتھی تیر سے
مارتا کبھی درخت سے اُترتا اور کبھی اُسپر چڑھ جاتا ایک روز فجر کے وقت مین درخت پر چڑھا ہوا
منتظر ہاتھیون کے آنے کا تھا کہ دفعتہً ایک فوج کی فوج ہاتھیون کی آئی اور اُس
درخت کو جس پر مین تھا گھیر کر مہیب آوازین کرنے لگے اور مجھے دیکھکر اپنی

تصویر ہاتھیونکے جنگل کی اور ایک بڑے ہاتھی کا درخت کو اکھیڑنا جسپر سندباد بیٹھا تھا



سونڈون کو درخت کی جڑ مین لپیٹ کر کھینچتے تھے مین نہایت ڈرا اور میرے تئین ایسا غش ہوا
کہ تیر و کمان میرے ہاتھ سے چھوٹ کر زمین پر گر پڑے مین جینے سے مایوس ہو کر اُسکی شاخون
مین لپٹ رہا ایک بڑے ہاتھی نے اپنی سونڈ کو درخت مین لپیٹ کر درخت کو جڑ سے اُکھاڑ
زمین پر ڈالدیا مین زمین پر آ رہا ہاتھی نے مجھے اُٹھا کر اپنی پشت پر بٹھا لیا مین خوف سے مُردے
کیطرح اُسکی پیٹھ پر پڑ گیا پھر وہ بڑا ہاتھی سب سے آگے ہوا اور سب ہاتھی اُسکے پیچھے قطار باندھ
چلے یہانتک کہ مجھے وہ ایک مکان مین لیگیا اور اپنی پیٹھ سے اُتار کر زمین پر بٹھا دیا اور وہان
سے سب ہاتھیون کے ساتھ وہ چلا گیا مین بڑی دیر تک اُس جگہ بیٹھا رہا جب دیکھا کہ کوئی
ہاتھی اب نہین ہے تو مین مطمئن ہو کر اُٹھا ایک بہت چوڑا گڑھا ہاتھی کی ہڈیون اور دانتون سے
بھرا ہوا نظر آیا مین متعجب ہو کر سوچا کہ یہ ہاتھی بہت عقلمند ہین جب یقین ثابت ہوا کہ فقط مین
دانتون کے واسطے اُنکو جان سے مارتا ہون تو اُنھون نے مجھے اس غار پر لاکر دکھلا دیا کہ یہان
بہت دانت ہین جتنے چاہے اور آیندہ ہمین نہ مار مین نے ایک رات دن مین اپنے آقا
کے پاس پہونچ کر سب کیفیت بیان کی آقا خوش ہو کر بآواز بلند کہنے لگا اے غریب سندباد مین
نے جنگل مین جا کر تجھے بہت ڈھونڈھا مگر تیرا پتہ کہین نہ لگا مین سخت متردد تھا بارے الحمد اللہ
کہ اب تو خوشخبری لیکر خیریت سے آیا پھر میرے ساتھ وہان جا کر فیل دندان جسقدر اُٹھا سکا
اپنی سواری کے ہاتھی پر لادلایا اور مجھ سے کہا بھائی آج سے مین نے تجھے آزاد کیا اب مین
بہت مالدار ہو جاؤنگا خدا تیری عمر و دولت مین برکت دے اے سندباد ان ہاتھیون نے اس
جنگل کے میرے بہت غلام جان سے مارے مگر خدا نے تجھے محفوظ رکھا تیری عمر بہت
بڑی ہوگی اور بہت فراغت سے تو دنیا مین رہے گا اب بدولت تیرے مین اور اُس
شہر کے سب لوگ بسبب پانے کھان ہاتھی دانت کے بہت مالدار ہو جائینگے اور تو
خاطر جمع رکھ عنقریب موسم جہاز آنے کا پہونچتا ہے واسطے فیل دندان لادنے کے حسب معمول
جہاز آئینگے ہم تجھے بہت خرچ دیکر اُن پر سوار کر کے تیرے وطن کی طرف رخصت کر دینگے مین نے
اُسکی بہت شکر گزاری کی اور دعائین دین پھر مین اُس شہر مین منتظر موسم جہاز کا رہا اور کئی
بار اس عرصہ مین مین نے فیل دندان اُس گڑھے سے لاکر اُسکا گھر بھر دیا جب اُس تاجر

کو بیری حاصل ہوئی اُسنے اور تاجرون کو اُس گڑھے سے اطلاع کی وہ بھی جاکر خاطر خواہ فیل
وندان اُٹھا لائے یہانتک کہ موسم جہاز کا پہونچا اور بہت جہاز اس شہر مین آئے میرے آقانے
مجھے جہاز پر سوار کرکے آدھے فیل وندان مجھے دیے اور میرے نام سے اُس جہاز پر بار کئے
اور کھانے پینے کی چیزین بہت سی میرے ساتھ کردین اور اس ملک کے بہت تحفے اور نادر
چیزین دیکر رخصت کیا چنانچہ مین اُسکا شکر بجالا کر جہاز پر اس شہر سے روانہ ہوا اثنائے راہ
مین کئی جزیرون سے ہوتے ہوئے جزیرہ تیرہ فرہ مین گیا اور وہان سے خشکی کے رستے
بندر بالنسرہ کو پہونچا اور راہ مین فیل وندان بیچکر ملکون کی تحفہ تحفہ چیزین مول لین اور بہت
دنون مین بغداد پہونچا اور وہان پہونچتے ہی اول خلیفہ کے حضور مین حاضر ہوا اور سب
حال خط اور تحفون کے پہونچانے کا بادشاہ سرندیپ کو ظاہر کیا خلیفہ نے فرمایا تیری طرف
سے مجھے ہمیشہ تعلق رہا کیا اور تیرے واسطے خدا سے دعا مانگتا تھا کہ تجھے بخیر یہان پہونچائے
جب مین نے قصہ فیلون کا اُس سے کہا اُسنے سُنکر بہت تعجب کیا اور اس حال کو مانند حال
اور سفرون کے تصور کرکے ایک منشی کو فرمایا کہ یہی سب سرگذشت سُنہرے حرفون سے
لکھکر خزانے مین داخل کرے پھر اُسنے مجھے خلعت اور بخشش دیکر رخصت کیا صاحبو جب سے
مین اپنے اہل وعیال واقربا اور دوستون مین رہنے لگا سند باد نے حال اپنے ساتوین سفر کا بیان
کرکے ہندباد سے کہا اے دوست تو نے کسی کو سُنا ہے کہ ایسے مصائب مین جو مین نے اُٹھائے ہین مبتلا
ہوا اور پھر اس آرام سے اپنی زندگانی بسر کی ہندباد نے اُسکے ہاتھ کو بوسہ دیا اور کہا حق یون ہی
کہ جسقدر رنج تمنے ان سفرون مین محنت اور جانبازی کی ہے کسی بشر کا مقدور نہین کہ کرسکے تمھارے
حالات مصائب سُنکر میری قرار واقعی تسلی ہوئی اب مین اپنے اس حال محتاجی کو
بہت غنیمت جانتا ہون حق تعالیٰ تمھین اسی طرح سے خوش وخرم آخر دم تک رکھے میرا
قیاس غلطی پر تھا جو مین نے شکایت زمانے کی کی اور رشک تمھارا کیا پھر سند باد نے ایک
سو ریال ہندباد کو دیکر کہا کہ تم اب مزدوری کرنا چھوڑدو اور میری رفاقت مین رہا کرو
تمھارے اہل وعیال کی خبرگیری مین اپنی زندگی تک بخوبی کیا کرونگا چنانچہ ہندباد نے
تمام عمر اپنی سند باد کی رفاقت مین رہ کر بخوبی بسر کی

## قصہ تین سیب اور مارے جانے ایک بی بی کا دھوکے میں

ملکہ شہرزاد نے شہریار سے عرض کیا کہ خلیفہ ہارون رشید اکثر رات کو تنہا بھیس بدل کر شہر بغداد میں پھرا کرتا تھا چنانچہ اُسنے ایک دن اپنے وزیر جعفر سے فرمایا کہ آج کی رات میں اس شہر میں گشت کرونگا تاکہ دریافت ہو کہ میری رعیت کا کیا حال ہے اور تھانہ دار انکی نگہبانی و محافظت کیونکر کرتے ہیں اور اگر انکو خائن و غافل پاؤنگا تو دوسرون کو بجاے اُن کے مقرر کرونگا اور جو اپنے کام پر مستعد ہونگے تو انعام دونگا وزیر جعفر وقت معین میں رات کو حاضر ہوا خلیفہ وزیر اور سردار و بڑا خواجہ سرا اُن کو ہمراہ اپنے لیکر شہر کی طرف گیا اور تینون نے ایسا بھیس بدلا کہ ہرگز پہچانے نہیں جاتے تھے پھر وہ کئی بازار اور کوچون سے ہوکر ایک تنگ گلی میں وارد ہوے اُنھون نے چاندنی میں ایک شخص طویل القامت اور سفید ریش کو دیکھا کہ جال سر پر اور ٹوکرا ناریل کے پتون کا کاندھے پر دھرے ہوے لاٹھی ٹیکتا چلا جاتا ہے خلیفہ نے کہا یہ شخص بہت غریب معلوم ہوتا ہے اسکا حال پوچھنا چاہیے وزیر جعفر نے آگے بڑھکر اُس سے پوچھا تو کون اُسنے کہا میں ماہی گیر ہون کہ اس پیشہ میں محتاجی مجھے گھیرے رہتی ہے آج دوپہر سے میں مچھلیان پکڑنے گیا تھا جب سے اب تک ایک مچھلی میرے ہاتھ نہ لگی خالی ہاتھ گھر کو پھرا جاتا ہون ایک زوجہ اور کئی چھوٹے چھوٹے لڑکے میرے ہیں حیران ہون کہ آج کہان سے انکو کھانا دونگا خلیفہ کو رحم آیا اور اُس سے کہا دریا پر پھر چلکر ایک بار اور تو جال ڈال کچھ نکلے یا نہ نکلے ایک سو ریال تجھکو ملینگے ماہی گیر نے اُن تینون کے ساتھ جاکر دریاے دجلہ کے کنارے جال کھولا اور سوچنے لگا کہ یہ تینون شخص نہایت اشراف اور دانشمند نظر آتے ہیں مجھسے جھوٹ نہ بولینگے یقین ہے کہ اپنے وعدہ کو وفا کرین یہ سوچکر اُس نے جال دریا میں پھینکا تھوڑی دیر کے بعد جب کھینچا تو اُس جال میں ایک صندوق بند بہت بھاری نکلا خلیفہ نے سو ریال ماہی گیر کو وزیر سے دلوا کر جلد رخصت کیا اور مسرور اس صندوق کو اپنے مونڈھے پر رکھکر لے چلا خلیفہ اُسکو اپنے محل کی طرف لے گیا اور وہان پہونچکر صندوق کو کھولا اُس میں کوئی چیز ناریل کی چٹائی میں سرخ ڈورے سے سی ہوئی دیکھی جلد چھری سے اُن ٹانکون کو کاٹ ڈالا اُس چٹائی کے اندر ایک لفافہ کہ پرانے

پردے مین لپٹا ہوا اور اسپر ایک رسی بندھی ہوئی تھی پایا جب اُسکو کھولا تو اس لفافے کے اندر لاش ایک بی بی کی کہ سفید زیادہ برف سے تھی ٹکڑے ٹکڑے دیکھی خلیفہ وزیر پر نہایت برہم ہوا اور کہنے لگا کہ تو ایسی ہی حفاظت میری رعیت کی کیا کرتا ہے تیرے عہد وزارت مین شہر کے اندر ایسے ظالم اور بدکردار لوگ رہین جو میری رعیت کو اس سنگدلی سے مارکر دریا مین ڈال دین تعجب ہو کہ قیامت کے دن ایسے مقتولون کے خون کا مجھ سے مواخذہ ہوگا اگر تو جلد تلاش کر کے قصاص قاتل سے اس بی بی کا نہ لیگا تو مین قسم خدا کی عوض اس خونی کے تجھے اور چالیس شخصون کو تیرے اقربا سے قتل کرونگا تین دن کی مہلت تجھے دیجاتی ہے اس عرصہ مین اُسے پیدا کرو وزیر جعفر کمال مغموم اپنے گھر آیا اور دل مین کہنے لگا کہ اتنے بڑے شہر آباد بغداد مین دستیاب ہونا قاتل کا بہت دشوار ہی اور بالفرض اگر اس خونی کو مین نے پایا تو گواہون کو اسکے کہان سے پیدا کرونگا اور یقین ہے کہ وہ قاتل کب کا اس شہر سے چلا گیا ہوگا اور اگر اپنی مخلصی کے لیے کسی مجرم خونی کو جو جیل خانہ مین قید ہو بادشاہ کے حضور مین حاضر کر کے اُسے قاتل اس بی بی کا ظاہر کرون ہو سکتا ہے مگر میرا دل نہین چاہتا کہ مرتکب ایسے امر مکروہ کا ہون پھر اُسنے تھانہ دارون اور برقندازون کو حکم کیا کہ جلد اُس خونی کو جسنے اس بی بی کو قتل کیا ہے تین دن مین تلاش کر کے پیدا کرین اگر پیدا نکرینگے تو میری جان جائیگی وہ سب اور وزیر اپنی جان کے خوف سے چارون طرف شہر کے دور پڑے اور خانہ بخانہ اُس خونی کی تلاش کرنے لگے باوجود اُس جستجو کے کہین اُسکا سُراغ نہ لگا یہانتک کہ تین دن گذرے اور ہنزادل بادشاہی وزیر کو پکڑ لے گئے بادشاہ نے پوچھا تو نے قاتل کو پیدا کیا وزیر نے رو کر کہا خداوند باوجود بڑی تلاش اور جستجو کے اب تک کہین اُسکا ٹھکانا نہین لگا بادشاہ نے خفا ہو کر حکم کیا کہ وزیر اعظم اور چالیس اُس کے اقربا کو جو قوم برمکی سے ہون لیجا کر میرے محل کے دروازے پر گردن مارو خلیفہ کے فرماتے ہی اکتالیس لکڑیان پھانسیون کی کھڑی ہوگئین اور چالیس برمکی گھرون سے پکڑ آئے اور تمام شہر مین ڈھنڈھورا پھرنے لگا کہ حکم سے خلیفہ کے وزیر جعفر اور چالیس اسکے اقربا پھانسی دیے جاتے ہین جسکو دیکھنا منظور ہو آکر

دیکھے ایک گھڑی مین تمام شہر مین خبر مشہور ہو گئی پھر جب وزیر اور چالیس اُسکے اقربا کو پھانسی کے تلے جھلایا اور اُنکی گردنون مین رسیان ڈالین ایک خلقت وہان جمع ہو گئی اور وزیر کو جو بسبب اُسکی نیک نہادی اور خوش خلقی کے سب خلق بغداد کی دل سے زیادہ عزیز رکھتی تھی اس حال مین اُسے دیکھکر واویلا کرنے لگی اور تمام قلمرو خلیفہ کے باشندے وزیر کے انصاف سے نہایت راضی تھے مگر کوئی بادشاہ کو اس حکم سے باز نہین رکھ سکتا تھا القصہ قریب تھا کہ جلاد وزیر اور اُن چالیسون آدمیون کو پھانسی دے اتنے مین ایک جوان خوبصورت نے وزیر کے ہاتھون کو بوسہ دیکر کہا کہ اُس بی بی کو مین نے قتل کیا ہے وزیر اگرچہ خوش ہوا مگر جوان پر اُس جوان کی بہت کڑھا اور اس سے پوچھ رہا تھا کہ ایک دراز قد بڈھے نے کہا یہ جوان جھوٹ کہتا ہو مین نے اُس بی بی کو قتل کیا ہے جوان نے وزیر سے کہا یہ بڈھا جھوٹا ہو قاتل اسکا مین ہون غرض وزیر دونون کو خلیفہ کے حضور مین لے گیا اور حقیقت حال عرض کی ان دونون نے خلیفہ کے سامنے بھی وہی ظاہر کیا خلیفہ نے حکم دیا کہ وزیر وغیرہ کو چھوڑ دو اور ان دونون کو بعوض خون اس بی بی کے گردن مارو وزیر نے عرض کیا خداوند دو کا مارنا ایک خون کے عوض خلاف انصاف کے ہو اتنے مین جوان نے قسم خدا کی کھاکر کہا کہ اس بی بی کو مین نے چار دن گذرے کہ قتل کرکے صندوق مین بند کر دریا مین ڈال دیا تھا خلیفہ کو یقین ہوا کہ قاتل یہی ہے اور وہ مرد پیر بھی خاموش ہو رہا کچھ نہ بولا تب جوان سے پوچھا کہ تو نے کس واسطے اس بے رحمی سے اس بیوی کو مارا اور کیون آپ قتل ہونے کے لیے حاضر ہوا اور تو نے ذرا خوف خدا و حاکم کا نہین کیا جوان نے کہا خداوند جو امر میرے اور اُس بی بی کے درمیان گذرے ہین سب لکھے جاوین تا دوسرے عبرت پاوین خلیفہ سُنکے ذرا یا بیان کر جوان نے اپنے قصہ کو اس طرح بیان کیا

## قصہ اُس جوان بی بی اور اُس جوان کا کہ اُسکا شوہر تھا

خداوند یہ بی بی مقتول میری زوجہ اور اس بڈھے کی بیٹی ہو اور یہ میرا چچا ہے بارہ برس کی عمر مین اس بی بی سے اس بڈھے نے میری شادی کر دی گیارہ برس کے عرصہ مین تین بیٹے

میرے اُس سے پیدا ہوئے چنانچہ وہ تینوں ابتک زندہ ہین یہ بی بی میری نہایت مطیع اور پاکدامن تھی اور ہمیشہ مجھے رضامند رکھتی اور مین بھی اُسے عزیز رکھتا اور ہر وقت اُسکی خاطرداری و دلجوئی مین رہتا عرصہ ایک مہینے کا گذرا ہے کہ وہ بیمار ہوئی مین نے حتی الامکان اسکے علاج مین کوشش کی بعد ایک مہینے کے اُسنے صحت پائی اور قبل غسل صحت اُسنے مجھسے کہا میلا جی سیب کھانے کو چاہتا ہے کہین سے اگر نہ ملے گا تو پھر مین بیمار پڑجاؤنگی مین نے کہا بی بی مین تلاش کرکے لاؤنگا یہ کہکر مین فی الفور بازار گیا اور ہرچند عوض ہر دانے کے ایک ریال دینے کو راضی ہوا اسپر بھی کوئی سیب میرے ہاتھ نہ لگا آخر مایوس ہوکر گھر آیا وہ بی بی جب حمام سے غسل کرکے گھر آئی اور سیب کو نہ پایا نہایت رنجیدہ ہوئی رات بھر اسے نیند نہ آئی مجھے رنج ہوا اور فجر ہوتے شہر کے باغون مین جاکر سیب تلاش کیا وہان بھی نہ پایا آخر ایک بڈھے مالی نے کہا ان دنون سوائے باغ بادشاہی کے جو شہر بانسرہ مین ہے کہین سیب نہ ملیگا مین بانسرے پہونچا اور تلاش کرتے کرتے تین سیب فی دانہ ایک ریال دیکر مول لیے اور پندرہ دن مین اپنے گھر آیا اور تینون اپنی بی بی کو دیے وہ دیکھکر بہت خوش ہوئی اور انکو سونگھنے لگی اور اپنے پلنگ کے نیچے رکھدیے اور بسبب ضعف کے لیٹی رہی مین اپنی قدیمی دکان پر کہ چوک کے بزازے مین تھی جا بیٹھا تھوڑے عرصہ کے بعد مین نے ایک غلام حبشی دراز قامت کو دیکھا کہ میری دکان کے آگے سے ایک سیب ہاتھ مین لیے ہوئے اچھالتا جاتا ہے مین نے سیب کو پہچانا کہ یہ تو انھین تینون سیبون مین سے ہے جنکو مین بانسرہ سے لایا تھا ورنہ اس حبشی نے کہان سے پایا میرے دل مین ایسی خلش ہوئی کہ مین تحمل نہ کرسکا آخر اُس حبشی سے بلاکر پوچھا کہ تو نے یہ سیب کہان سے پایا اُس نے مسکراکر جواب دیا کہ یہ تحفہ میری معشوقہ کا ہے آج مین اُسے دیکھنے گیا تھا اسکے پاس تین سیب رکھے ہوئے تھے مین نے پوچھا کہ یہ سیب کہان سے آئے اُسنے کہا میرا شوہر سفر دراز کرکے انھین میرے واسطے لایا ہے پھر مین نے اور اُس بی بی نے ملکر کھانا کھایا اور رخصت کے وقت مین نے ایک سیب وہان سے اٹھا لیا ان باتون کو سُنکر میرے ہوش جاتے رہے اور فوراً دکان بند کرکے جلد گھر مین گیا اور اپنی بی بی کے کمرے مین جاکر

دیکھا کہ صرف دو ہی سیب اسکے پاس رکھے ہین مین نے پوچھا کہ تیسرا سیب کیا ہوا اس نے
بے پروائی سے جواب دیا مجھے معلوم نہین کہ کیا ہوا اسکے اس جواب دینے سے مجھے غیرت نے
اس مرتبہ مین لیا کہ بے اختیار ہوکر چھری اُسکے حلقوم پر پھیر دی پھر اسکے سر کو کاٹکر اسکے بدن کے
چار ٹکڑے کیے اور اُسکی لاش کو کپڑے مین باندھکر چٹائی مین لپیٹا اور اوپر لال ڈورے سے
باندھکر رات کے وقت اُسکو صندوق مین رکھکر دریا کے کنارے پر لے گیا اور گہرے پانی مین
ڈبو دیا گھر مین آکر دیکھا کہ دو چھوٹے لڑکے میرے سوتے ہین اور بڑا لڑکا گھر سے باہر دروازہ
پر بیٹھا رو رہا ہے مین نے پوچھا کہ تو کیون روتا ہے اُس نے کہا کہ مین نے فجر کے وقت ایک سیب
اُن تینون سیبون سے جنکو تم میری مان کے لیے لائے تھے بے اطلاع اسکے اُٹھا لیا اور
دیر تک اپنے چھوٹے بھائیون کے ساتھ اس کوچے مین کھیلا کیا ایک غلام حبشی ادھر سے
جاتا تھا سیب کو میرے ہاتھ سے چھین کرکے بھاگا مین نے دوڑکر ہر چند مانگا اور روکر کہا کہ میرا
باپ بہت دور سے میری مان بیمار کے واسطے لایا ہے مگر اُسنے مجھے نہ دیا بلکہ مارا اور بھاگ
گیا جب سے اب تک مین اُسی غلام کی تلاش مین پھرتا تھا ابھی تھک کر دروازہ پر بیٹھا کہ تمکو آتے
دیکھا اور تمھارے ڈر سے رونے لگا اللہ بابا جان تم میری مان کو کچھ نہ کہنا نہین تو اُسکو زیادہ
رنج ہوگا پھر میرا لڑکا بہت پھوٹ پھوٹ کر رونے لگا یہ کلام سنکر مین دیر تک سکتے مین رہا جب
ذرا افاقہ ہوا تو اپنے تئین ہزارون ملامت کرکے کہنے لگا اے کمبخت تو نے عبث اپنی ایسی
معشوق پارسا بی بی کو بیقصور قتل کیا اور اس نا معقول غلام کی باتین جھوٹی سچ جانکر بڑا غضب
کیا اسی اندیشہ مین بیٹھا افسوس کر رہا تھا کہ میرا چچا واسطے دیکھنے اپنی بیٹی کے آیا مین نے اُس سے
اس حال کو ظاہر کیا وہ میرے غم کا شریک ہوکر رونے لگا تین دن تک مین نے اور اس نے
اس بی بی کی ماتم داری کی پھر یہ نیکمرد مبتلائے غم کا ہوا اور مین کمبخت بھی گرفتار رنج و ملال کا ہون لیکن
مین نے آکر آپکے حضور مین اقرار اپنے جرم کا کیا امیدوار ہون کہ مجھے قتل فرمایئے اب جینا میرا بیچ ہے
خلیفہ اس قصے کو سنکر نہایت متعجب ہوا اور اُسکی بیکسی پر بہت رحم کیا اور کہا جرم اُس شخص کا جسنے
قصداً نہین کیا خدا اور رسول کے نزدیک قابل عفو کے ہے بلکہ قابل قتل کے وہ غلام ہے جو موجب مارے
جانے اُس بی بی کا ہوا خلیفہ نے وزیر سے کہا تین دن کی مہلت مین اُس غلام حبشی کو پیدا کرو ورنہ

تو مارا جائیگا وزیر بادشاہ سے رخصت ہوکر روتا ہوا اپنے گھر گیا اور تصور کیا کہ فقط تین دن تک
میری زندگی ہی چوتھے روز مقرر مارا جاؤنگا کیونکہ بغداد مین ہزارون لاکھون غلام حبشی ہین
کیونکر اُس غلام کا ٹھکانا لگے گا مگر خدا کی رحمت اور عنایت سے مایوس ہونا نہ چاہیئے غرض
دو روز تلاش مین اس غلام کی گذر گئے اور وہ ہاتھ نہ لگا تیسرے دن سب لوگ وزیر کے
گھر کے جمع ہوکر رونے پیٹنے لگے وزیر جعفر اپنے مارے جانے پر تیار ہوکر ہر ایک اپنے اہلخانہ
اور دوستون سے رخصت ہونے لگا اور وہ سب بھی اُسکے گلے لگ کر رو رو کر رخصت
ہوتے تھے اتنے مین بادشاہ نے ایک سردار کو حکم کیا کہ تین دن گذر گئے اگر وزیر نے اس غلام
حبشی کو پیدا کیا ہو تو لائے ورنہ میرے حضور مین حاضر ہو وزیر نے ہمراہ پہرے کے جوانے
لینے کو آیا تھا جب محل سے برآمد ہوکر ارادہ جانے کا کیا ایک دائی اُسکی لڑکی کو کہ پانچ چھ
برس کی تھی اور وزیر اُسے بہت پیار کرتا تھا لیکر سامنے آئی وزیر نے پہرے کے لوگون سے
کہا ذرا مجھے اجازت دو کہ مین اس لڑکی کو پیار کرلون یہ کہکر وہ اس لڑکی کو گود مین لیکر پیار
کرنے لگا اتفاقاً اُسکے سینے مین کچھ چیز گول سی محسوس ہوئی پوچھا کہ اے فرزند تمھارے
پاس یہ کیا چیز ہے اُسنے کہا سیب ہے جسپر ہمارے بادشاہ کا نام لکھا ہوا ہے مین نے
اپنے غلام حبشی سے جسکا نام ریحان ہی دو دریال کو مول لیا وزیر متحیر ہوا اور جلد وہ سیب
نکال لیا اور اُس غلام حبشی کو کہ اُسی کے گھر مین موجود تھا بلاکر پوچھا کہ سچ بتا تونے یہ سیب
کہان سے پایا اُسنے کہا خداوند مین بقسم عرض کرتا ہون کہ اس سیب کو نہ تو آپکے گھر سے
مین نے چرایا ہی اور نہ بادشاہ کے باغ سے کئی دن ہوے کہ مین نے کوچہ مین چار چھوٹے چھوٹے
لڑکون کو کھیلتے دیکھا ایک لڑکے کے ہاتھ سے جو سب سے بڑا تھا اور سیب کو اپنے ہاتھ مین لیے
ہوئے تھا چھین کرے بھاگا وہ لڑکا روتا ہوا میرے پیچھے دوڑا اور کہنے لگا کہ یہ سیب میرا
نہین میری مان کا ہی اور وہ بیمار ہے میرا باپ بڑا سفر کرکے لایا ہی ہرچند وہ لڑکا بہت
رویا مگر مین نے اُسے نہ دیا اور اپنے گھر لاکر دو دریال کو اپنی چھوٹی بیگم کے ہاتھ بیچا وزیر جعفر
نے اس غلام کی بدذاتی پر بہت تعجب کیا اور اسکو بادشاہ کے حضور مین لایا غلام نے جس طرح
وزیر کے روبرو تقریر کی تھی بعینہ خلیفہ کے حضور مین بھی کی بادشاہ کے نزدیک سراسر قصور اس غلام

ھبشی کا ثابت ہوا اور بے اختیار بادشاہ ہنس پڑا پھر اپنے تئین سنبھال کے وزیر سے فرمایا کہ
تیرے غلام کے سبب سے یہ بڑا حادثہ ہوا وہ سزاوار ایسی سزا کا ہی جو باعث عبرت اور دن کا ہو
وزیر نے عرض کیا حضور سچ فرماتے ہین میرے نزدیک بھی یہی امر ثابت ہو مگر مجھے قصہ
نورالدین علی اور بدرالدین حسن کا جو وزیر بادشاہ مصر کے تھے یاد ہے اگر حضور کی مرضی ہو
تو مین اُسکو بیان کرون اگر حضور خوش ہون تو اُمیدوار ہون کہ قصور میرے غلام کا معاف
ہو بادشاہ نے فرمایا بہت اچھا اُسے بیان کر وزیر جعفر نے وہ قصہ اس طرح بیان کرنا شروع کیا

## قصہ نورالدین علی اور بدرالدین حسن کا

اگلے زمانہ مین مصر کا ایک بادشاہ تھا نہایت قوی اور رحیم و سخی جسکے دبدبے سے سب
سلاطین اطراف ڈرتے تھے اور وہ غریب نواز اور قدردان اور رتبہ افزا اہل علم و فضل کا تھا
اُس بادشاہ کا ایک وزیر تھا دانشمند عاقل تیز فہم اور جملہ علوم مین خوب کامل اور اُس وزیر کے
دو بیٹے تھے نہایت خوبصورت اور ہر ایک امر مین قدم بقدم اپنے باپ کے بڑے بیٹے کا
نام شمس الدین محمد تھا اور چھوٹے کا نام نورالدین علی کہ جو کمال خوش صفات تھا جب وزیر نے
قضا کی بادشاہ نے اُسکے دونون بیٹون کو خلعت وزارت عنایت فرمایا اور کہا کہ تمھارے
باپ کے مرنے سے مجھے کمال رنج ہوا اب تم دونون بھائی بجائے اپنے باپ کے امور وزارت
کو سرانجام دو وہ دونون بھائی بادشاہ سے رخصت ہو کر گھر آئے اور ایک مہینے تک اپنے
باپ کے غم مین رہے بعد اسکے کاروبار وزارت مین مصروف ہوے اور جب بادشاہ ارادہ شکار کا
کرتا باری باری سے ایک بھائی کو اپنے ساتھ لے جاتا اور دوسرے کو واسطے انجام امور سلطنت
شہر مین چھوڑ جاتا ایک دن شام کے وقت کہ صبح کو بڑا بھائی بادشاہ کے ساتھ شکار کو جانے
والا تھا وہ دونون بھائی بعد فراغت طعام شب آپس مین باتین اختلاط کی کرنے لگے
بڑے بھائی نے چھوٹے سے کہا مین چاہتا ہون کہ جس طرح ہم تم دونون باتفاق ایک جگھ
رہتے ہین ایک ہی دن اپنی شادیان دونون بہنون کے ساتھ کہ ہمارے ہمسر کی
بیٹیان ہون کرین اس مین تم کیا کہتے ہو نورالدین علی نے کہا بھائی صاحب بہت

مناسب ہی شمس الدین محمد نے کہا اور بھی ایک امر میری خاطر مین گذرتا ہے وہ یہ کہ بعد نکاح کے ہم دونون کی بیبیان ایک ہی رات کو حاملہ ہوئین اور بعد نو مہینے کے ایک ہی دن مین وہ دونون جنین اور تمھارے گھر بیٹا ہوا اور میرے گھر بیٹی پھر جب وہ سن بلوغ کو پہونچین ہم دونون بھائی اُن دونون کی شادی ایک دوسرے کے ساتھ کردین نور الدین علی نے کہا یہ امر بھی بہت خوب ہی مین بجان و دل راضی ہون خدا راست لائے اور یقین ہی کہ میرا بیٹا بھی موافقت مین تمھاری بیٹی کے ساتھ قاصر نہوگا دوسرے نے کہا اس مین کچھ شک نہین مگر ایک شرط ہی کہ تو اپنے بیٹے کی طرف سے اقرار کر کہ سوا اخراجات معمولی شادی کے تین ہزار ریال نقد اور تین اچھے آباد پرگنے جاگیر مین اور تین لونڈیان دے چھوٹے نے کہا مین اس شرط کو قبول نہین کرتا اسلیے کہ ہم تم دونون بھائی ہم رتبہ ہین تمکو چاہیے کہ اپنی لڑکی کو بہت سا جہیز دو نہ تم الٹے ہم سے شرط لینے کی کرو اگرچہ نور الدین نے اس بات کو مزاحًا کہا تھا مگر بڑے بھائی کو بہت تلخ معلوم ہوئی نہایت خفگی سے جواب دیا کہ تو اپنے بیٹے کو میری بیٹی پر ترجیح دیتا ہی مین تو جانتا تھا کہ تو میری لڑکی کی کمال عزت کرے گا برخلاف اسکے تو نے اسے نہایت کم - تر سمجھا اور تو نے جو اپنے تئین میرا ہمسر سمجھا یہ بھی بیجا ہے مین اپنی لڑکی کی شادی تیرے بیٹے کے ساتھ ہرگز نہ کرونگا اگرچہ تو اب کتنا ہی کچھ دے القصہ اس قضیہ نے یہانتک طول کھینچا کہ بڑے بھائی نے چھوٹے بھائی کو ڈرا کر کہا فجر ہونے دے مین بادشاہ کے حضور مین جاکر تجھے اس گستاخی کی سزا دلواؤن گا تاکہ کوئی چھوٹا بھائی بڑے بھائی سے ایسی گستاخی نہ کرے یہ کہکر وہ گھر مین چلا گیا اور چھوٹا بھائی اپنی خوابگاہ مین سو رہا شمس الدین محمد دوسرے دن اٹھکر بادشاہ کے در دولت پر حاضر ہوا اور بادشاہ کے ساتھ شکارگاہ کو کہ قریب تھی گیا چھوٹا بھائی رات بھر سویا نہین غصہ مین تڑپتا رہا اور ارادہ کیا کہ اب بھائی کے ساتھ نہ رہونگا اور فجر ہوتے اُسنے ایک خچر لیا اور کچھ زر و جواہر نقد اور کھانے کو لیکر وقت کوچ کے اپنے لوگون سے یہ بہانہ کرکے کہ مین دو تین دن کے واسطے کہین جاتا ہون روانہ ہوا جب شہر کے گرد سے باہر نکلا تو قصد عرب کا کیا راہ مین خچر بیمار ہوگیا اُس نے پیادہ پا چلنے کا قصد کیا اتفاق سے ایک سوار بانسر کو

جاتا تھا نورالدین کو پیادہ پا دیکھکر اپنے پیچھے سوار کرلیا جب وہ سوار بانسرہ کو پہونچا نورالدین نے
اُتر کر اسکی بڑی شکر گذاری کی اور اُس سے رخصت ہوکر واسطے ڈھونڈھنے مکان اپنی
سکونت کے آگے بڑھا راہ مین ایک امیر کو دیکھا کہ بڑے تجمل سے سواری اُسکی جاتی ہے
شہر والون نے بہت جھک کر سلام کیا اور صف بستہ کھڑے رہے یہانتک کہ سواری اُسکی بازار
سے گزر گئی نورالدین علی نے بھی اُسے سلام کیا وہ سواری وزیر اعظم بادشاہ بانسرہ کی تھی کہ
واسطے ملاحظۂ حالات شہر کے آیا تھا وزیر نورالدین علی کو دور سے دیکھکر اُسکے بشرے سے
نجابت ظاہر تھی متحیر ہوا اور پوچھا کہ تو کون ہے اور کدھر سے آتا ہے نورالدین علی نے کہا مین مصری
ہون اور کیرو میرا مولد ہے کسی امر مین اپنے عزیز سے خفا ہوکر جلا وطن کیا اب یہ ارادہ ہے کہ
وطن کو کبھی نہ جاؤن اور پھر شہر بشہر پھرا کرون وزیر نے کہ بہت بڑا بزرگ تھا اس حال کو سُنکر
فرمایا اے فرزند اس ارادے سے باز رہو پھرنے مین سوا اذیت اور ذلت کے کچھ حاصل
نہین تم میرے ساتھ چلو ایسا سلوک تم سے کرونگا کہ یہ سب رنج و الم بھول جاؤ گے
نورالدین علی وزیر کے ساتھ گیا اور اُسکے پاس رہنے لگا وزیر اُسکے رتبے اور قابلیت کو
دیکھکر بڑی اُسکی عزت کرتا تھا یہانتک کہ ایک دن اُس سے تنہائی مین کہا اے فرزند مین
بسبب بوڑھاپے کے اب آفتاب لب بام ہون مجھے خدا نے فقط ایک لڑکی حسین و شکیل دی ہے
اب وہ قابل شادی کے ہوئی بہت امیر اور سردار اس شہر کے اپنے لڑکون کے لیے درخواست
اُسکی رکھتے ہین مگر مین نے ابتک کسی کی بات منظور نہین کی اب تجھے کہ دل سے پیار کرتا
ہون مین نے اُسکے لائق پایا اگر تو منظور کرے تو مین تجھے اپنا داماد کرون اور بادشاہ کی اجازت
سے اس امر کو انجام دون اور عوض اپنے تجھے وزیر اس ملک بانسرہ کا کردون اور اپنی کل املاک
تجھے بخشون نورالدین علی نے مشکور ہوکر کہا آپ میرے بزرگ ہین آپکا فرمانا مجھے قبول ہے
وزیر نے شادی کی تیاری کی اور اہل شہر کو جمع کیا جب سب ارکان دولت مجلس مین حاضر
ہوئے نورالدین علی نے وزیر سے کہا اب تک مین نے اپنے حسب و نسب کو چھپایا تھا اب
مین ظاہر کرتا ہون باپ میرا وزیر بادشاہ مصر کا تھا مین اُسکا چھوٹا بیٹا ہون اور ایک بڑا بھائی
میرا ہے بعد قضا کرنے والد کے بادشاہ نے ہم دونون بھائیون کو وزیر کیا چنانچہ ہم

دونون امورِ وزارت کو انتظام دیا کرتے تھے ایک روز میرے اور بھائی کے درمیان کچھ تکرار
آ گئی مین غفا ہو کر ادھر چلا آیا وزیر یہ سنکر بہت خوش ہوا کہ یہ شخص بھی وزیر زادہ ہی پھر اُسنے
اہل مجلس سے کہا کہ صاحبو ایک بھائی میرا وزیر بادشاہ مصر کا ہی اُسنے اپنے بیٹے کو یہان
بھیجدیا اور اُسکے اور کوئی اولاد نہین اور منظور اُسکو یہ ہی کہ مین اُسکی شادی اپنی لڑکی کے
ساتھ کرکے اُسکو اپنے پاس رکھون مجھے تو یہ امر موجب بقا اور ازدیاد اتحاد ہم دونون بھائیون کا
معلوم ہوتا ہی تم سب صاحب اس مین کیا کہتے ہو سب نے بالاتفاق کہا کہ یہ امر بہت مناسب
ہی خدا مبارک کرے اور دونون کی عمر مین برکت دے غرض وزیر نے سب کو کھانا کھلوایا اور
ہر ایک کے آگے شیرینی رکھی اور قاضی نے آکر نکاح پڑھایا پھر سب لوگ رخصت ہو گئے
وزیر نے اپنے نوکرون کو حکم دیا کہ نورالدین علی کو حمام مین لیجا کر نہلاؤ اور قسم پوشاک اور جواہرات
سے کشتیون مین لگا کر حمام مین بھیجا اور نورالدین علی کو بعد غسل کے پہنا کر طرح طرح کی
خوشبوئین لگائین نورالدین علی وزیر کی خدمت مین حاضر ہوا وزیر نے کمال خوشی سے اُسکو
اپنے پاس بٹھا کر پوچھا کہ تم نے اس امر کو اب تک نہین ظاہر کیا جسکے سبب سے تم اپنے وطن کو
چھوڑ کر یہان آئے اب ہمارے تمھارے کسی طرح مغایرت نہین وہ سبب بھی ہم سے بیان کرو
نورالدین علی نے مفصل حال وزیر سے کہا وزیر سُنکر بہت ہنسا اور کہا فقط اتنی بات کے واسطے تم دونون
بھائیون مین نزاع ہوئی یہ امر تو محض خیالی تھا تم نے تو فقط ہنسی کی راہ سے ایک بات کہی
تھی سراسر زیادتی تمھارے بڑے بھائی کی معلوم ہوتی ہے اب تم اپنی دُلھن کے پاس جاؤ
کل مین تمھین بادشاہ کے حضور مین لے جاؤنگا یقین ہے کہ وہ سرفراز کرے نورالدین علی
اپنے خسر سے رخصت ہو کر جہان عروس کا پلنگ تھا گیا حسن اتفاق سے اُسی دن اور
اُسی ساعت شمس الدین محمد بڑا بھائی نورالدین علی کا بھی مصر مین کتخدا ہوا جسکا بیان اب کیا جاتا ہے
بعد اُسکے کہ نورالدین علی گھر سے نکل آیا شمس الدین محمد اُسکا بڑا بھائی ایک مہینے تک
بادشاہ کے ساتھ شکارگاہ مین رہا اور بعد مراجعت کے اسکو معلوم ہوا کہ وہ اُسی روز کہ بادشاہ
شکارگاہ کو گیا تھا یہان سے ایک خچر پر سوار ہو کر کسی طرف چلا گیا اور اب تک نہین لوٹا
شمس الدین محمد کو بڑا رنج ہوا اور اُسنے دریافت کیا کہ بسبب میرے سخت کہنے اور ملامت

کرنے کے پُر اما نگر کسی طرف کو وہ نکل گیا اُسنے چارون طرف آدمی دوڑائے اور لوگ دمشق اور حلب تک ڈھونڈھ آئے کہین اُسکا پتہ نہ لگا پھر اور دور دور ملکون مین بھی اُسکی تلاش کی وہان نہ ملا آخر شمس الدین محمد نے اپنی شادی ایک امیر کبیر کی لڑکی کے ساتھ اُسی دن کہ جس دن شادی نورالدین علی کی وزیر بانسرہ کی بیٹی کے ساتھ ہوئی تھی کی اور طرفہ تریہ کہ بعد گذرنے نو مہینے کے شمس الدین محمد کے گھر کیر دمین لڑکی اور اُسی دن بانسرہ مین نورالدین علی کے گھر بیٹا پیدا ہوا جسکا نام بدرالدین حسن رکھا وزیر بانسرہ نواسے کے ہونے سے کمال خوش ہوا چھٹی بڑی دھوم سے کی اور انعام واکرام خلق کو بہت سا دیا اور بعد چند مدت کے ارادہ کیا کہ اپنے داماد نورالدین علی کو بادشاہ کے حضور مین لیجاکر اُسکو خلعت اپنی قائم مقامی کا دلوائے اور جب وہ نورالدین علی کو شادی سے پہلے بادشاہ کے حضور مین لیگیا تھا بادشاہ نے اُسکو لائق پاکر اور بھی سب آدمیون سے اسکی تعریف سُنکر بہت خوشی کی تھی اسواسطے بموجب درخواست اپنے قدیم وزیر کے نورالدین علی کو خلعت وزارت اعلیٰ کا دیا وزیر نہایت خوش اور مطمئن ہوا اور نورالدین علی امور سرکار مین ہمیشہ مصروف رہنے لگا اور ہر ایک کو اپنی خوش اخلاقی سے ایسا خوش رکھتا کہ اعلیٰ وادنیٰ اُسکے حق مین دعاے خیر کیا کرتے اور روز بلاناغہ عدالت گھر مین جایا کرتا یہانتک کہ جب بدرالدین حسن چار برس کا ہوا خسر نورالدین علی کا مرگیا نورالدین علی اُسکی تجہیز و تکفین اور فاتحہ ودرود موافق اُسکی شان وشوکت کے بخوبی عمل مین لایا اور جب بدرالدین حسن سات برس کا ہوا نورالدین نے اُسکی تعلیم کیواسطے اُستادون کو مقرر کیا چونکہ بدرالدین حسن ذہین تھا چند روز مین اُسنے کلام اللہ حفظ کیا اور بارہ برس کے سن مین سب علمون کو پڑھکر فراغت کی شکل و شباہت اُسکی ایسی خوب تھی کہ ہر کوئی اُسکو دیکھکر خوش ہوتا اور دعائین دیتا پھر جب وہ آداب شاہی اور امور وزارت سے بھی خوب ماہر ہوا نورالدین علی اُسکو بادشاہ کے حضور لے گیا بادشاہ نہایت خوش ہوا اور اُسکے حال پر کمال عنایت فرمائی باپ اُسکا اُسکی سعادتمندی اور قابلیت سے بہت خوش رہتا اور ہمیشہ اُسکی تربیت مین بدل توجہ کرتا مگر جب ایسا وقت پہونچا کہ اُسکی جوانی سے منتفع ہو اتفاقاً نورالدین علی بیمار شدید ہوا اور رفتہ رفتہ قریب مرگ ہوگیا اُسوقت

بدرالدین حسن کو بلاکر وصیت کی کہ دنیا سخت ناپائدار ہے میرے مرنے پر نہ رونا اور صبر شکر کرنا اور اب مین چند امر کی وصیت تمکو کرتا ہون بعد میرے عمل مین لانا پہلے یہ تم جانو کہ مین رہنے والا مصر کا ہون میرا باپ وزیر اعظم وہان کے بادشاہ کا تھا اور مین اور میرا بڑا بھائی شمس الدین محمد نامے اب تک بقید حیات ہے اور ہم دونون وزیر اسی بادشاہ کے تھے کچھ ایسا سبب ہوا کہ مین بھائی شمس الدین محمد سے جدا ہوکر تنہا یہان آیا اور یہان بود و باش اختیار کی اور اس مرتبہ وزارت کو پہونچا پھر اُس نے جیبی قلمدان کھول کر ایک کاغذ کہ اسکو ہمیشہ اپنے پاس رکھا کرتا تھا نکال کر بدرالدین حسن کو دیا اور کہا کہ وقت فرصت کے اسکو پڑھنا تمکو مفصل حال معلوم ہوگا تم تاریخ میری کتخدائی اور اپنے تولد ہونے کی اس مین پاؤگے تم اس کاغذ کو بڑی احتیاط سے رکھنا بدرالدین حسن کمال مغموم ہوا اور اس کاغذ کو لیکر اقرار کیا کہ مین اسکو کبھی اپنے پاس سے جدا نہ کرونگا پھر نورالدین علی نے بدرالدین حسن کو یہ نصیحتین دلپذیر فرمائین اوّل یہ کہ تم ہر کس و ناکس سے دوستی نہ کرنا اور کسی سے اپنا بھید نہ کہنا دوسری یہ کہ کسی پر زور و تعدی نہ کرو تاکہ وہ تمھاری طرف سے اپنے دل مین کینہ نہ رکھے اور سمجھو کہ یہ دنیا جگہ لینے دینے کی ہے جیسا کروگے ویسا پاؤگے تیسری یہ کہ تم ایسی بات نہ کہو جس سے پشیمانی حاصل ہو اور بہت کلام نہ کرنا بسیار گو ہمیشہ ندامت کھینچتا ہے اور خاموشی عزت اور حفاظت جان کی ہوتی ہے چوتھی یہ کہ کبھی شراب نہ پینا پانچوین یہ کہ ہمیشہ ہر امر مین کفایت کرنا غرض مرتے دم تک نورالدین علی بدرالدین حسن کو نصیحت کرتا رہا اور جب اُس نیک ذات نے قضا کی اسکے فرزند رشید بدرالدین حسن نے بڑی عزت سے اُسکی تجہیز و تکفین کی بعد قضا کرنے نورالدین علی کے سب لوگ بدرالدین حسن کو بالنسری کہنے لگے کہ وہ اُس شہر مین پیدا ہوا تھا بدرالدین حسن ایک مہینے تک اپنے باپ کے سوگ مین ایسا بیٹھا کہ کسی سے ملاقات نہین کرتا تھا اور واسطے سلام مجرے بادشاہ کے بھی نہین گیا اور ایک مہینے تک گھر سے باہر نہ نکلا بادشاہ اُسکی اس حرکت سے نہایت ناخوش ہوا بجاے اسکے اور کسی شخص کو اپنا وزیر کرلیا ایک دن اپنے وزیر کو بلاکر وزیر متوفی کی آراضی اور حویلیان وغیرہ اثاث البیت ضبط کرنے کو حکم دیا اور کہا کہ بدرالدین حسن کو قید کرکے میرے حضور مین حاضر کرو وزیر فوج لیکر وزیر سابق کے گھر روانہ ہوا ایک غلام غلامان بدرالدین حسن سے حال کو

دیکھکر راہ سے دوڑا اور بدرالدین حسن کے گھر گھبرایا ہوا پہونچکر اُسکے قدمون پر گر پڑا اور کہا خداوند
جلد اپنے تئین بچاؤ بادشاہ نے برہم ہوکر آپ کی گرفتاری اور ضبط کرنے اسباب گھر کے لیے
فوج بھیجی ہی بدرالدین حسن گھبرا گیا اور کہنے لگا کہ اتنی فرصت ہی کہ مین زر نقد اور جواہرات کو اپنے
ساتھہ لون اُسنے کہا اپنے تئین بچائیے وزیر قریب مکان کے پہونچ چکا بدرالدین حسن مُنھہ اپنا
چھپا کر خدا پر توکل کر کے گورستان کی طرف چلا چونکہ بسبب ہو جانے شام کے اندھیرا ہو گیا تھا وہ
اپنے باپ کے مقبرے مین کہ بڑی عمارت عالیشان تھی گیا وہان اتفاقاً ایک یہودی تاجر اسحاق
نام سے ملاقات ہوئی وہ یہودی بدرالدین حسن کو پہچان کر بعد تسلیم تعظیم اور دست بوسی کے
متعجب ہوکر کہنے لگا کہ صاحب تم رات کے وقت تنہا کدھر جاتے ہو بدرالدین حسن نے کہا مین نے
اپنے باپ کو خواب مین اپنی طرف سے نہایت ناراض دیکھا مین ڈرکر جاگا اور تنہا اس کے
مقبرے کی طرف دوڑ کر آیا یہودی نے اُسکی بات کو باور کر کے کہا تمھارا باپ بڑا صاحب
اقبال اور میرا خداوند نعمت تھا کئی جہاز اُسکے اسباب تجارت سے بھرے ہوے
جا بجا گئے ہین اب تم مالک اس سب مال و اسباب اور جہازون کے ہو اگر سب اسباب
پہلے جہاز کا جو اس شہر مین پہونچے میرے ہاتھہ بیچو تو مین اسوقت آپ کو نقد ایک ہزار ریال دیتا
ہون بدرالدین حسن بہت غنیمت سمجھا اور خوش ہوکر اس امر کو قبول کیا پھر یہودی نے توڑا ہزار
ریال کا اُسکے ہاتھہ مین دیکر کہا خداوندا اگرچہ میرے تئین آپ کے فرمانے کا اعتماد ہے لیکن
اقرار نامہ لکھہ دیجیے تو اورون کے نزدیک سند ہو بدرالدین حسن نے اقرار نامہ اپنا دستخطی لکھکر
یہودی کے حوالے کیا یہودی اُس فردخت نامہ کو لیکر روانہ ہوا اور بدرالدین حسن اپنے باپ
کی قبر پر گیا اور رو کر کہنے لگا ہنوز غم مرنے میرے پیارے باپ کا میرے دل سے نہین گیا تھا کہ
بادشاہ ظالم نے میرے گھر بار کو ضبط کر لیا اور میرے پکڑنے کے لیے حکم کیا اب مین بھاگ کر
یہان آیا ہون دیر تک اس طرح کی باتین رو کر کرتا رہا آخر کو وہان پڑکر سو رہا تھوڑی دیر
نہین گذری تھی کہ ایک جن کہ دن کو وہان پر رہا کرتا اور شب کو واسطے سیر کے نکل جاتا
بدرالدین حسن کو وہان پڑے ہوئے دیکھکر اُسکے حسن و جمال پر نہایت فریفتہ ہوا اور کہنے لگا
یہ فرشتہ معلوم ہوتا ہے کہ خدا نے اسکو فردوس برین سے بھیجا ہے مین نے اب تک کسی

آدم زاد کو ایسا حسین و شکیل نہین پایا پھر جب اُسکو دیکھ چکا وہان سے اُڑکر ہوا مین ایک پری سے دوچار ہوا اور ایک نے دوسرے سے صاحب سلامت کی بعد اُسکے جن نے اُس پری سے کہا کہ میرے ساتھ زمین پر اتر آ تا مین تجھے ایک خوبصورت جوان کہ فلانے مقبرے مین سوتا ہے دکھاؤن تو کمال خوش ہوگی وہ پری راضی ہوئی پھر دونون ایک لمحہ مین وہان پہنچے جن نے بدرالدین حسن کے تئین پری کو دکھاکر کہا سچ بتا تو نے کہین ایسا جوان حسین دیکھا ہی پری نے بغور دیکھکر کہا فی الحقیقت یہ جوان نہایت خوبصورت ہے مگر مین ابھی کیرو سے ایک تماشا عجیب تر اس سے دیکھے ہوئے آتی ہون اگر تو سُنے تو مین بیان کرون جن نے کہا ضرور سنا پری نے بیان کیا کہ بادشاہ مصر کا ایک وزیر ہے شمس الدین محمد نام اور اُسکی ایک بیٹی ہے بیس برس کی کمال خوبصورت بادشاہ نے تعریف اُسکے حسن کی سُنکر وزیر کو پیغام اپنی شادی کا اُسکے ساتھ دیا وزیر نے قبول نہ کیا اور یہ عذر کیا کہ میرا ایک بھائی ہے نورالدین علی نام آگے وہ بھی مثل میرے وزیر حضور کا تھا ایک مدت سے وہ کہین چلا گیا ہے اُسکی کچھ خبر مجھے معلوم نہ تھی مگر پانچ چار روز کا عرصہ گذرتا ہے کہ مین نے سُنا کہ وہ وزیر بالنسرہ کا ہوا تھا اب وہ ایک بیٹا چھوڑکر مرگیا اور ہم دونون بھائیون کے درمیان مین آگے سے عہد ہو چکا ہی کہ ہم دونون کی اولاد مین باہم وصلت ہوگی مجھے یقین ہو کہ اُسنے مرتے وقت وصیت اس امر مین اپنے بیٹے سے کی ہوگی اب ضرور ہے کہ اُسکی وصیت کو مین بجا لاؤن لہذا اس سے غلام کو معاف رکھیے بادشاہ اس انکار سے شمس الدین محمد وزیر پر نہایت خفا ہوا اور فرمایا کہ مجھے ذلیل اور ناچیز سمجھا عوض اس تیری بے ادبی کے مین نے قسم کھائی ہے کہ تیری بیٹی کی شادی اپنے غلام کے ساتھ جو نہایت بدصورت اور کریہ منظر ہو کردونگا یہ کہکر بادشاہ نے وزیر کو رخصت کیا وہ نہایت غمگین اپنے گھر گیا اُسی دن بادشاہ نے ایک اپنے غلام کو کہ سائیسون مین ملازم اور نہایت بدصورت کبڑا تھا اور پاؤن اُسکے ٹیڑھے تھے شادی کے واسطے مقرر کرکے وزیر کو کہلا بھیجا کہ اپنی بیٹی کی سب تیاری شادی کی کر اور قاضی کو گواہون سمیت واسطے پڑھانے نکاح کے بُلا کر آمادہ رکھ وزیر طوعاً و کرہاً بادشاہ کا حکم بجا لایا رات کے وقت سب غلام شہر مصر کے جمع ہوئے اور مشعلین اپنے ہاتھ مین لیکر حمام کے دروازے پر

واسطے آنے اُس کو زدہشت سایئس کے منتظر بیٹھے تا اُسکو حمام مین نہلا اور نوشہ بناکر وزیر
کے گھر واسطے بیاہنے کے جائین اب وہ سب اُسکو دولھا بنا رہے ہین اور مین نے جاکر
دیکھا کہ وزیرزادی کو بھی نہلا دھلاکر واسطے اُس کبڑے کے دُلھن بنایا ہے مگر افسوس کہ وہ
وزیرزادی ایسی خوبصورت ایسے غلام نامعقول کے ساتھ بیاہی جاوے جب وہ پری
اس حال کو بیان کر چکی جن نے کہا کیا خوب بات ہو کہ اس وزیرزادی کی جو اسمرتبہ حسین ہو
اِس جوان کے ساتھ شادی ہو پری نے کہا مین بھی یہی چاہتی ہون کہ کبڑے کے تیئن دھوکا دیکر
اُسی جگہ اس جوان کو بٹھادیا چاہیئے اور انتقام بادشاہ کے بیجا غصے کا لیجیے جن نے پری سے
کہا تو بھی اگر میرے شریک ہو تو ہو سکتا ہے مین ابھی اس جوان کو یہان سے اُٹھاکر کیرو
کو لیے جاتا ہون غرض جن اور پری باہم آمادہ اس کام کے ہوئے چنانچہ وہ جن بدرالدین حسن کو
آہستہ سے اُٹھاکر متصل حمام کے جہان وہ کبڑا نہانے آیا تھا لے گیا جب بدرالدین حسن بیدار ہوا
اپنے تئین ایک مجمع مین پایا ڈر رہا تھا کہ چلائے مگر جن نے مونڈھے پر اُسکے ہاتھ رکھکر سمجھایا کہ
خبردار چپ رہ اور ایک مشعل ہاتھ مین لیکر اُس جماعت کے شامل ہو اور وزیر کے محل مین جہان
یہ سب جاتے ہین چلا چل اور داہنی طرف اُس کبڑے کے جسکا حال ابھی تجھے معلوم ہوگا ہوکر
بیخوف اندر محل کے جا اور مٹھی بھر بھر کر ریال اپنی تھیلی سے نکال کر گانے والون اور رقاصون کو
دیجیو اور بعد داخل ہونے محفل کے لونڈیون اور خواصون کو بھی کہ گرد وپیش دُلھن کے ہونگے
بہت انعام دیجیو خبردار اپنی تھیلی مین کچھ نہ رکھیو اور ذرا کسی سے ڈریو نہین بدرالدین حسن ان
سب باتون کو کہ جن نے کہی تھین ذہن نشین کر کے حمام کے دروازے پر گیا اور سب کے
پہلے اُسنے ایک مشعل اپنے ہاتھ مین لے کر مشعلوں اور غلامون کے روشن کر لی اور اس گروہ
مین اس طرح ملگیا کہ کیرو کے رہنے والون مین معلوم ہونے لگا اور ساتھ اُس کبڑے کے کہ حمام
سے نہاکر بادشاہی گھوڑے پر سوار ہوکر چلا تھا روانہ ہوا اور جب گانے اور ناچنے والون
کے نزدیک پہونچا اُس نے مٹھی بھر بھر کر ریال ان کو دینا شروع کیا سبھون نے اس داد
ودہش سے بدرالدین حسن کی طرف نظر التفات سے دیکھنا شروع کیا اور اُس کے
حسن وجمال کو دیکھکر نہایت متحیر اور متعجب ہوئے غرض وہ اس طرح سے دیتا لیتا ۱۲۰

اپنے چچا وزیر شمس الدین محمد کے دروازے تک پہونچا چوبدارون نے سب غلامون کو اندر جانے نہ دیا بدرالدین حسن کو بھی مثل سب کے دروازے پر روکا مگر گانے ناچنے والون کہ جنکی مطلق روک ٹوک نہ تھی اپنے لینے اور پانے کے واسطے بدرالدین حسن کی طرف اشارہ کرکے کہا کہ اس شخص کو کیون روکتے ہو یہ تو غلام نہین بلکہ واسطے تماشا دیکھنے برات کے شہر سے آیا ہے یہ کہکر اُن سبھون نے بدرالدین حسن کا ہاتھ پکڑکر اپنے حلقے مین کھینچ لیا اور ساتھ اپنے اندر محل کے لے گئے اور مشعل اُسکے ہاتھ سے لیکر داہنی طرف نوشہ کبڑے کے بٹھلادیا اگرچہ وہ دُلھن خوبصورت تھی مگر بسبب تشویش کے پژمردہ دکھائی دیتی تھی پھر جب وہ دولھا اور دُلھن ایک جا ہوئے خاتونین مصر کی اور خواصین اور لونڈیان موم شمع لیے ہوسے آئین اور اُس کبڑے کی صورت مکروہ کو دیکھکر بالاتفاق کہنے لگین کہ ہم اپنی عروس کو اس جوان یعنے بدرالدین حسن کو دینگے نہ اس کبڑے بدصورت کو اور بادشاہ کی تجویز کو کچھ خیال مین نہ لائین اور اسی گفتگو مین ایسا شور و غل کیا کہ گانا بجانا وہان موقوف ہوگیا تھوڑی دیر کے بعد ڈومنیان گانے بجانے اور دُلھن کو پوشاک پہنانے لگین اب یہان سے مؤلف کتاب کا کہتا ہے اہل دانش پر پوشیدہ نہ رہے کہ اصل کتاب الف لیلہ عربی مین اس مقام پر کہ نوبت ایکسودو رات کی پہونچی تھی ورد درا تین اُن مین سے علاوہ سورات کے صرف اسی راگ رنگ اور سامان کے بیان مین کمال فصاحت سے نظم تھین اسواسطے مترجم زبان انگریزی نے اُنکو ترک کیا لہذا اس کتاب مین بھی کہ زبان انگریزی سے اُردو مین ترجمہ کی گئی ہے مضمون اُن شبون کا چھوڑ دیا غرض ڈومنیون نے سات جوڑے سات طرح کے وزیر شمس الدین محمد کی بیٹی کو ہر ایک راگ کے ساتھ پہنائے جب عروس موافق رسم اُس دیس کے جوڑے بدل چکی تب اپنی جگہ سے اُٹھکر باتفاق اور بیبیون کے کبڑے دولھا کے پاس سے ہوکر ایک نظر اسکو دیکھکر بدرالدین حسن کے پاس جا بیٹھی بدرالدین حسن بموجب تعلیم اُس جن کے اُن خواصون اور ڈومنیون کو جو دولھن کے ساتھ آئی تھین مٹھی بھر بھر کر ریال تھیلی سے نکال کر دینے لگا وہ خوش ہوکر ایک دوسرے کو دھکا دے کر چھیننے مین مصروف ہوئین اور اسکو جھک جھک کر سلام کرنے اور دعائین دینے لگین اور آپس مین اشارہ

مرتی تھین کہ یہ دُلھن قابل اِس جوان کے ہے نہ اُس بدشکل کبڑے کے اور سب خادمان محل بھی یہی کہتی تھین وہ کبڑا کچھ سنتا تھا او کچھ نہین جب رسم بتدیل جوڑون کی ہوچکی اور گانا بجانا موقوف ہوا تب اُنھون نے اشارہ بدرالدین حسن کو کیا کہ کھڑا ہو اُسکے کھڑے ہونے سے سب محل کے لوگ چلے گئے اور دُلھن حجلۂ عروسی مین گئی خواصون نے پوشاک اُتار کر شب خوابی کے کپڑے پہنائے اُس جگھ سوائے کبڑے اور بدرالدین حسن اور خواصون کے کوئی نہ رہا کبڑے نے غصے سے بدرالدین حسن کی طرف دیکھکر کہا تو کیون یہان سے چلا نہین جاتا بدرالدین حسن نے گھبرا کے وہان سے نکل جانا چاہا کہ جن اور پری نے اُس سے کہا تو ٹھہر کبڑے کو ہم یہان سے نکالے دیتے ہین تو دُلھن کے پاس جاکے کہہ کہ شوہر تیرا مین ہون بادشاہ نے ہنسی سے کبڑے کو دولھا بنا کے محل مین بھیجا تھا دُلھن تمکو دیکھکر بہت خوش ہوگی اور تم کبڑے سے مطلق نہ ڈرو ہم اُسکو ابھی دفع کرتے ہین غرض جب پری نے بدرالدین حسن کو قوی دل کیا وہ

تصویر جن کی شکلین بدلنے کی مع تصویر کبڑے کے



اُس جگہ ٹھہرا اور کبڑا اُس جگہ سے بھاگا کہ جن نے بلی بنکے ایسی تیز نظر سے اُسکی طرف دیکھا اور غرّانا
شروع کیا جیسے شیر ہوتا ہے کبڑا اُسے ڈانٹنے لگا تا وہ ڈر کر بھاگ جائے مگر بلی اُس کی طرف
گھورنے لگی اور آنکھیں ایسی لال کین جیسے آگ کے انگارے اور اُسکے سے زیادہ غرّائی اور پھول کر
مانند گدھے کے ہوگئی تب تو کبڑا ڈرا اور قصد بھاگنے کا کیا اتنے میں وہ جن بہت بڑا بھینسا بنکے
ڈکارنے لگا اور شور و غل کر کے کہا اے کبڑے کہاں بھاگ کر جائیگا کھڑا رہ کبڑا خوف سے زمین پر گر پڑا
اور منہ اپنا چھپا لیا اور گڑگڑا کر کہنے لگا کہ اے بھینسوں کے بادشاہ کیا حکم فرماتے ہو بھینسے نے
کہا کہ میری بی بی کے ساتھ شادی کرنے آیا ہے کبڑا بولا حضور مجھ سے قصور ہوا معاف فرمایئے
بھینسے نے کہا تو یہاں سے تا طلوع ہونے آفتاب کے ہلا یو چپکا پڑا رہ دن ہوتے ہی یہاں
سے چلا جائیو اور پھر اس طرف نہ دیکھیو نہیں تو سینگوں سے تجھے مار ڈالونگا پھر وہ جن آدمی
بنگیا اور اُس کبڑے کی ٹانگیں اُٹھا اور سر تلے کر دیوار کے ساتھ کھڑا کر دیا اور کہا اگر تو نے ذرا حرکت
کی تو اُسی دیوار کے ساتھ رگڑ ڈالونگا بعد اسکے جن اور پری دونوں وہاں سے چلے گئے بدرالدین حسن
مطمئن ہوکر سونے کے لیے حجرۂ عروسی میں گیا اُسوقت ایک خاتون پیر دُلھن کو باہر دروازے
کے لیگئی اور نوشہ کو بطور نصیحت کے کہا سیاں اسکے ساتھ سلوک کرنا یہ کہکر باہر سے دُلھن کو
لائی دروازہ حجرے کا بند کر اُس میں قفل لگا چلی گئی دُلھن بدرالدین حسن کو دیکھکر نہایت خوش
ہوئی اور پوچھا کہ اے دوست کیا تم میرے شوہر کے ہمراہیوں میں سے ہو بدرالدین حسن نے
کہا میں تمھارا شوہر ہوں وزیر زادی اپنے شوہر کو خوبصورت پاکر کمال خوش ہوئی اور کہنے لگی
کہ میں کمال اندیشہ میں تھی کہ تمام عمر میری رنج میں اُس کبڑے کے ساتھ کٹے گی مگر الحمدللہ کہ مجھے
تم ایسا شوہر حسین ملا یہ کہکے وہ بدرالدین حسن کے ساتھ سو رہی بدرالدین حسن بھی اسکے حسن و
جمال کو دیکھکر نہایت خوش ہوا اور اپنی پوشاک اُس تھیلی سمیت جسکو اسحاق یہودی سے پائی
تھی ایک چوکی پر اُتار کر رکھدی باوجود اس قدر صرف کے وہ تھیلی بدستور ریالوں سے بھری
رہی اور یہ سبب جن کے جادو کا تھا پھر دستار بھی سر سے اُتار کر شبخوابی کے تاج کو پہن لیا اور فقط
ایک تنگ پائجامہ اور رزائی پہنکر دُلھن کے ساتھ سو رہا جب تھوڑی رات باقی رہی اس جن کی
ملاقات پھر اس پری سے ہوئی جن نے پری سے کہا قبل اسکے کہ فجر ہو تو اس جوان کو وہاں سے

سوتے ہوئے اُٹھا لیجا کر اور کسی ملک مین پہونچا دے چنانچہ پری نے چپکے بدرالدین حسن کو اُٹھا کر
دمشق کی جامع مسجد کے دروازے پر لیجا کر لٹا دیا اور آپ جن کے ساتھ چلی گئی جب لوگ فجر کو مسجد
مین واسطے پڑھنے نماز صبح کے حاضر ہوئے بدرالدین حسن کو ساتھ قمیض و ازار کے زمین پر
پڑے ہوئے دیکھکر نہایت متحیر ہوئے کسی نے کہا یہ شخص اپنی بی بی سے روٹھ آیا ہے دوسرے نے
کہا شرابی ہے تیسرا اور کچھ کہتا تھا مگر کسی کو تحقیق معلوم نہ ہوا کہ وہ کیونکر وہان پر آیا آخر لوگون کے
شور و غل سے بدرالدین حسن بیدار ہوا اور لوگون کو گرد اپنے جمع دیکھکر متحیر ہوا اور اپنے تئین دروازہ
پر مسجد کے جسکو کبھی نہین دیکھا تھا پایا حیران ہوکر لوگون سے پوچھا کہ صاحبو للہ بتاؤ کہ مین کہان
ہون اور تم کون میرے گرد جمع ہوا ایک شخص نے کہا اے جوان ہمنے ابھی تجھے یہان پر دیکھا ہے
اور یہ دروازہ جامع مسجد دمشق کا ہے بدرالدین حسن نے کہا سبحان اللہ شب کو مین کیرو مین
سویا تھا فجر کو کیونکر دمشق مین آگیا یہ سنکر بعضون نے کہا کہ یہ شخص واجب الرحم ہے کہ ایسا
حسین جوان سودائی ہو ایسی بہکی بہکی باتین کرے ایک بڈھے نے کہا اے فرزند تم کیا کہتے ہو
یہ امر محال ہے کہ شب کو تم کیرو مین ہو اور صبح کو دمشق مین بدرالدین حسن نے کہا مین سچ کہتا
ہون یہ سنتے ہی سب آدمی ٹھٹھا مار کر ہنسے اور کہنے لگے کہ یہ شخص احمق ہے یا مجنون یا اس مین کچھ
بھید ہے افسوس ایسا اچھا آدمی سودائی ہو جائے پھر ایک نے کہا یہ امر کیونکر ممکن ہے جو تم کہتے ہو کہ
ایک آدمی کل بانسرہ مین ہو اور اُسی رات کو کیرو مین اور اُسکی فجر کو دمشق مین معلوم ہوا کہ تم ابھی
سوتے ہو اور یہ خواب مین تمھاری گفتگو ہے بدرالدین حسن نے کہا بخدا کل کی رات میری
شادی کیرو مین ہوئی تھی یہ سنکر اور بھی لوگ ٹھٹھے مارنے لگے پھر اُسی شخص نے کہا تو نے مقرر
خواب دیکھا کہ ابتک وہی خیال تیرے دماغ مین ہے بدرالدین حسن نے کہا مین نے خواب مین
نہین دیکھا واقع مین کل میری شب عروسی تھی اور اُسجگہ ایک کوزہ پشت بدصورت بھی تھا انھون
نے چاہا کہ اُسکی شادی اُس عروس کے ساتھ کرین حیران ہون کہ میرا جامہ پگڑی اور تھیلی دینارون
کی جو کیرو مین میرے ساتھ تھی کیا ہوئی اگرچہ وہ سب کچھ کہتا تھا مگر کسی کو یقین نہین آتا تھا اور
ہنستے تھے آخر بدرالدین حسن جب اپنے حال کو کہہ چکا وہان سے اُٹھکر شہر کی طرف گیا اور آدمی اُسکے
پیچھے پکارتے جاتے تھے کہ یہ شخص دیوانہ ہے بہت آدمی کھڑکیون سے اور بہت اپنے دروازون

مین کھڑے اُس کو دیکھتے اور ہنستے تھے اور بعضے چلاتے کہ دیوانہ سودائی ہے یہان تک کہ بدرالدین حسن گھبراکر ایک حلوائی کی دُکان پر گیا اور لوگون سے پیچھا اپنا چھڑایا یہ حلوائی آگے سردار عرب کے قزاقون کا تھا اب اُس نے ایک مدت سے قزاقی کو چھوڑ کر بود و باش اپنی دمشق مین مقرر کی تھی اگرچہ اُسکی خوش معاملگی سے شہر کے لوگ اُس سے بہت راضی تھے مگر اکثر لوگ ہنوز اُس سے ڈرتے تھے لہذا اُسکے خوف سے بھاگ گئے تب اُس نے بدرالدین حسن سے پوچھا تو کون ہی اور یہان تیرا آنا کیونکر ہوا اُس نے اپنا سب حال مفصل بیان کیا حلوائی نے اُسکا حال سُنکر کہا تیرا قصہ نہایت عجیب و غریب ہی خبردار اس حال کو کسی سے نہ کہیو میری کوئی اولاد نہین مین تجھے اپنا متبنیٰ کیا چاہتا ہون میرا بیٹا جانکر کوئی تجھ سے تعرض نہ کریگا اگرچہ متبنیٰ ہونا حلوائی کا بدرالدین حسن کے حق مین فروتر رتبہ تھا مگر اُسوقت اُسنے نہایت غنیمت جانکر قبول کیا پھر حلوائی نے اسے اچھے کپڑے پہنا کر لوگون کو اپنے گھر مین جمع کیا اور بدرالدین حسن نے اپنے تئین فرزند اُس حلوائی کا قرار دیکے اقرار کیا پھر وہ حلوائی اُسکو گواہون سمیت کوتوال کے پاس لیگیا بدرالدین حسن نے وہان بھی اقرار کیا پھر بدرالدین حسن اُسکے گھر رہنے لگا اور دمشق مین معروف بہ حسن ہوکر کاروبار حلوائی کا سیکھتا اب حال وزیرزادی کا سننا چاہیے فجر کے وقت جب شمس الدین محمد کی لڑکی بیدار ہوئی تو اُسنے بدرالدین کو چھپر کھٹ پر نہ پایا جانا شاید واسطے بول و براز کے باہر گیا ہی وہ دلھن منتظر پھر آنے بدرالدین حسن کے بیٹھی تھی کہ شمس الدین محمد نہایت غمگین اس ننگ و عار سے جو بادشاہ نے نسبت اُسکی دختر کے تجویز کیا تھا وہان آیا اور کمال افسردگی سے اپنی لڑکی کا نام لیکر پکارا دلھن نے دروازے کو کھولا اور ساتھ شگفتہ پیشانی کے اُسکے ہاتھون کو بوسہ دیا وزیر نے اُسکو خوش پاکے بہت تعجب کیا اسلیے کہ وہ جانتا تھا کہ لڑکی بھی اس ننگ و عار سے مثل میرے رنج مین ہوگی وزیر نے کہا اے کمبخت بے نصیب تو میرے آگے اظہار سرور کرتی ہی بعد اس فضیحتی اور رسوائی کے جو تیرے اور میرے حق مین ہوئی اُسنے کہا مجھے آپ کیون ملامت فرماتے ہین یہان پر وہ کبڑا بدصورت نہین ورمین اُسکے ساتھ بیاہی نہین گئی وہ تو یہان سے کب کا بھاگ گیا اور میرا نکاح تو ایک جوان حسین دلربا کے ساتھ ہوا شمس الدین محمد نے کہا سچ سچ رات کو تیرے ساتھ وہ کبڑا نہین سویا دلھن نے کہا نہین بلکہ جو میرے

ساتھ سویا تھا اُسکی بڑی بڑی آنکھیں اور ابرو سیاہ ہین وزیر نے غصے ہوکر کہا تو مجھ سے
جھوٹ کہتی ہی تیرا شوہر وہی کبڑا ہی اُسنے کہا مین کبڑے پر لعنت بھیجتی ہون میرا شوہر واسطے
قضائے حاجت کے باہر گیا ہی ابھی آتا ہوگا اُسے دیکھ لینا کہ وہ کیسا ہی شمس الدین محمد باہر نکل کے
اُسکو ڈھونڈھنے لگا نہ پایا مگر ایک طرف کو دیکھا کہ وہ کبڑا دیوار کے ساتھ لگا ہوا اُلٹا کھڑا ہے
پانؤن اُسکے اوپر ہین اور سر نیچے وزیر نے اسکے دیکھکر پوچھا کہ تجھے اسطرح سے کسنے یہان کھڑا کیا ہی
کبڑے نے وزیر کی آواز پہچانکر جواب دیا کہ خوب آپ نے میرے ساتھ ہنسی کی کہ بھینسے کی بی بی
کے ساتھ میری شادی ٹھہرائی وہ بی بی تو ایک بدصورت جن کی معشوقہ ہی وزیر سمجھا کہ بڑبڑا رہا ہی
اُسکی باتون پر اصلا التفات نہ کرکے کہا ذرا سیدھا ہوکے کھڑا ہوکوزہ پشت نے جواب دیا کہ
بدون طلوع ہونے آفتاب کے مین مطلق حرکت نہین کرسکتا اسواسطے کہ رات کو مین عجیب
مصیبت مین مبتلا ہوا تھا پہلے تو ایک کالی بلی میرے روبرو آئی اور پھر وہ ایک بڑا بھینسا بنگئی
اور جو کچھ کہ اُسنے مجھ سے کہا تھا مین اُسے بھولا نہین تم اپنے کام کو جاؤ وزیر نے اُس کبڑے کو
سیدھا کھڑا کردیا بمجرد سیدھے ہونے کے وہ کبڑا ایسا بھاگا کہ ذرا دم نہ لیا اور نہ پیچھے پھر کے
دیکھا دوڑتا ہوا بادشاہ کے حضور مین حاضر ہوا اور اُس سے اپنے حال کو ظاہر کیا بادشاہ
اُسکے قصے کو سُنکر بہت ہنسا اور وزیر شمس الدین محمد اس امر کو دیکھکر نہایت متعجب ہوا اور اپنی
بیٹی کے پاس آکر کہا تو سچ کہتی ہی وزیرزادی نے کہا مین ایک گواہ اپنی صداقت پر رکھتی
ہون وہ یہ ہے کہ اس کرسی پر میرے شوہر کے کپڑے رکھے ہین اُنکو بغور ملاحظہ کیجئے شاید
اُن مین سے کوئی امر ایسا ظاہر ہو کہ جس سے تمھارا شبہہ جاتا رہے پھر اُسنے بدرالدین حسن کی
دستار اُٹھا کر وزیر کو دی وزیر نے جب اُسکو چارون طرف سے گھما کر دیکھا تو دریافت کیا کہ یہ
بندش دستار وزارت کی ہی اہل موصل کی وضع پر پھر اُس مین ایک چیز بطور تعویذ کے کپڑے مین
لپٹی ہوئی پائی اُسنے اُسے کھولا تو اُس مین ایک کاغذ لکھا ہوا ملا جو نورالدین علی وزیر نے وقت اپنی
رحلت کے بدرالدین حسن کو لکھدیا تھا اور وہ اپنے باپ کی نشانی کو تعویذ بناکر اپنی دستار مین رکھتا تھا
شمس الدین محمد نے دیکھتے ہی اپنے بھائی نورالدین علی کے دستخط پہچانے اور سوائے اُسکے ایک تھیلی
بھری ریالون سے پائی اور اُس تھیلی کے اندر سے ایک پرزا کاغذ کا جو لکھا ہوا اسحاق

یہودی کے ہاتھ کا تھا نظر پڑا وزیر شمس الدین اُسکا مضمون پڑھکر بیہوش ہوگیا اور کاغذ اُسکے ہاتھ سے گر پڑا پھر جب ہوش مین آیا تو اپنی لڑکی سے کہا تمھاری خوشی حق بجا نب ہی شوہر تمھارا بھتیجا بھائی ہی اور اُس تفصیل مین تمھارا مہر ہی جو اُسنے تمکو دیا الحمد للہ کہ سب امر غائب خواہ ہمارے ظہور مین آئے پھر اپنے بھائی کے خط کو اُٹھا کر کئی بار چوما اور رویا شمس الدین محمد نے اُسکے جب مضمون مطابق کیا تو تاریخ شادی اپنی اور اپنے بھائی کی ایک ہی پائی اور جس دن بدر الدین حسن پیدا ہوا تھا اُسی دن شمس الدین محمد کے گھر لڑکی پیدا ہوئی تھی شمس الدین محمد نہایت متعجب ہوا کہ کیونکر یہ سب باتین مطابق ہوگئیں اور سب سچ اُسکے بیدل بخوشی ہوئے اور وہ خط اور دستار لیجا کر بادشاہ کے ملاحظے مین لایا وہ بھی دیکھکر متعجب اور خوش ہوا کہ حق حقدار کو پہونچا اور حکم کیا کہ یہ سب حال لکھکر ہمارے کتب تواریخ مین داخل کرین وزیر شمس الدین محمد نے اپنے بھتیجے کے آنے کا ایک ہفتے تک انتظار کیا جب وہ نہ آیا تب اُس نے تمام کیرو مین اُسکی تلاش کی کہین نہ پایا نہایت رنجیدہ ہوا اور سوچنے لگا کہ وہ کہان گیا اور کیا ہوا پھر اُس نے اُس مکان کے اسباب کو قلمبند کیا اور بدر الدین حسن کی پوشاک و دستار گٹھڑی مین باندھکر ایک کوٹھری مین مقفل کی اور وزیر کی بیٹی بعد نو مہینے کے لڑکا جنی اس لڑکے کے واسطے دائی کھلائی وغیرہ لوگ مقرر ہوئے اور نانا نے اُس لڑکے کا نام عجیب رکھا جب عجیب سات برس کا ہوا وزیر نے اُس لڑکے کو ایک مکتب خانے مین جسکا اُستاد بہت بزرگ تھا سپرد کیا اور دو غلام مقرر کیے کہ ہر وقت مکتب خانے مین حاضر رہا کرین عجیب اکثر اوقات بعد پڑھنے لکھنے کے مکتب کے لڑکون سے کھیلا کرتا لڑکے بموجب اشارے اپنے استاد کے عجیب کی نہایت تعظیم کیا کرتے اس سبب سے عجیب کو نہایت غرور پیدا ہوا اُن لڑکون کو برا بھلا کہا کرتا اور اکثر اوقات اُنکو مارتا لڑکے تنگ ہوئے اور شکایت اُستاد سے کی استاد نے اُنکو سمجھایا کہ اُسکی بات کا برا نہ مانو مین اُسکو سمجھا دونگا اور غائبانہ اُستاد نے عجیب کو بہت منع کیا مگر جب عجیب نے روز بروز زیادتی بہت شروع کی اور لڑکے نہایت اذیت پانے لگے تب استاد نے اُن لڑکون سے کہا عجیب میرے سمجھانے سے بھی نہین سمجھتا مین تمکو ایک بات سکھاتا ہون کہ کل جب تم سب اور وہ واسطے کھیلنے کے جمع ہو تو تم سب اُسی کو گھیرنا اور ایک شخص تم مین سے کہے کہ آج ہم یہ کھیل کھیلتے ہین کہ ہر ایک لڑکا اپنا نام اور

اپنے ماں باپ کا نام پکار کر سبکو بتائے اور جو نہ بتلائے تو وہ حرام کا جنا ہے اور قابل ہمارے
ساتھ کھیلنے کے نہیں غرض دوسرے دن جب سب مکتب کے لڑکے جمع ہوئے اُنھوں نے
وہی کھیل شروع کیا اور ایک نے کہا آؤ ہم سب باری باری سے اپنا اور اپنے ماں باپکا نام
بتاتے جائیں اور جو نہیں بتا سکیگا اُس سے ہم نہ کھیلا کرینگے سب نے کہا اچھا اور عجیب بھی
راضی ہوا پھر ایک لڑکے نے ہر ایک لڑکے سے اُسکا اور اُسکے ماں باپ کا نام پوچھنا شروع کیا
اور ہر ایک لڑکے نے ٹھیک ٹھیک اپنے ماں باپ کا نام بتایا سوائے عجیب کے کہ اُسنے کہا
میرا نام عجیب ہی اور میری ماں کا نام حسنا اور باپ کا نام شمس الدین محمد جو وزیر بادشاہ کا ہے
سب لڑکے بول اُٹھے کہ عجیب تو کیا کہتا ہی وہ تیرا باپ نہیں بلکہ تیرا نانا ہی عجیب نے دشنام دیکر
کہا کیا شمس الدین محمد میرا باپ نہیں سبھوں نے ٹھٹھا مارکر کہا کہ وہ تیرا نانا ہی تو اپنے باپکا نام بتا نہ سکا
تجھے لازم ہی کہ آج سے ہمارے ساتھ نہ کھیلا کرے یہ کہکر سب لڑکے اُسجگہ سے اُٹھ کھڑے ہوئے اور
اُسکو طعنہ مارنے لگے اور آپس میں ہنسنے لگے عجیب نہایت شرمندہ ہوکر رونے لگا اُستاد خفیہ اُن سب
باتوں کو سنتا تھا فی الفور عجیب کے پاس آیا اور کہا عجیب سچ ہی شمس الدین محمد تیرا باپ نہیں تیرا نانا ہی اور
تیرے باپکا نام ہمیں بھی معلوم نہیں سقدر معلوم ہی کہ بادشاہ نے چاہا تھا کہ تیری ماں کی شادی ایک
کبڑے سائیس کے ساتھ کردے مگر کسی جن نے اُسکو نکالدیا اور آپ تیری ماں کے پاس رہا یہ بات
تیرے حق میں سخت ہی اب تو اپنے مکتب کے لڑکوں کے ساتھ بدسلوکی سے پیش نہ آنا عجیب فی الفور
مکتب سے روتا ہوا اپنی ماں کے پاس گیا اور ماں سے کہا خدا کیواسطے مجھے بتا کہ میرا باپ کون ہی اُسنے
کہا شمس الدین محمد جو تجھے روز پیار کرتا ہی عجیب نے کہا کہ تو جھوٹ بولتی ہی وہ تیرا باپ ہی میرے باپ کا
نام بتا ماں اپنی شب عروسی کو یاد کرکے اور بسبب گم ہوجانے اپنے شوہر کے رونے لگی یہ دونوں ماں
بیٹے باہم رو رہے تھے کہ وزیر شمس الدین محمد آیا اور سبب اُنکے رونے کا پوچھا عجیب کی ماں نے سب
حال مفصل بیان کیا وزیر بھی رونے لگا اور نہایت ملول ہوکر اپنے دل میں کہا کہ بڑے افسوس کی بات
ہی کہ میری لڑکی کی رسوائی کا حال تمام شہر میں منتشر ہی اور ادنیٰ سے اعلیٰ تک سب جانتے ہیں اور
روتا ہوا بادشاہ کے حضور میں گیا اور اُسکے قدموں پر گرکے عرض کیا غلام اُمیدوار ہی کہ مجھکو چند روز
کی رخصت ملے تاکہ میں جابجا خصوصًا بانسرے میں تلاش بدرالدین حسن کی جو میرا بھتیجا ہی کروں اب غلام میں تحمل ۱۴۰

سُننے طعن و تشنیع اہل شہر کا نہین کر وہ کہتے ہین کہ میری بیٹی نے جن سے لڑکا جنا ہی بادشاہ کو
افسوس ہوا اور درخواست اُسکی منظور کی جا بجا پروانے راہداری کے اور خطوط بادشاہون اور
فرمانروایون کے نام اس مضمون کے لکھوا کر اُس کے ہمراہ کیے کہ جس کے شہر یا ولایت مین
بدرالدین حسن نامے بھتیجا شمس الدین محمد وزیر میرے کا ہو چاہیے اُسکو اس وزیر کے حوالے کر دین
اور اُسکی مدد کرین یہ سبب موجب میری خوشی کے ہونگے شمس الدین محمد بادشاہ سے رخصت
ہوکر اپنی بیٹی اور نواسے کو ساتھ لے اُس شہر سے چلا اور بیس دن مین دمشق پہونچا اور کنارے
ندی کے اپنے دمشق کے بہتی تھی خیمون کو استادہ کرکے اُترا اور وہ مقام کرکے اپنے ہمراہیون کو
اجازت دی کہ شہر مین جائین اور جو کچھ منظور ہو خرید و فروخت کرین اکثر لوگ تحفے اور نفائس مصر کے
لائے تھے اُنھون نے وہان اُسکو بیچا اور وہان کی اچھی اچھی چیزین مول لین اور وزیر بدرالدین حسن کی
تلاش کرنے لگا ایک روز عجیب بھی واسطے سیر دمشق کے اپنے اتالیق کے ساتھ کہ خواجہ سرا تھا
گیا شہر کے لوگ عجیب اور اُسکی شان و شوکت کو دیکھکر بہت خوش ہوئے اور گرد اوسکے پھرتے
تھے خواجہ سرا اور عجیب سیر کرتے کرتے بدرالدین حسن کی دکان پر وارد ہوئے اور ٹھہر گئے حلوائی
نے کہ بدرالدین حسن کو اپنا بیٹا کیا تھا قضا کی تھی اور قبل فوت ہونے کے اُسنے سب اسباب
و ... اور ظروف وغیرہ کا مالک بدرالدین حسن کو کیا تھا اور بدرالدین کی حلوائیون مین بہت شہرت
ت تھی بدرالدین نے اپنی دکان کے آگے بیٹے کو دیکھا اور نظر اُسکی عجیب اور خواجہ سرا پر پڑی
پہچانے عجیب کے اُسکے دل مین محبت پدری نے جوش کیا اور بے اختیار ہوکر اُسکو دیکھنے لگا
ـــ کہ بدرالدین سب کامون کو بھول گیا اور عجیب کے پاس جاکر خوشامد سے کہا ذرا آپ مجھ حلوائی
ن پر توقف فرماکر کچھ تناول کیجیے اور اُسکی آنکھون سے آنسو گر پڑے عجیب کے دل مین بھی
بہت پیدا ہوئی اور بے اختیار چاہا کہ اُسکی دکان پر بیٹھکر بات چیت کرے مگر اُسکے اتالیق نے
کہا تم وزیرزادے ہو تمھین مناسب نہین کہ حلوائی کی دکان پر بیٹھ کے کچھ کھاؤ بدرالدین نے عجیب
سے کہا آپ اس غلام حبشی کج خلق کا کہنا نہ مانیے اور خواجہ سرا کی بھی اُسنے خوشامد بہت کی اور
اوسکے حق مین ایک لطیفہ ایسا کہا جسکو سُنکر وہ بہت خوش ہوا اور اُسکی بات مان گیا اور عجیب کو اُسکی
دکان پر بیجا کر بٹھایا بدرالدین حسن نہایت خوش ہوا اور کہا مین مٹھائی بہت خوب جماتا ہون

سوائے میری ماں کے دُنیا میں اور کوئی بنا نہیں سکتا تم اُسے کھاکر بہت محظوظ ہو گے لیکن
اُس نے کڑھاؤ سے ملائی نکال اور اُسپر عرق انار اور شکر ڈال آگے عجیب کے رکھی عجیب نے کھاکے
بہت پسند کی پھر خواجہ سرا کو کھلائی اُسنے بھی بڑی تعریف کی اور خوش ہوا پھر بدرالدین حسن
عجیب کو بار بار دیکھتا تھا اور دل میں حسرت کرتا کاش اُس نازنین دلربا بی بی سے جس سے
ایسی جلد مفارقت ہوئی میرا بھی ایک بیٹا مثل اسکے پیدا ہوتا یہ تصور کرتا اور روتا پھر بدرالدین حسن
نے عجیب سے پوچھا کہ تمھارا آنا دمشق میں کیونکر ہوا ہنوز عجیب نے کچھ جواب نہیں دیا تھا کہ
خواجہ سرا نے کہا بڑی دیر ہوئی ہے جلد چلو عجیب دکان سے اُٹھ طرف خیمہ گاہ وزیر کے روانہ ہوا
اور بدرالدین حسن اپنی دُکان بند کر کے اُنکے پیچھے ہوا شہر کے دروازے تک پہونچا خواجہ سرا
نے غصے ہوکر پوچھا کہ تو کیوں ہمارے ساتھ آتا ہے بدرالدین نے بہانہ کر کے کہا تم نا خوش نہو اس
طرف میرا کچھ کام ہے خواجہ سرا نے عجیب سے کہا اسی واسطے میں نہیں چاہتا تھا کہ تم بازار میں حلوائی کی
دکان پر بیٹھو اور کچھ کھاؤ اب یکھو حلوائی پیچھے چلا آتا ہے عجیب نے کہا اپنے کام کو جاتا ہے ہم کیوں اسکو

تصویر عجیب اور خواجہ سرا اور حلوائی کی۔



راہ چلنے سے منع کرین پھر وہ دونون جب قریب اپنی فرودگاہ کے پہونچے عجب نے پھر کے دیکھا کہ حلوائی چلا آتا ہے ڈرا کہ مبادا میرے نانا کو خبر ہوا ور وہ کمال ناخوش ہوگا اس نے ایک بڑا سا پتھر زمین سے اُٹھا کہ بدرالدین حسن کی پیشانی پر مارا کہ پیشانی لہولہان ہوگئی اور پھر جلد اپنے خواجہ سرا کے خیمے مین گھس گیا خواجہ سرا نے بدرالدین حسن کو کہ سُنکر وہان سے پھرا بہرکیف وہ اپنے گھر مین آیا اور زخم کو دھوکر پٹی باندھی اور دکان پر بیٹھا کرتا اور اُسکا چچا یعنی وزیر شمس الدین محمد وہان سے بعد تین مقام کے اور شہرون مین گیا اور ہر ایک شہر مین اپنے بھتیجے کی تلاش کرتا ہوا بانسرہ مین آیا اور وہان کے بادشاہ سے ملاقات کی بادشاہ نے بہت مہربانی سے سبب آنیکا پوچھا شمس الدین محمد نے عرض کیا مین واسطے ڈھونڈھنے بدرالدین حسن کے جو بیٹا نورالدین علی میرے بھائی کا ہے آیا ہون بادشاہ نے کہا نورالدین علی وزیر مدت ہوئی کہ مرگیا اور اُسکا بیٹا بدرالدین دو مہینے کے بعد اسکے مرنے کے یہان سے دفعتہً غائب ہوگیا اور باوجود تلاش بہت کے کہین اُسکا پتا ابتک نہین ملا مگر اسکی مان زندہ ہی شمس الدین محمد نے اپنی بھاوج کی ملاقات کے واسطے اور اُسکو مصر مین لیجانے کی بادشاہ سے اجازت لی اور دوسرے دن مع اپنی لڑکی اور نواسے کے وہان گیا وہ بیوہ نورالدین علی کے گھر مین جو نہایت آراستہ تھا رہتی تھی شمس الدین محمد نے پہلے نام کو نورالدین علی کے کہ تختے پر سنہرے حرفون سے دروازے پر اُس گھر کے لکھا ہوا تھا چوما بعد اسکے گھر کے اندر جاکر بھاوج سے تمام وکمال حال شادی وغیرہ کا ظاہر کیا اور اپنی لڑکی اور عجب کو اُس بیوہ سے ملوایا وہ بیوہ اپنی بہو اور پوتے کو دیکھ کے خوش ہوئی اور یقین ہوا کہ [illegible] الدین حسن کا فرزند ہے پھر اُٹھکر بہو اور پوتے کو اپنی چھاتی سے لگایا اور پیار کیا اور عجب کے نقشے اور شکل کو مشابہ اپنے بیٹے بدرالدین حسن کے پاکر کمال خوش ہوئی اور اُسکو اپنے گلے سے لگاکر بدرالدین حسن کو یاد کرکے رونے لگی شمس الدین محمد نے کہا بی بی اب تم غم نہ کرو میرے ساتھ مصر کو چلو بادشاہ نے مجھے اجازت دی ہو کہ مین تمکو اپنے ساتھ لے چلون اور مین بفضل خدا سے امیدوار ہون کہ بدرالدین حسن بھی ہمکو ملیگا اور میری دختر کی شادی کا حال اس قابل ہو کہ کتب تواریخ مین داخل کیا جائے بیوہ نورالدین علی کی سب حال تفصیل سُنکر خوش ہوئی اور سفر کی تیاری کی شمس الدین محمد پھر ملازمت بادشاہ سے مشرف ہو کے رخصت ہوا بادشاہ بانسرہ نے

واسطے خوشنودی بادشاہ مصر کے اُسکو بعنایت خلعت وانعام رخصت فرمایا شمس الدین محمد مع اپنے اہل وعیال کے بالنسرے سے پھر دمشق کی طرف روانہ ہوا اور شہر مین پہونچکر باہر شہر کے اُترا اور واسطے مول لینے تحفون نادر دمشق کے کہ واسطے نذر بادشاہ کے اُسکو ضرور تھے تین دن تک مقیم رہا عجب نے خواجہ سرا سے کہا مجھے شہر مین لیے چل کہ سیر کرون اور بھی حال اُس حلوائی کا جو میرے پتھر سے زخمی ہوا تھا دریافت کرون کہ اُسکا کیا حال ہے خواجہ سرا اسکو شہر کی طرف لیگیا اور فردوسی دروازے سے چوک مین لایا اور سیر و تماشا کرتے ہوئے عصر کے وقت بدرالدین حسن کی دوکان پر آئے عجب نے بدرالدین حسن کو سلام کیا اور کہا تم مجھے پہچانتے ہو بدرالدین حسن نے اسکی طرف دیکھا فوراً محبت پدری نے جوش مارا اور وہی حال جیسا پہلی دفعہ ہوا تھا اُسپر طاری ہوا بعد تھوڑی دیر کے کمال منت و سماجت سے کہا صاحب اپنے اتالیق سمیت ایک ساعت میری دکان پر ٹھہرو ذرا ملائی کھاؤ عجب نے کہا ایک شرط سے ہم تمھاری دکان پر بیٹھتے ہین کہ تم ہمارا پیچھا نہ کرنا اور ہم کل بھی تمھاری دکان پر آوینگے بلکہ تا قیام دمشق روز ایک بار آیا کرینگے بدرالدین نے کہا مین ہر طرح ارشاد عالی بجا لاؤنگا پھر عجب اور خواجہ سرا دونون اُس کی دُکان پر بیٹھ گئے بدرالدین نے ملائی کے پیالے اُنکے آگے رکھے عجب نے بدرالدین کو بھی اپنے ساتھ بٹھا لیا اور ملائی خوب کھائی اور عجب نے کھاتے وقت بدرالدین حسن سے تاکید کی کہ زیادہ اظہار اپنی محبت کا ظاہر مین ہمارے ساتھ اور ارادہ جانے کا ہمارے پیچھے نہ کرنا بدرالدین حسن نے کہا مین آپ کے کہنے کے خلاف ہرگز نکرونگا بدرالدین نے ملائی نہ کھائی بلکہ اپنے مہمانون کی طرفداری مین رہا جب عجب ملائی کھا چکا بدرالدین نے اُسکے ہاتھ دھلا کر سفید رومال سے پونچھ کر ایک عمدہ پیالے مین شربت بنایا اور اولے ڈال کر عجب کو دیا اور کہا کہ صاحب سوا میری دُکان کے ایسا شربت تمام شہر مین کہین نہین بنتا عجب اُسکو پیکر نہایت خوش ہوا پھر بدرالدین نے ایک پیالہ شربت خواجہ سرا کو پلایا پھر عجب اور خواجہ سرا بدرالدین حسن کی شکرگزاری کرکے اپنے گھر کی طرف روانہ ہوئے اور شمس الدین محمد کے خیمے مین پہونچکر عجب خواجہ سرا سمیت اپنی دادی کے خیمہ مین گیا دادی اُسکو گلے سے لگا کے روئی اور کہا کہ خدا وہ دن دکھائے کہ تمھارے باپ کو دیکھون پھر اُسکی دادی کھانا کھلانے بیٹھی اور عجب سے اپنے ساتھ بٹھلا کے اِدھر اُدھر کی باتین پوچھنا شروع

کین وہ احوال اپنے سیر اور تماشے کا بیان کرنے لگا یہانتک کہ اسکی دادی نے اسکو کھانے کو کہا عجب نے عذر کیا کہ اسوقت میرا جی نہین چاہتا پھر اسنے ایک ٹکڑا ملائی کا اسے اور خواجہ سرا کو دیا مگر دونون نے اصلا اسکی طرف توجہ نہ کی مگر دادی کی خاطر سے آگے رکھ لیا بیوہ نورالدین نے متعجب ہوکر پوچھا کیون نہین کھاتے اس قسم کی ملائی سوا میرے اور میرے بیٹے بدرالدین حسن کے جو تمھارا باپ ہو اور کوئی بنا نہین سکتا عجب نے کہا غلط صاف ہوا اس شہر مین ایک حلوائی ہو مین نے اسکی دکان پر بیٹھکر ملائی کھائی ہو اس سے تمھاری ملائی بہتر نہین یہ سنکر اسکی دادی خواجہ سرا سے بہت ناخوش ہوئی اور کہا کیون رے شعبان تو کیسی محافظت میرے بچے کی کرتا ہے کہ اسنے حلوائی کی دوکان پر بیٹھکر فقیرون کے مانند کھانا کھایا شعبان نے کہا ہم اسکی دکان پر ستانے کے لیے ایک لمحہ بیٹھ گئے تھے کچھ کھایا پیا نہین عجب نے کہا ہمنے ملائی بھی کھائی تھی یہ سنکر وہ بی بی زیادہ تر شعبان پر غصے ہوئی اور شمس الدین محمد وزیر کے خیمے مین اکر شعبان غلام کی شکایت کی شمس الدین محمد اپنی بھاوج کے خیمے مین آ کے شعبان پر نہایت خفا ہوا اور کہا کیا یہ بات سچ ہی شعبان نے انکار کیا مگر عجب نے نانا سے کہا ہم دونون نے حلوائی کی دکان پر بیٹھکر ملائی خوب کھائی اور اس حلوائی نے ہمکو ایک ایک پیالہ شربت کا بھی پلایا تھا شمس الدین محمد نے شعبان سے کہا کیون رے تو انکار کرتا تھا شعبان نے پھر بھی انکار کیا اور جھوٹی قسم کھائی کہ ہمنے ملائی نہین کھائی شمس الدین محمد نے برہم ہو کر اسکو یہانتک مارا کہ اسنے اقرار کیا اور کہا اس حلوائی کی ملائی بہ نسبت عجب کی دادی کی ملائی کے بہت اچھی اور لذیذ تھی عجب کی دادی نے ناخوش ہو کے کہا تو خلاف کہتا ہو کبھی میری ملائی سے اچھی نہ ہوگی پھر عجب کی دادی نے شعبان سے کہا تو جا کر اس حلوائی کی ملائی میرے لیے مول لے آ شعبان نے فوراً اس ملائی کو لا کر عجب کی دادی کو دی وہ ایک ٹکڑا کھاتے ہی غش مین آ گئی شمس الدین محمد نہایت مضطرب ہوا اور پانی اسکے منھ پر چھڑکا غرض جب وہ ہوش مین آئی کہنے لگی کہ یہ ملائی مقرر میرے بیٹے بدرالدین حسن کے ہاتھ کی بنی ہوئی ہو شمس الدین محمد کو جب ثابت ہوا کہ بنانے والا اسکا بدرالدین حسن ہو وہ نہایت خوش ہوا مگر بگڑا ہوا اپنی بھاوج سے کچھ حیلہ کرکے کہا ذرا صبر کرو مین اسے بلواتا ہون تم اور تمھاری بہو اسکو کبھی طرح پہچانو اگر واقع مین وہی ہو تو ہم اسکو لیکر جلد کیرو کو جائین یہ کہکر شمس الدین محمد وہان سے

اپنے خیمے مین آیا اور پچاس سپاہیونکو حکم کیا کہ تم ایک ایک لاٹھی اپنے ہاتھ مین لو اور شعبان کے ہمراہ ہوکر ایک حلوائی کی دکان پر کہ اس شہر مین ہے جاؤ اور وہان پہونچ کے جو چیز اُسکی دکان مین پاؤ اُسے توڑ ڈالو اگر وہ سبب پوچھے تو کچھ نہ کہنا بلکہ یہ کہنا جس ملائی کو شعبان تیری دکان سے مول لیگیا تھا تو نے ہی اُسکو بنایا تھا اگر وہ کہے کہ ہان تو تم بے تامل اسکو باندھکر میرے پاس لے آنا مگر مارنا نہین وہ پچاس سپاہی شعبان حبشی کے ساتھ بدرالدین حسن کی دکان پر گئے اور سب برتن اُسکی دکان کے چور چور کر ڈالے اور ملائی شربت وغیرہ پھینکدیا بدرالدین حسن نہایت پریشان ہوا اور نہایت تحمل سے پوچھنے لگا کہ صاحبو مین نے کیا قصور کیا جسکے بدلے تم میرے ساتھ ایسی بدسلوکی کرتے ہو اُنھون نے کہا وہ ملائی جو اس خواجہ سرا کے ہاتھ بیچی تھی اُسکو تو نے بنایا تھا یا نہین بدرالدین حسن نے کہا ہان مین نے اُسے اپنے ہاتھ سے بنایا تھا اُنھون نے اسکو قید کر کے اُسکے ہاتھ باندھ لیے بازار کے لوگ یہ حال دیکھکر جمع ہوگئے اور چاہا کہ اُسکو چھین لین مگر کچھ قابو نہ چل سکا غرض بدرالدین حسن کو وزیر کے خیمے مین لیگئے شمس الدین محمد اسوقت بادشاہ دمشق کی حضور مین گیا تھا کہ اُسے آگاہ کرے کہ جس شخص کی مجھے تلاش تھی مین نے اُسے پایا مگر امیدوار ہون کہ سب تھانہ دارونکو حکم ہو کہ کوئی میرے مقدمے مین دخل نہ دے بلکہ عندالحاجت میری مدد کرین اور جب شمس الدین محمد دربار سے اپنے خیمے مین آیا سپاہیون نے بدرالدین حسن کو وزیر کے حضور مین حاضر کیا بدرالدین حسن نے روکر وزیر سے پوچھا خداوند مین نے کیا قصور کیا ہی جسکے عوض آپ نے میری دکان لٹوائی اور مجھے اس بیعزتی سے پکڑ بلوایا وزیر نے کہا تو وہی شخص ہی جسنے ملائی بناکر میرے غلام کے ہاتھ بیچی تھی بدرالدین حسن نے کہا البتہ شمس الدین محمد نے کہا یہی تیرا قصور ہے اور ابھی تیری کچھ سزا نہین ہوئی اس سے زیادہ تجھے سزا دونگا بلکہ نوبت تیری جان پر ہوجائیگی کہ تو نے ایسی بُری ملائی میرے واسطے بھیجی بدرالدین حسن نے کہا جو کوئی ملائی بری بنائے تو بڑا گناہ ہوتا ہی وزیر نے کہا ہان اس عرصہ مین وزیر اور بدرالدین سے یہ گفتگو ہو رہی تھی کہ اسکی مان اور قبیلے نے اپنے خیمون سے اسے دیکھکر پہچانا کہ بدرالدین حسن یہی ہی پھر دونون بی بیون کو غش آگیا اور جب افاقہ مین آئین جب اُنھون نے چاہا کہ دوڑ کر بدرالدین کو لپٹ جائین مگر شمس الدین محمد نے اُن سے عہد لیا تھا کہ جب تک مین نہ کہون تم اس کے پاس نہ جانا

غرض وہ بیبیان صبر کر کے خاموش ہو رہین اور وزیر شمس الدین محمد اُسی شب کی صبح کو وہان سے
روانہ طرف مصر کے ہوا اور بدر الدین حسن کو ایک صندوق مین بند کر کے اونٹ پر لادا اور ساتھ
اپنے پہلا شام کو واسطے رفع حوائج کے صندوق سے نکالتے اور پھر اسکو صندوق مین بند کر دیتے
تھے یہان تک کہ کیرو مین پہونچکر قریب شہر کے ایک جگہ پر اُترا اور اُسکو اپنے روبرو اس صندوق
سے نکلوا کر بٹھلایا اور سامنے اُسکے ایک نجار کو حکم دیا کہ لکڑی بطور سولی کے جلد تیار کر بدر الدین نے
پوچھا کہ کسکے واسطے وزیر نے کہا جب کل شہر مین داخل ہونگا تجھے اس لکڑی پر بٹھا کر تمام شہر مین
پھراؤنگا اور آگے تیرے منادی یہ کہتا جائیگا کہ یہ سزا اس شخص کی ہے جو ملائی مین مرچ سیاہ نہ
ڈالے بدر الدین نے واویلا کیا کہ افسوس کل میں اس رسوائی سے مارا جاؤنگا ملکہ شہرزاد نے شہریار سے
کہا خلیفہ ہارون رشید باوجود نقاہت کے وزیر جعفر سے یہ حال سُنکر ہنسی کو ضبط نہ کر سکا اور وزیر
شمس الدین محمد کے ڈرانے اور دھمکانے سے بدر الدین حسن کے تئین کہ وہ کہتا تھا بسبب نہ ڈالنے
مرچ سیاہ کے ملائی مین کل کے دن تو قتل اور تشہیر کیا جائیگا بہت ہنسا اور ٹھٹھا مارا بدر الدین حسن
نے کہا اے خدا کہین ایسا بھی ہوا ہے کہ کوئی شخص ذرا سے قصور پر لوٹ لیا جائے اور قید ہو کر
سولی دیا جائے اسطرح کی باتین کر کے روتا اور کہتا ایسی ملائی بنانے پر لعنت ہے کاش مین پیدا نہ ہوا
ہوتا یہ بیان کر کے بدر الدین رو رہا تھا کہ لکڑی سولی کی حاضر کی گئی اور اسکے سر پر سلاخ لوہے کی
لگائی بدر الدین حسن اُسکو دیکھکر بہت گھبرایا اور کہنے لگا نہ تو مین نے کسی کی چوری کی اور نہ کسیکو قتل
کیا اور نہ مین اسلام سے پھرا صرف ذرا سے قصور پر سولی دیا جاؤنگا پھر جب شام ہوئی وزیر شمس الدین محمد
نے حکم کیا کہ بدر الدین کو اُسی صندوق مین قید کرو اور کہا آج کی رات تو اس مجلس مین رہے گا کل
کے دن تجھکو مین قتل کرونگا چنانچہ بدر الدین حسن کو صندوق مین بند کیا اور اسی اونٹ پر لادکر رکھا
اور وزیر اپنے گھوڑے پر سوار ہوا اور حکم کیا کہ اس اونٹ کو گھوڑے کے آگے لے چلو چنانچہ بڑے
تجمل و شوکت سے کیرو مین پہونچا اور اپنے گھر مین داخل ہو کے کہا اس صندوق کو اُتار دو مگر ابھی
کھولو نہین جب سب اسباب اُتار گیا وزیر شمس الدین محمد نے اپنی بیٹی سے کنارے لیجا کر کہا شکر خدا کا
ہے کہ تمھارا شوہر ملا آج شب کو تم اپنا حجلہ عروسی طرح تیار کرو اور سجو جیسا کہ شادی کی رات آراستہ
کیا تھا وزیرزادی نے اُس حجرے کو جس مین بیاہ کی رات سوئی تھی اسیطرح سے تیار کیا اور ہر ایک چیز کو

اُسی دستور سے اُس مین رکھا جیساکہ برات کی رات کو رکھا تھا اسیطرح تخت بچھایا گیا اور موم کی بتیاں جلائی گئیں جب وہ حجرہ مثل سابق کے آراستہ ہوا وزیر شمس الدین محمد نے آپنے ہان جاکر لباس بدرالدین حسن کا جسے برات کی شب کو پہنے تھا اُس ریاون کی تھیلی کے ساتھ کرسی پر اُسی وضع سے رکھا جیساکہ اسکو وہ اُتار کے عروس کے ساتھ ہمخواب ہوا تھا بعد اسکے وزیر نے اپنی لڑکی سے کہا اب تو کپڑے شب خوابی کے پہنکر مثل اُس رات کے پلنگ پر جاکر سورہ اور جب بدرالدین حسن اس حجرے مین آئے اور تجھے بیدار کرے تو کچھ تعجب نہ کرنا بلکہ اُسکو اپنے پاس سُلانا اور رفجر کو جو حال گذرے اُسکو اپنی خوشدامن سے اور مجھ سے بیان کرنا پھر وزیر شمس الدین محمد نے حکم کیا کہ سوا دو تین خواص کے کوئی اُس حجرۂ عروسی مین نہ رہے پھر جب شام ہوئی اور قریب پہر رات کے گذری وزیر نے بدرالدین حسن کو صندوق سمیت اس حجرے کے پاس بھجوایا اور صندوق سے نکال کر اُسکو مرزائی اور پائجامہ پہنوایا اور حجرے کے اندر چھوڑ کے اوپر سے بند کرنے کو کہدیا بدرالدین حسن غم مین ڈوبا ہوا صندوق مین لیٹا غافل سوگیا تھا کہ وزیر کے نوکرون نے صندوق سے اُسکو نکالکر ننگا کیا اور اُس مکان مین لیگئے اور بدرالدین حسن کو خبر نہ ہوئی کہ مین کہان اور کس حال مین تھا اور اب کس حال مین ہون پھر جب وہ بعد داخل ہونے مکان عروسی کے جاگا تو اُسنے اپنا اُس مکان مین چارون طرف سب سامان شادی کا دیکھکر اپنی شب عروسی یاد کی اور دریافت کیا کہ یہ مکان تو اُسی بی بی کا ہے جسمین مین نے اصطبل بادشاہی کے سائیس کو دیکھا تھا عالم تحیر مین ہوگیا اور اُسکے اندر اپنے کپڑون کو دیکھا کہ اُسیطرح سے رکھے ہوئے ہین جسطرح کہ اُسنے اپنی شب عروسی کو اُتار کر رکھے تھے اس امر سے اور زیادہ حیران ہو کے کہنے لگا خداوندا یہ کیا معاملہ ہے آیا مین جاگتا ہون یا خواب مین ہون اتنے مین وزیرزادی نے بہانہ کرکے اپنے سر کو مسہری سے نکال کر اور منھ کو بدرالدین حسن کی طرف کرکے نہایت پیار سے کہا اے میرے پیارے شوہر آؤ اور پلنگ پر آرام کرو جب بیدار ہوکر تمکو مین نے پلنگ پر نہ پایا نہایت متحیر ہوئی اور بڑی دیر تک تمھارے آنے کی منتظر تھی بدرالدین حسن اس بات کو سُنکر خوش ہوا اور وہ غم و الم اسکا خوشی سے بدلگیا اور اُس بی بی کو ویسا ہی خوبصورت اور دلفریب پایا جیسا شب عروسی مین دیکھا تھا پھر حجرے مین گیا اور سوچنے لگا کہ کیونکر وہ زمانہ جسکو دس۱۰ برس گذرے ایک رات مین طے ہوسکتا ہے پھر کپڑے

اور تھیلی ریالون کی اور ہر ایک چیز کو بعینہ پایا پکار کے کہنے لگا خداوندا یہ کیا معاملہ ہے کہ جسے مین کچھ
قیاس نہین کر سکتا بی بی نے دوسری بار کہا صاحب پلنگ پر آرام کرو کھڑے کیا سوچ رہے ہو
بدرالدین حسن پلنگ کے پاس کھڑا ہوا اور کہا بی بی سچ بتاؤ کہ میری تمھاری جدائی کو کسقدر زمانہ
گذرا اُسنے کہا صاحب ابھی تو تم پلنگ پر سے اُٹھکر گئے تھے بدرالدین حسن نے کہا بی بی تم کیا کہتی ہو
سچ ہے کہ ایک رات مین اس جگہہ تمھارے ساتھ سویا تھا لیکن اسکو دس برس گذرے تب سے
مین دمشق مین تھا مین سخت متحیر ہون آیا یہ وہی رات ہے یا نہین وزیرزادی بولی شاید تمھارے
دماغ مین کچھ خلل آیا ہے کہ تم کہتے ہو مین دمشق مین تھا بدرالدین حسن نے سنکر کہا یہ امر نہایت
ہنسی کا ہے مین رات سے دمشق کے دروازے پر اچھا سی قمیص اور ازار کے پایا تھا
اور وہان کے لوگ مجھے دیکھ کے ہنستے اور ٹھٹھا مارتے تھے یہانتک کہ مین ان سے بھاگ کر ایک
حلوائی مین جا کے چھپا اور اُسنے مجھے بیٹا اپنا بنایا پھر اُسنے مجھے اپنا کام سکھایا اور مرنے
کے بعد اپنے مال کا مالک کیا چنانچہ اُسکے مرنے کے بعد اُسکی دُکان پر مین نے دس برس
بسر کی ایک روز ایک میوہ دار دھوا اُسکا ایک لڑکا نہایت حسین ایک دن مع اپنے خواجہ سرا کے
میری دکان پر آیا

تصویر بدرالدین حسن کی مکان عروسی کو حیرت سے دیکھنے کی



اور ملائی لی اور دہین کھائی بعد اسکے امیر نے تھوڑی ملائی اُسی خواجہ سرا کے ہا
منگوائی اور پھر سب مجھے پکڑ بلوایا اور مرچ سیاہ کے نہ ڈالنے سے میری دکان کو لو ن
مین بند کیا اور دمشق سے اونٹ پر رکھا اپنے گھر مین لایا اور مجھ سے کہا کہ تو کل ہے
اس غم مین مبتلا ہو کر صندوق مین غافل سو گیا پھر جب مین جاگا تو اپنے تئین تمھا ہے
وزیر زادی نے سنکر کہا معلوم ہوتا ہے کہ تم نے کوئی بڑا گناہ کیا تھا کہ جسکے سبب ن
گذرین بدرالدین نے کہا بی بی مین نے تو کوئی ایسا جرم نہین کیا تھا وزیر زادی ن
کہنے لگی کہ نہین تمنے کوئی بڑا قصور کیا ہوگا بدرالدین نے کہا بجز ملائی بنانے کے لہ
کیا مگر شکر خدا کا کہ وہ سب باتین محض خواب و خیال تھین شہریار بادشاہ اس امر ت
نے ان سب باتون کو جو واقعی تھین خواب و خیال سمجھا بہت ہنسا اور اسنے کہا یہ ہے
اور دل لگی کا ہے اور مجھے یقین ہے کہ شمس الدین محمد اور اسکی بھاوج کل کے دن بدرالدین
ان باتون کو سنکر بہت خوش ہونگی دوسرے دن ملکہ شہرزاد نے آخر شب کو بادشاہ
اسطرح اس قصہ کو کہنا شروع کیا کہ خداوند اُس شب کو بدرالدین تمام رات اسی
مین خواب مین اپنی بی بی کے پاس ہون یا بیداری مین کبھی پلنگ سے اٹھ کے گر
اور سب اسباب کو پہچان کے کہتا کہ یہ کمرہ وہی ہے جس مین میری بی بی کی شادی ہوا کہ
بی بی ہے جسکی شادی بادشاہ نے اُس کبڑے سائیس اصطبل بادشاہی کے ساتھ
اسکے ساتھ سوتا ہون الغرض بدرالدین حسن انھین خیالون مین تھا کہ فجر ہوتے وز
نے آکر دروازے پر حجرے کے دستک دی اور اندر جا کے اُس سے صاحب سلامت
کی بدرالدین حسن نے وزیر کو پہچان کر کہا آپ ہی نے میرے واسطے سولی تیار کرنیکو بنا
تھا جسکے خوف سے ابتک تئین کانپ رہا ہون اور صرف اتنے ہی قصور کے واسطے کہ میر
مین سیاہ مرچ نہین ڈالی یہ سزا میرے حق مین تجویز فرمائی تھی وزیر شمس الدین محمد نے بعد سننے
مین نے ہی تیری شادی اپنی بیٹی کے ساتھ جسکا نکاح بادشاہ نے ساتھ اپنے کبڑے سا
تجویز کیا تھا کی تھی اور تو میرا بھتیجا ہے پھر اُس کتاب کو جو نورالدین علی کے ہاتھ کی لکھی ہوئی
کہا کہ فقط تیرے ہی تلاش کرنے کے واسطے مین کیرو سے بالنسرے اور دمشق کو گیا تھا

نے بدرالدین حسن کو اپنی چھاتی سے لگا کے بہت پیار کیا اور کہا ان سب امور کو جو مین نے
تمہارے ساتھ کیے تھے معاف کرو ان باتون سے غرض میری یہ تھی کہ تم کو اس حیلے سے
صحیح و سالم اپنے گھر مین لاؤن اور تمہین تمہارے اہل وعیال سے ملاؤن اگر یہ حیلہ نہ کرتا تو خوف تھا کہین
خوشی سے تمکو شادی مرگ نہو جائے اب جبتک تم اپنی پوشاک پہنو مین تمہاری ماں کو جو تمہاری
جدائی مین نہایت بیقرار ہو رہی ہی خبر کرون اور یہی تمہارے فرزند کو جسے تمنے دمشق مین اپنی دکان پر بٹھلا کر
کمال محبت سے ملائی کھلائی تھی لاؤن اب حال سرور اور خوشی کا جو بدرالدین حسن اور اسکی ماں کو دید ایک
دوسرے سے حاصل ہوئی تھی کہنے اور لکھنے مین نہین سماتا غرض ماں گلے ملکے بدرالدین حسن کے بہت
روئی اور جو مصیبتین اُسپر گذری تھین بدرالدین حسن سے بیان کین اور ایک طرف اُسکا فرزند عجیب خردسال
دوڑ کر اُسکے سینہ سے لپٹ گیا اور بدرالدین حسن نے اُسے پہچان کر گلے سے لگا کے بہت پیار کیا اور
وزیر شمس الدین محمد اُسے وہین چھوڑ کر بادشاہ کے حضور مین حاضر ہوا اور اپنے سفر کا حال
مفصل عرض کیا بادشاہ اس قصۂ عجیب کو سنکر کمال خوش ہوا اور حکم کیا کہ اس سب حال کو
ہماری کتب تواریخ مین درج کرو پھر وزیر شمس الدین محمد نے بہت بڑی دعوت کی اور دسترخوان پر
سب اہل وعیال کو بٹھا کر اُنکے ساتھ کمال خوشی سے خاصہ کھایا غرض وہ دن اسکا کمال خوشی
مین کٹا وزیر جعفر نے بعد تمام کرنے قصۂ بدرالدین حسن کے خلیفہ ہارون رشید کی حضور مین عرض
کیا کہ غلام امیدوار ہی کہ حضور ریحان حبشی کے قصور کو معاف کرین چنانچہ خلیفہ نے قصور اسکا
معاف کیا اور اُس جوان کو جسنے اپنی بی بی کو دھوکے سے مارا تھا تسلی فرما کے ایک اپنی لونڈی
کے ساتھ اُسکا نکاح کر دیا اور اُسے بہت انعام واکرام دے کے تازیست لائق اُسکے وظیفہ مقرر فرمایا
چنانچہ وہ جوان اپنی زندگی تک بخوبی تمام خلیفہ کے سایۂ عنایت مین خوش وخرم رہا ملکہ شہرزاد نے
بادشاہ کے حضور مین عرض کیا کہ خداوندا اب تو دن نکل آیا کل کی رات اگر میری جان بخشی ہوگی
تو مین اس سے بہتر قصہ آپ کے حضور مین کہونگی بادشاہ خوابگاہ سے اُٹھکے نماز و یاد الہی
مین مشغول ہوا مگر اپنے دل مین سوچا کہ شہرزاد نے وعدہ کیا ہی کہ کل کی رات اس سے بہتر اور
عجیب قصہ کہیگی اُسکو قتل نہ کیا چاہیئے اور آج بھی جان بخشی کر کے اُسکے قصہ کو سن لیا چاہیئے

**تمام ہوئی جلد پہلی الف لیلہ کی**

اور ملائی اور دہین کھائی بعد اسکے امیر نے تھوڑی ملائی اُسی خواجہ سرا کے
منگوائی اور پھر مجھے پکڑ بلوایا اور مرچ سیاہ کے نہ ڈالنے سے میری دکان کولہ
مین بند کیا اور دمشق سے اونٹ پر رکھا اپنے گھر مین لایا اور مجھ سے کہا کہ تو کل
اس غم مین مبتلا ہوکر صندوق مین غافل سو گیا پھر جب مین جاگا تو اپنے تیئن تھا
وزیر زادی نے سُنکر کہا معلوم ہوتا ہے کہ تم نے کوئی بڑا گناہ کیا تھا کہ جسکے سب
گذرین بدرالدین نے کہا بی بی مین نے تو کوئی ایسا جرم نہین کیا تھا وزیر زادی
کہنے لگی کہ نہین تمنے کوئی بڑا قصور کیا ہوگا بدرالدین نے کہا بجز سارا ارشاد کے
کیا مگر شکر خدا کا کہ وہ سب باتین محض خواب وخیال تھین شہریار بادشاہ اس ام
نے ان سب باتون کو جو واقعی تھین خواب وخیال سمجھا بہت ہنسا اور اُسکے کہا یہ
اور دل لگی کا ہے اور مجھے یقین ہے کہ شمس الدین محمد اور اُسکی بھاوج کل کے دن بدرا
ان باتون کو سُنکر بہت خوش ہونگی دوسرے دن ملکہ شہرزاد نے آخر شب کو باد
اسطرح اس قصہ کو کہنا شروع کیا کہ خداوند اُس شب کو بدرالدین تمام رات اسی
مین خواب مین یعنی بی بی کے پاس ہون یا بیداری مین کبھی پلنگ سے اُٹھ کے گر
اور سب اسباب کو پہچان کے کہتا کہ یہ کمرہ وہی ہے جسمین مین میری بی بی کی شادی ہو
بی بی ہے جسکی شادی بادشاہ نے اُس کبڑے سائیس اصطبل بادشاہی کے ساتھ
سکے ساتھ سوتا ہون الغرض بدرالدین حسن انھین خیالون مین تھا کہ فجر ہوتے وزیر
نے آکر دروازے پر حجرے کے دستک دی اور اندر جا کے اُس سے صاحب سلا
کی بدرالدین حسن نے وزیر کو پہچان کر کہا آپ ہی نے میرے واسطے سولی تیار کرنیکو بنا
تھا جسکے خوف سے ابتک تیئن کانپ رہا ہون ور صرف اتنے ہی قصور کے واسطے کہ میر
مین سیاہ مرچ نہین ڈالی یہ سزا میرے حق مین تجویز فرمائی تھی وزیر شمس الدین محمد نے بعد ہنسنے
مین نے ہی تیری شادی اپنی بیٹی کے ساتھ جسکا نکاح بادشاہ نے ساتھ اپنے کبڑے سائیس
تجویز کیا تھا کی تھی اور تو میرا بھتیجا ہے پھر اُس کتاب کو جو نورالدین علی کے ہاتھ کی لکھی ہوئی
کہا کہ فقط تیرے ہی تلاش کرنے کے واسطے مین کیرے سے بانسرے اور دمشق کو گیا تھا

سنے بدرالدین حسن کو اپنی چھاتی سے لگا کے بہت پیار کیا اور کہا ان سب امور کو جو مین نے
تمھارے ساتھ کیے تھے معاف کرو ان باتون سے غرض میری یہ تھی کہ تم کو اس حیلے سے
صحیح و سالم اپنے گھر مین لاؤن اور تمھین تمھارے اہل و عیال سے ملاؤن اگر یہ حیلہ نہ کرتا تو خوف تھا کہین
فرط خوشی سے تمکو شادی مرگ نہو جائے اب جبتک تم اپنی پوشاک پہنو مین تمھاری ماں کو جو تمھاری
جدائی مین نہایت بیقرار ہو رہی ہی بعبر کرون اور بھی تمھارے فرزند کو جسے تمنے دمشق مین اپنی دکان پر بٹھلا کر
کمال محبت سے ملائی کھلائی تھی لاؤن اب حال سرور اور خوشی کا جو بدرالدین حسن اور اسکی ماں کو دیدار ایک
دوسرے سے حاصل ہوئی تھی کہنے اور لکھنے مین نہین سماتا غرض ماں گلے ملکے بدرالدین حسن کے بہت
روئی اور جو مصیبتین اسپر گذری تھین بدرالدین حسن سے بیان کین اور ایک طرف اسکا فرزند عجیب خرسال
دوڑ کر اسکے سینے سے لپٹ گیا اور بدرالدین حسن نے اسے پہچان کر گلے سے لگا کے بہت پیار کیا اور
وزیر شمس الدین محمد اسے وہین چھوڑ کر بادشاہ کے حضور مین حاضر ہوا اور اپنے سفر کا حال
مفصل عرض کیا بادشاہ اس قصۂ عجیب کو سنکر کمال خوش ہوا اور حکم کیا کہ اس سب حال کو
ہمارے کتب تواریخ مین درج کرو پھر وزیر شمس الدین محمد نے بہت بڑی دعوت کی اور دسترخوان پر
سب اہل و عیال کو بٹھا کر انکے ساتھ کمال خوشی سے خاصہ کھایا غرض وہ دن اسکا کمال خوشی
مین کٹا وزیر جعفر نے بعد تمام کرنے قصۂ بدرالدین حسن کے خلیفۂ ہارون رشید کی حضور مین عرض
کیا کہ غلام امیدوار ہی کہ حضور ریحان حبشی کے قصور کو معاف کرین چنانچہ خلیفہ نے قصور اسکا
معاف کیا اور اس جوان کو جسنے اپنی بی بی کو دھوکے سے مارا تھا تسلی فرماکے ایک اپنی لونڈی
کے ساتھ اسکا نکاح کر دیا اور اسے بہت انعام و اکرام دے کے تازیست لائق اسکے درماہہ مقرر فرمایا
چنانچہ وہ جوان اپنی زندگی تک بخوبی تمام خلیفہ کے سایۂ عنایت مین خوش و خرم رہا ملکہ شہرزاد نے
بادشاہ کے حضور مین عرض کیا کہ خداوندا اب تو دن نکل آیا کل کی رات اگر میری جان بخشی ہوگی
مین اس سے بہتر قصہ آپ کے حضور مین کہونگی بادشاہ خوابگاہ سے اٹھکر اپنے کاروبار ہی
مین مشغول ہوا مگر اپنے دل مین سوچا کہ شہرزاد نے وعدہ کیا ہی کہ کل کی رات اس سے بہتر اور
عجیب قصہ کہیگی اسکو قتل نہ کیا چاہیئے اور آج بھی جان بخشی کر کے اسکے قصہ کو سن لیا چاہیئے

## تمام ہوئی جلد پہلی الف لیلہ کی